www.ahlehaq.org

مُسلمانؒ کی زندگی کے تمام اُمورؒ سے مُتعلق
ہزاروں مُستند احادیث کا جدیؒد مجموعہ

# مَعارفُ السُّنَّۃ



حسبؒ فرمائش
فقیہ العصر حضرت مولانا مفتی عبدالستارؒ صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ
(رئیس دارالافتاء جامعہ خیر المدارس ملتان)

**مجموعۂ افادات**

حکیم الاُمت مُجدد الملت مولانا اشرفؒ علی تھانوی رحمہ اللہ تعالیٰ
اُستاذ المحدثین حضرتؒ مولانا بدرِ عالم میرٹھی رحمہ اللہ تعالیٰ
شیخ الحدیث حضرتؒ مولانا محمد زکریا کاندھلوی رحمہ اللہ تعالیٰ
وکیلِ احنافؒ حضرتؒ مولانا محمد منظور نعمانی رحمہ اللہ تعالیٰ
حضرتؒ مولانا مفتی محمدؒ عاشق الٰہی مُہاجر مدنی رحمہ اللہ تعالیٰ
شیخ الاسلام مولانا مفتی محمد تقی عثمانی صاحبؒ مدظلہ العالی
ودیگر اکابرین

اِدارۂ تالیفاتِ اَشرفِیَّہ
چوک فوارہ مُلتان پاکستان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

## نَضَّرَ اللّٰہُ اِمْرَأً سَمِعَ مَقَالَتِیْ فَوَعَاھَا وَاَدَّاھَا کَمَا سَمِعَ

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا!
اللہ تعالیٰ اُس شخص کو تر وتازہ اور خوشحال رکھیں جس نے میری حدیث کو سنا
پھر اسے یاد کیا اور اور اُسے آگے پہنچایا جیسے اُس نے سنا (مشکوٰۃ)

یَا رَبِّ صَلِّ وَسَلِّمْ دَآئِمًا اَبَدًا
عَلٰی حَبِیْبِکَ خَیْرِ الْخَلْقِ کُلِّھِمِ

تمام اُمور سے متعلق ہزاروں مُستند احادیث کا جدید مجموعہ

# معارف السنۃ

جلد اول

دور حاضر کے مطابق ایک مسلمان کی زندگی کے تمام امور سے متعلق ہزاروں مستند احادیث مع اعراب وترجمہ اور عام فہم تشریح... احادیث مبارکہ کی معروف ومستند کتب بخاری ومسلم جیسی عظیم کتب کے مطالعہ کا ذوق رکھنے والوں کیلئے ایک سدا بہار گلدستہ... ہر مسلمان کیلئے تمام معاملات میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اسوہ حسنہ پر عمل کرنے کا جدید ومکمل نصاب... حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت.... عظمت وعقیدت اور اطاعت کا جذبہ بیدار کرنیوالی کتاب... جس کا مطالعہ ہر مسلمان کو اتباع سنت کیلئے متحرک کرتا ہے.... نیز جدید واہم مسائل کے بارہ میں اکابر مشائخ کے گراں قدر مقالات جن سے فہم حدیث کا ذوق پیدا ہوتا ہے۔

مجموعہ افادات

حکیم الامت مجدد الملت مولانا اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ تعالیٰ
استاذ المحدثین حضرت مولانا بدر عالم میرٹھی رحمہ اللہ تعالیٰ
شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا کاندھلوی رحمہ اللہ تعالیٰ
وکیل احناف حضرت مولانا محمد منظور نعمانی رحمہ اللہ تعالیٰ
حضرت مولانا مفتی محمد عاشق الٰہی مہاجر مدنی رحمہ اللہ تعالیٰ
شیخ الاسلام مولانا مفتی محمد تقی عثمانی صاحب مدظلہ العالی
ودیگر اکابرین

حسبِ فرمائش

فقیہ العصر حضرت مولانا مفتی عبدالستار صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ
(رئیس دار الافتاء جامعہ خیر المدارس ملتان)

مُرتبین

مولانا عبدالاحد بلالؒ  مولانا حبیب الرحمٰنؒ
(از فضلائے جامعہ خیر المدارس ملتان)


ادارۂ تالیفاتِ اشرفیہ
چوک فوارہ مُلتان پاکستان
(061-4519240)

# معارف السنۃ

تاریخ اشاعت ............... محرم الحرام ۱۴۳۲ھ
ناشر ............... ادارہ تالیفات اشرفیہ ملتان
طباعت ............... سلامت اقبال پریس ملتان

## انتباہ

اس کتاب کی کاپی رائٹ کے جملہ حقوق محفوظ ہیں
کسی بھی طریقہ سے اس کی اشاعت غیر قانونی ہے

قانونی مشیر
**قیصر احمد خان**
(ایڈووکیٹ ہائی کورٹ ملتان)

## قارئین سے گذارش

ادارہ کی حتی الامکان کوشش ہوتی ہے کہ پروف ریڈنگ معیاری ہو۔ الحمدللہ اس کام کیلئے ادارہ میں علماء کی ایک جماعت موجود رہتی ہے۔ پھر بھی کوئی غلطی نظر آئے تو برائے مہربانی مطلع فرما کر ممنون فرمائیں تا کہ آئندہ اشاعت میں درست ہو سکے۔ جزاکم اللہ

## ملنے کے پتے

ادارہ تالیفات اشرفیہ.... چوک فوارہ.... ملتان
اسلامی کتاب گھر... خیابان سرسید روڈ... راولپنڈی
ادارہ اسلامیات......... انارکلی......... لاہور
دارالاشاعت....... اُردو بازار.......... کراچی
مکتبہ سید احمد شہید....... اردو بازار...... لاہور
مکتبۃ القرآن...... نیوٹاؤن............ کراچی
مکتبہ رحمانیہ........ اُردو بازار ........ لاہور
مکتبہ دارالاخلاص.... قصہ خوانی بازار...... پشاور
مکتبہ رشیدیہ...... سرکی روڈ........ کوئٹہ

ISLAMIC EDUCATIONAL TRUST U.K
(ISLAMIC BOOKS CENTERE
119-121- HALLIWELL ROAD
BOLTON BLI 3NE. (U.K.)

# کلماتِ مرتّب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَلْحَمْدُلِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ وَالْعَاقِبَۃُ لِلْمُتَّقِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی اَشْرَفِ الْاَنْبِیَاءِ وَالْمُرْسَلِیْن
وَعَلٰی آلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ وَمَنْ تَبِعَھُمْ اِلٰی یَوْمِ الدِّیْن

اما بعد! اسلام کے تمام علوم واحکام کی اساس چار چیزیں ہیں۔

قرآن کریم۔ احادیث نبویہ۔ اجماع امت اور قیاس۔

عہد نبوت سے تا قیامت امت مسلمہ نے انہی چاروں اصول کی روشنی میں صراط مستقیم کا سفر طے کرنا ہے اور اپنی زندگی کے تمام دینی معاملات مذکورہ اصول کی رہنمائی ہی میں طے کرنے ہیں۔

اللہ تعالیٰ نے مقاصد نبوت کا ذکر کرتے ہوئے چار امور کی نشاندہی فرمائی ہے۔

تلاوت۔ تعلیم کتاب۔ تعلیم حکمت اور تزکیہ نفوس۔

خیر القرون میں جو محیر العقول اسلامی انقلاب رونما ہوا اور اس نے روئے زمین پر ایک نئے معاشرہ اور نئی امت تشکیل دی اس کے عناصر تین چیزیں تھیں۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات گرامی۔ قرآن مجید۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ارشادات مواعظ ونصائح اور تعلیم وتلقین۔

زیر نظر جدید مجموعہ بنام معارف السنۃ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مستند احادیث کے ترجمہ اور تشریح پر مشتمل مفید عام مجموعہ ہے جسے برصغیر پاک وہند کے شیوخ الحدیث اور اکابر علماء کی تالیفات اور تشریحی نوٹس سے مرتب کیا گیا ہے۔

ہندوستان میں خدمت حدیث اور اس کی نشر واشاعت کی تاریخ بتاتی ہے کہ سب سے پہلے حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمہ اللہ نے مشکوۃ کا فارسی ترجمہ وتشریح بنام اشعۃ اللمعات کیا۔ فارسی کا دور ختم ہوجانے کے بعد مولانا خرم علی بلہوری نے امام صغانی کی مشہور کتاب ''مشارق الانوار'' کا ترجمہ وتشریح کا کام کیا جو تحفۃ الاخیار کے نام سے ہے۔ اس کے بعد خاندان ولی الہٰی کے شاگرد رشید نواب قطب الدین خان نے مشکوۃ کا اردو ترجمہ ضروری تشریح پر مبنی ''مظاہر حق'' کے نام سے کیا جو ظاہری ومعنوی محاسن پر مشتمل ہونے کی بنا پر عوام وخواص میں تاہنوز مقبول ہے۔

ماضی قریب میں دارالعلوم دیوبند' سہارنپور' اعظم گڑھ وغیرہ کے اجل فضلائے کرام نے مختلف اعتبار سے خدمت

حدیث سرانجام دی، جن میں ہمارے بزرگ استاد فقیہ العصر حضرت مولانا مفتی عبدالستار صاحب رحمہ اللہ کے استاد فخر المحدثین حضرت مولانا سید بدر عالم میرٹھی ثم مہاجر مدنی رحمہ اللہ کا نام محتاج تعارف نہیں۔ خدمت حدیث میں آپ کی شاہکار تصنیف ''ترجمان السنۃ'' چار ضخیم جلدوں پر مشتمل ہے جو تمام اعتقادی ونظریات احکام ومسائل پر احادیث اور ترجمہ وتشریح کی ایک مستند ومبسوط کتاب ہے۔ استاد محترم حضرت مفتی صاحب رحمہ اللہ کی دیرینہ خواہش تھی کہ ''ترجمان السنۃ'' کو ذوق حاضر کے مطابق ڈھالا جائے اور ہر مسلمان بآسانی اس سے مستفید ہو سکے۔

آج تقریباً 25 برس کے بعد ادارہ کو خدمت حدیث کا شرف حاصل ہو رہا ہے کہ اس نے احادیث مبارکہ کی مشاہور و متداول کتب سے ایک مستند مجموعہ مرتب کیا ہے جو عوام وخواص کیلئے دور جدید کی ضروریات اور تقاضوں کو پورا کرتا ہے۔

معارف السنۃ۔ حکیم الامت حضرت تھانوی رحمہ اللہ، استاذ المحدثین، حضرت مولانا بدر عالم میرٹھی رحمہ اللہ تعالیٰ، حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا کاندھلوی رحمہ اللہ تعالیٰ، مناظر اسلام مولانا محمد منظور نعمانی رحمہ اللہ، مولانا مفتی عاشق الٰہی مہاجر مدنی رحمہ اللہ تعالیٰ اور شیخ الاسلام مولانا مفتی محمد تقی عثمانی صاحب مدظلہ و دیگر اکابرین کی تصنیفات وتالیفات سے مزین ایک مستند مجموعہ ہے جو زندگی کے تمام امور کے بارہ میں براہ راست فرامین رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے رہنمائی کرتا ہے۔

اس جدید مجموعہ کو ایک عام مسلمان کی ضرورت کے مطابق فقہی ترتیب پر مرتب کیا گیا ہے۔ علاوہ ازیں ایمان توحید رسالت ختم نبوت معجزات جیسے ابواب جو اعتقادی ونظریاتی ہیں ان کے مباحث بھی مفصل ذکر کئے گئے ہیں۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی محبت تکمیل ایمان کی شرط ہے جس کا اہم واولین تقاضا اطاعت ہے یہ مجموعہ جن مخلص اہل علم کی تالیفات سے منتخب کر کے مرتب کیا گیا ہے ان کے اخلاص کا عکس پڑھنے کی زندگی میں یوں رونما ہوتا ہے کہ قاری صرف علم میں اضافہ نہیں کرتا بلکہ عملی زندگی میں اتباع سنت کی مبارک دولت سے بھی مالا مال ہوتا ہے اور ایک مسلمان کی زندگی کے شب وروز اسوہ حسنہ میں ڈھل جائیں اس سے بڑھ کر اور کیا سعادت ہوسکتی ہے۔

اللہ تعالیٰ احادیث مبارکہ کی اس خدمت کو شرف قبولیت سے نوازیں اور اسے مرتبین، ناشر اور جملہ قارئین کیلئے ذریعہ نجات بنائیں آمین۔

**وصلی اللہ تعالیٰ علی خیر خلقہ محمد وعلی آلہ واصحابہ اجمعین**

والسلام

عبدالاحد بلال حبیب الرحمٰن

(فضلائے جامعہ خیر المدارس ملتان)

محرم الحرام ۱۴۳۲ھ بمطابق دسمبر 2010ء

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجامعۃ الاسلامیۃ دارالعلوم دیوبند "وقف" الہند
AL-JAMIATUL-ISLAMIA
DARUL - ULOOM, DEOBAND (WAQF) -247554 (U.P.) INDIA
الرقم ــــــــــ التاریخ ــــــــــ

# تقریظ

## حضرت مولانا قاری محمد سالم قاسمی صاحب مدظلہ

(مہتمم دارالعلوم (وقف) دیوبند انڈیا)

## معارف السنة

ایک مسلمان کی زندگی کے تمام افعال، اعمال، اقوال اور احوال کو سراپا عبادت بتانے والی کتاب!

لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِي رَسُولِ اللَّهِ أُسْوَةٌ حَسَنَةٌ لِمَنْ كَانَ يَرْجُوا اللَّهَ وَالْيَوْمَ الْآخِرَ

بلا استثناء نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے تمام اعمال واقوال ہی کا نام "اسوہ حسنہ" ہے۔ اسی عظیم حقیقت کو ام المومنین حضرت صدیقہ عائشہ رضی اللہ عنہا نے انتہائی جامع اور مختصر تعبیر "کان خلقه القرآن" میں کمال بلاغت کے ساتھ سمودیا ہے۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر منجانب اللہ نازل فرمودہ، کامل و جامع نظام دین و دنیا کی تعلیمات شرعیہ پر محیط تعبیرات ربانی کا نام "قرآن کریم" ہے۔ منجانب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قولاً اور عملاً اس کی تعمیلات کا نام "اسوہ حسنہ" ہے۔ قرآن کریم میں تعبیرات ربانی کی صحیح اور حقیقی مرادات کے انکشاف کا واحد اور یقینی ذریعہ صرف نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قولی اور عملی تعمیلات ہی ہیں۔ عقل انسانی کی ان مرادات حقیقیہ تک رسائی اس لئے ممکن نہیں کہ عقل احتمال آفریں ہے اور اس کا ہر احتمال، احتمال مزید کیلئے مانع نہیں ہوتا، اس کے برخلاف حق تعالیٰ کی طرف سے اپنے کلام کی مرادات قطعیہ کیلئے مہتم بالشان اہتمام مستقل یہ فرمایا گیا ہے کہ قلب نبوت پر بذریعہ وحی القائے مراد کیا گیا جس میں کسی احتمال کا شائبہ بھی ممکن نہیں اور اس مرادی وحی کی ترجمانی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس فصاحت و بلاغت سے فرماتے ہیں کہ عرب کے مدعیان فصاحت دوسروں کو عجم کہہ کر ان کی اہانت کرنے والے قرآن کریم کا مثل تو کیا لاتے وہ کلام نبوت کے مثل سے بھی عاجز و درماندہ ہو کر سراپا ندامت ہی سے دوچار ہوئے۔

DIAL!+91-1336-222452-EMAIL: sufyanqasmi@yahoo.com-sufyanqasmi@gmail.com
Mobile:+91-9897064190+Fax: 91=1336-222452

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجامعۃ الاسلامیۃ دار العلوم دیوبند "وقف" الھند
AL-JAMIATUL-ISLAMIA
DARUL - ULOOM, DEOBAND (WAQF) -247554 (U.P.) INDIA
التاریخ — الرقم —

خلاصہ یہ ہے کہ تعلیمات ربانی اور تعمیلات نبوی انسانوں سے صادر ہونے والے تمام اعمال افعال اقوال احوال افکار نظریات تہذیبات تمدنیات معاشرات معیشات تعلقات قرابات تجارت اور معاملات وغیرہ کے بارے میں رہنما اصولی بنیادوں پر اس طرح محیط ہیں کہ زندگی کی ہر حرکت وسکون میں ان کو ملحوظ رکھنا وہ مومنانہ فریضہ ہے کہ جو بندہ مومن کو "عبدیت مقبولہ" کے مقام رفیع تک پہنچانے کا واحد اور حتمی وسیلہ ہے۔

ان ہی تعلیمات ربانی اور تعمیلات نبوی کو جامعیت کے ساتھ معارف السنۃ کے نام سے جس کتاب میں وسعت علمی سے جمع فرمایا گیا ہے فی الوقت راقم الحروف کے سامنے اصل کتاب کے بجائے اس کی فہرست عنوانات ہے اسی کی عنوانی جامعیت اور مرتبین محترم کی فکری وسعت اور افادی حسن نیت ہی ان سطور کے لکھنے کا وسیلہ بنیں۔ کیونکہ جامعہ خیر المدارس کے سراپا خیر بانی محترم حضرت اقدس مولانا خیر محمد صاحب نور اللہ مرقدہ کی ذات گرامی سے احقر کا نیاز مندانہ تعلق خیر المدارس جالندھر کے اجتماعات میں والد ماجد حکیم الاسلام حضرت اقدس مولانا محمد طیب صاحب قدس اللہ سرہ کے واسطہ خیر سے رہا ہے۔

حق تعالیٰ معارف السنۃ کو قبولیت عامہ اور مقبولیت تامہ ارزانی فرمائے اور حضرات مرتبین کیلئے ذخیرہ آخرت بنائے آمین۔ یارب العالمین

فقط والسلام
محمد سالم مدظلہ
مہتمم دار العلوم وقف دیوبند

DIAL!+91-1336-222452-EMAIL: sufyanqasmi@yahoo.com-sufyanqasmi@gmail.com
Mobile:+91-9897064190+Fax: 91=1336-222452

ریاست علی بجنوری

استاذ حدیث دارالعلوم دیوبند

تاریخ.........................

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

محلہ خانقاہ متصل مسجد رشید

دیوبند

حوالہ.........................


**الحمدلله رب العلمين والصلوة والسلام على رسوله محمد وعلى آله وصحبه اجمعين**

اللہ تعالیٰ نے انسان کو اس دنیا میں خلیفہ بنایا' انسان کو عقلی دستور سے نوازا' اور اپنی معرفت اور انسان کی ہدایت کیلئے دنیا میں بے شمار نشانیاں اور مضبوط دلائل مہیا کئے پھر اس کے ساتھ انبیاء کرام کی بعثت کا سلسلہ قائم فرمایا اور خاتم النبیین حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر اس سلسلہ کو ختم فرما دیا اور اسی لئے اللہ تعالیٰ نے حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات اقدس کو علوم و معارف اور اخلاق حسنہ کا پیکر جمیل بنایا' تاکہ خدا کی عطا کردہ عقل سلیم اور انسانی فطرت کو صحیح استعمال کرنے والے آپ کا اتباع کر کے دنیا و آخرت کی سعادتوں سے ہم کنار ہوں۔ **کما قوله تعالىٰ**

لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِيْ رَسُوْلِ اللّٰهِ اُسْوَةٌ حَسَنَةٌ لِّمَنْ كَانَ يَرْجُوا اللّٰهَ وَالْيَوْمَ الْاٰخِرَ

پھر یہ کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے نازل کردہ دین کی حفاظت کیلئے یہ انتظام فرمایا کہ قرن اول سے لیکر آج تک کے باتوفیق اہل علم اور اہل تقویٰ' قرآن کریم' سنت رسول' سیرت پاک اور دین کے تمام شعبوں کی خدمت کیلئے اپنی مساعی جمیلہ جاری رکھے ہوئے ہیں۔ اسی طرح کا ایک قابل قدر کارنامہ معارف السنۃ کے نام سے طبع ہو رہا ہے جسے ادارہ تالیفات اشرفیہ ملتان کے دیئے ہوئے منصوبوں کے مطابق جامعہ خیر المدارس ملتان کے فضلاء کرام میں مولانا عبدالاحد بلال اور مولانا حبیب الرحمٰن نے مرتب فرمایا ہے۔ اس کتاب میں انسانی زندگی کی تمام ضروریات سے متعلق اسلامی تعلیمات اور احکام کو' حدیث پاک کی مستند کتابوں سے احادیث کا انتخاب کر کے فقہی ترتیب کے مطابق ذکر کیا گیا ہے اور احادیث کی شرح میں اکابر دیوبند کی تشریحات سے استفادہ کیا گیا ہے اور نہایت اعتماد کے ساتھ کہا جا سکتا ہے کہ اس سے عصر حاضر کی ایک بڑی ضرورت پوری ہو گئی ہے۔

دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس خدمت کو اپنی بارگاہ میں شرف قبولیت عطا کرے' تمام مسلمانوں کو اس سے استفادہ کی توفیق دے کہ وہ ان تعلیمات کی روشنی میں اپنی دنیا اور آخرت کو استوار کریں اور اس جلیل القدر خدمت میں شرکت کرنے والے تمام حضرات کو اپنے فضل و کرم سے اجر جزیل عطا فرمائے آمین۔

(حضرت مولانا) ریاست علی صاحب بجنوری غفرلہ

خادم تدریس دارالعلوم دیوبند ۷ ذوالحجہ ۱۴۳۱ھ

مدرسہ مظاہر علوم (وقف) سہارنپور

MADRASA MAZAHIR ULOOM (WAQF) SAHARANPUR 247001(U.P.) INDIA PH. 0132-2653018

## تقریظ از حضرت مولانا مفتی مجد القدوس خبیب رومی مدظلہ العالی

(مفتی مدرسہ مظاہر العلوم سہارنپور)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّی عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ

معارف القرآن' معارف الحدیث اور معارف الفقہ کے منظر عام پر آجانے کے بعد معارف السنۃ ہی کی ضرورت باقی تھی۔ اس ضرورت کو محب مخلص محترم قاری محمد اسحٰق صاحب ملتانی (مدیر ادارہ تالیفات اشرفیہ ملتان) نے باحسن وجوہ پورا کرنے کا مژدہ سنایا۔ اس مفید و مبارک تالیف کی فہرست مضامین ہی سے اندازہ ہوتا ہے کہ شاید ہی زندگی کا کوئی گوشہ باقی رہا ہو جس کی رہنمائی اس کتاب میں نہ دی گئی ہو۔

معارف السنۃ دراصل سید المرسلین خاتم النبیین الامین محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی احادیث اور سنن پر مشتمل ضروریات دین کی تعلیم کیلئے فقہی ترتیب پر مرتب کی گئی ہے' جس سے مسلمانوں کے اعتقاد وعمل کی اصلاح وتصحیح مقصود ہے۔

اس مجموعہ کے استناد واعتبار کیلئے یہی کافی ہے کہ یہ ہمارے اکابر حکیم الامت حضرت مولانا تھانوی رحمہ اللہ' استاذ الاساتذہ مولانا بدر عالم میرٹھی رحمہ اللہ' شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا کاندھلوی رحمہ اللہ' مناظر اسلام حضرت مولانا محمد منظور نعمانی رحمہ اللہ' حضرت مولانا مفتی عاشق الٰہی بلند شہری رحمہ اللہ' وغیرہم جیسے اہل علم وفضل کی تصنیفات وتالیفات کی روشنی میں تیار کیا گیا ہے۔

امید ہے یہ کتاب عند اللہ مقبول اور پڑھنے سننے والوں کیلئے مفید ونافع ثابت ہوگی۔ اللہ تعالیٰ اس کتاب کو مرتبین وناشر کیلئے ذخیرہ آخرت اور جملہ قارئین کیلئے دنیا میں ذریعہ ہدایت اور آخرت میں وسیلہ نجات بنائے۔

**ونطمع ان یدخلنا ربنا مع القوم الصالحین آمین بجاہ النبی الامین صلی اللہ تعالیٰ علیہ واصحابہ وازواجہ وزریاتہ اجمعین ومن تبعھم باحسان الی یوم الدین**

مجد القدوس خبیب رومی

مفتی مظاہر علوم (وقف) سہارنپور

۴ ذوالحجہ ۱۴۳۱ھ



مدرسہ امداد العلوم
خانقاہ امدادیہ اشرفیہ
تھانہ بھون، ضلع مظفرنگر، یو۔پی (انڈیا)

تاریخ ــــــــــ                    حوالہ ــــــــــ

# تقریظ از حضرت مولانا نجم الحسن تھانوی مدظلہ العالی

(مہتمم مدرسہ امداد العلوم خانقاہ امدادیہ اشرفیہ تھانہ بھون انڈیا)

نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّی عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْم

ادارہ تالیفات اشرفیہ ملتان کا سفر حضرت حکیم الامت مجدد الملت مولانا تھانوی رحمہ اللہ کے علوم و افادات کی نشر و اشاعت سے شروع ہوا تھا۔ دیکھتے دیکھتے حضرت رحمہ اللہ کی وہ کتابیں جو عرصہ سے نایاب تھیں منظر عام پر آ گئیں اسی کے ساتھ ساتھ حق تعالیٰ نے اس ادارہ کو تفسیر‘ حدیث‘ فقہ اور تصوف کے بیش بہا علوم کو زیور طبع سے آراستہ کرنے کی توفیق بخشی‘ یہ سب بانی ادارہ قاری محمد اسحاق صاحب مدظلہ کے اخلاص کا ثمرہ اور ان کے بزرگوں و مشائخ کی دعاؤں و توجہات کی برکات ہیں کہ حق تعالیٰ نے ان کو اکابر کے علوم و معارف کو سلیقہ کے ساتھ جمع کر کے شائع کرنے کی سعادت سے نوازا۔

یہاں تک کہ وہ خود ممتاز ”صاحب تالیف“ بن گئے اور ان کے قلم فیض رقم سے ایسی ایسی مفید عام کتب منصۂ شہود پر آنے لگیں کہ قدرداں ان کے منتظر و مشتاق رہتے ہیں۔

موجودہ دور میں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سنتوں سے مغائرت بڑھتی جا رہی ہے اور مسلمان اپنے دین کی تعلیمات کو چھوڑ کر غیروں کے طور طریق اختیار کر رہے ہیں۔ اس بات کی شدید ضرورت ہے کہ امت کو بار بار اسلامی تعلیمات سے آگاہ کیا جاتا رہے اور اسوہ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی پیروی پر ابھارا جائے‘ کیونکہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات بابرکات ایک مسلمان کیلئے زندگی کے ہر مرحلہ‘ ہر شعبہ اور ہر عمل کیلئے نمونہ اور اسوہ ہے۔ آپ انسانیت کیلئے کامل رہنما اور معلم تھے اور مسلمانوں کی دنیوی و اخروی اصلاح و فلاح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تعلیمات اور عادات و سنن کے اتباع پر ہی موقوف ہے۔

یہی وجہ ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی مقدس جماعت نے ایک ایک سنت کو حرز جاں بنائے رکھا اور اتباع سنت علماء اولیاء اور خاشعین کا شیوہ رہا۔ سلاسل اربعہ کے جملہ مشائخ اپنے متوسلین کو ہمیشہ اتباع سنت کی ترغیب بلکہ تاکید فرماتے رہتے ہیں۔

**MADRASA IMDAD-UL-ULOOM**
KHANQAH IMDADIA ASHRFIA THANA BHAWAN, 247777 DISTT., M. NAGAR U.P. (INDIA)

مدرسہ امداد العلوم
خانقاہ امدادیہ اشرفیہ
تھانہ بھون، ضلع مظفر نگر، یوپی (انڈیا)



تاریخ ــــــــــــ　　　حوالہ ــــــــــــ

انسانی زندگی سے تعلق رکھنے والی حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سنتوں کو مختلف حیثیتوں اور طریقوں سے جمع کرنے کا اہتمام زمانہ قدیم سے رہا ہے اور علمائے کرام نے اس موضوع پر مستقل کتابیں تحریر فرمائی ہیں' تاکہ سنت کے شائقین کو سب باتیں یکجا طور پر بسہولت مل جائیں' حاصل ان سب کا یہ ہے کہ امت ہر شعبہ زندگی سے متعلق رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی قولی اور عملی ہدایات سے واقف ہو اور ان کو اپنا مقصد زندگی بنائے۔

اسی نوع کی ایک سعی جمیل اس وقت معارف السنۃ کے نام سے آپ کے ہاتھوں میں ہے جس کو فضلائے جامعہ خیر المدارس ملتان نے مرتب کیا ہے۔ اس میں روزمرہ کی زندگی سے متعلق ایسے سنن واحکام اور آداب جن کا تعلق دین کے اجزائے خمسہ (عقائد' عبادات' معاملات' معاشرت اور اخلاق) سے ہے احادیث کے مستند ومعتبر مآخذ سے جامعیت کے ساتھ آ گئے اور سنتوں کے شائقین کیلئے استفادہ کی راہ آسان ہوگئی۔

یہ قیمتی ذخیرہ سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قدر شناسوں کیلئے بے بہا تحفہ اور معتبر معلومات کا خزانہ ہے جو خواص وعوام کیلئے یکساں طور پر نافع اور مفید ہے۔ امت مسلمہ کو ایسی کتاب کی ضرورت تھی ہر طالب اس سے خوب متمتع ہوسکتا ہے۔ حق تعالیٰ شرف قبول بخشے اور امت محمدیہ کو زیادہ سے زیادہ استفادے کی توفیق مرحمت فرمائے آمین۔

نجم الحسن تھانوی
خانقاہ امدادیہ اشرفیہ تھانہ بھون

**MADRASA IMDAD-UL-ULOOM**
KHANQAH IMDADIA ASHRFIA THANA BHAWAN, 247777 DISTT., M. NAGAR U.P. (INDIA)

# تقریظ

## حضرت مولانا مفتی محمد طیب صاحب مدظلہ العالی

(صدر و مہتمم جامعہ اسلامیہ امدادیہ فیصل آباد)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّی عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ

اما بعد! دین کی بنیاد قرآن وسنت پر ہے اور قرآن وسنت کے ان دو چشموں نے تا قیامت جاری رہنا ہے۔ خوش نصیب ہیں وہ لوگ جن کو اللہ تعالیٰ نے قرآن وسنت کی خدمت کے لئے قبول فرمالیں۔

علمائے دیوبند کو حق تعالیٰ شانہ نے نبی اقدس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سنت کی خدمت کا وافر حصہ عطا فرمایا اور دنیا میں بے شمار لوگ ہمارے اکابر کی سند سے حدیث کی درس وتدریس میں مشغول ہیں۔ حدیث کی بنیادی کتب کی شروح لکھ کر ہمارے اکابر رحمہم اللہ نے علامہ عینی اور حافظ ابن حجر رحمہما اللہ کی یاد تازہ کر دی ہے۔

ہمارے اکابر کی خدمات جہاں علماء طلبا کیلئے ہیں وہاں سنت کی روشنی سے عامۃ المسلمین کو بھی مستفید فرمایا اور بڑی گراں قدر تصانیف اردو میں تحریر فرمائی ہیں جن میں سے ایک ایک کتاب امت کیلئے سامان ہدایت ہے۔

مرور ایام سے لوگوں کی صلاحیتوں میں تنزل اور انحطاط آنے کی وجہ سے ضرورت ہوتی ہے کہ اکابر ہی کی باتیں حالات زمانہ کے مطابق انتخاب کر کے شائع جائیں۔

ادارہ تالیفات اشرفیہ ملتان کے بانی اور حضرت حاجی محمد شریف صاحب رحمہ اللہ کے خلیفہ حضرت حافظ محمد اسحاق صاحب ماشاءاللہ موفق من اللہ ہیں۔

مسلمانوں کی ضرورت کیلئے نئی سے نئی کتب سامنے لاتے رہتے ہیں۔ ان کی خدمات علماء کیلئے بھی باعث رشک ہیں۔ الحمدللہ انہوں نے ہمارے اکابر کی افادات سے معارف السنۃ نام کی کتاب مرتب کروائی ہے۔ اس کتاب کی استناد کیلئے ٹائٹل پر لکھے ہوئے اکابر کے اسمائے گرامی ہی کافی ہیں۔

حق تعالیٰ شانہ سنت کے اس نور سے مسلمانوں کو روشنی حاصل کرنے کی توفیق عطا فرمائے اور حافظ صاحب اور ان کے معاونین کی خدمات قبول فرمائے آمین۔

والسلام

محمد طیب

صدر جامعہ اسلامیہ امدادیہ فیصل آباد

۷ ذوالحجہ ۱۴۳۱ھ

ASHRAFIA ISLAMIC UNIVERSITY
معہد ام القریٰ
UMMUL QURA INSTITUTE
الجامعۃ الاشرفیۃ
Jamia Ashrafia, Ferozepur Road, Lahore-54600
الجامعة الأشرفية شارع فيروزبور لاهور ۵۴۶۰۰ باكستان
Tel: 042-7552772, 6114761 Fax: 042-7552986 E-Mail: ummqura@brain.net.pk, muftionline@jamiaashrafia.org Web Page: http://www.jamiaashrafia.org

تاریخ: 30-11-2010 حوالہ: 69/UMQ/P

# تقریظ

## حضرت مولانا حافظ فضل الرحیم اشرفی مدظلہ

(نائب مہتمم وناظم تعلیمات، جامعہ اشرفیہ لاہور)

اللہ رب العزت کا ارشاد ہے تمہارے لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زندگی بہترین نمونہ ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زندگی احادیث کی شکل میں ہمارے پاس موجود ہے جس کو صحابہ کرام اور ان کے بعد اکابرین امت نے ہمارے سامنے پیش کیا ہے۔ قرآن پاک کے بعد علم حدیث تمام علوم میں اشرف اور افضل ہے بلکہ احادیث کے بغیر دین کو سمجھنا اور عمل کرنا مشکل ہے۔

آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا فرمان ہے: اللہ پاک اس شخص کو خوش وخرم رکھے جس نے میری باتیں سنیں، پھر یاد کیں اور یاد رکھیں اور ان کو آگے پہنچایا۔ احادیث کا ذخیرہ عربی زبان میں ہے جس کو اس شخص کیلئے سمجھنا دشوار ہے جو عربی نہیں جانتا چنانچہ اردو زبان میں شدت کے ساتھ ضرورت محسوس کی جارہی تھی کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی احادیث کا ترجمہ وتشریح لوگوں کے سامنے پیش کیا جائے تاکہ لوگوں کیلئے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے طریقہ کے مطابق زندگی گزارنا آسان ہو جائے۔ اس ضرورت کو اس کتاب معارف السنۃ کے مؤلفین نے پورا کرنے کی کوشش کی ہے اور نہایت ہی آسان اور عام فہم اردو میں زندگی کے تمام مراحل میں پیش آنے والے مسائل کو سلیقہ اور شائستگی کے ساتھ لوگوں کے سامنے پیش کرنے کی سعادت حاصل کی ہے۔

ہماری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ان حضرات کی اس سعی کو شرف قبولیت سے نوازے اور ذخیرہ آخرت بنائے اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جو دعا حدیث کے خدام کو دی ہے وہ ہمارے اور ان کے حق میں قبول فرمائے آمین۔

حافظ فضل الرحیم اشرفی

نائب مہتمم وناظم تعلیمات، جامعہ اشرفیہ لاہور

ASHRAFIA ISLAMIC UNIVERSITY
معہد ام القریٰ
UMMUL QURA INSTITUTE
الجامعۃ الأشرفیۃ
Jamia Ashrafia, Ferozepur Road, Lahore-54600
الجامعة الأشرفية شارع فيروزبور لاهور - ٥٤٦٠٠ باكستان
Tel: 042-7552772, 6114761 Fax: 042-7552986 E-Mail: ummqura@brain.net.pk, muftionline@jamiaashrafia.org Web Page: http://www.jamiaashrafia.org

تاریخ: 30-11-2010 حوالہ: 69/UMQ/P

# تقریظ

## حضرت مولانا محمد عبید اللہ صاحب مدظلہ

(مہتمم جامعہ اشرفیہ لاہور)

## حضرت مولانا عبد الرحمٰن اشرفی مدظلہ

(نائب مہتمم جامعہ اشرفیہ لاہور)

میں مولانا حافظ فضل الرحیم اشرفی صاحب کی طرف سے لکھی گئی تحریر سے متفق ہوں اور دعا گو ہوں کہ اللہ پاک اس کتاب معارف السنۃ کے مؤلف اور دیگر معاونین کی اس کوشش کو قبول فرما کر دنیا و آخرت میں بہترین جزاء عطا فرمائے اور مجھے امید ہے کہ یہ کتاب تمام مسلمانوں خصوصاً بچے اور بچیوں کیلئے بہت مفید ثابت ہوگی۔

حضرت مولانا محمد عبید اللہ
مہتمم جامعہ اشرفیہ لاہور

حضرت مولانا عبد الرحمٰن اشرفی
نائب مہتمم جامعہ اشرفیہ لاہور

مشرف علی تھانوی
فون ۵۴۱۴۳۸۵
جامعہ دار العلوم الاسلامیہ
۲۹۱۔ کامران بلاک علامہ اقبال ٹاؤن لاہور

# تقریظ

## حضرت مولانا مشرف علی تھانوی مدظلہ

(مہتمم جامعہ دار العلوم الاسلامیہ لاہور)

**نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم اما بعد!**

معارف السنۃ کی فہرست مضامین دیکھنے کا موقع ملا، پھر اس پر لکھی گئی تقاریظ سامنے آئیں۔ اس میں تو شک نہیں کہ موضوع کے اعتبار سے وقت کی اہم ترین ضرورت، ان شاء اللہ اس کتاب سے پوری ہوگی۔ امت مسلمہ کیلئے جیسے معارف القرآن کی اہمیت ہے، معارف الحدیث کی اہمیت ہے، اسی طرح معارف السنۃ کی اہمیت بھی اظہر من الشمس ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی پوری زندگی مومن کیلئے مشعل راہ ہے اور ہر مومن کی یہ ذمہ داری ہے کہ اپنے ہر عمل کیلئے سنت سے رہنمائی لیتا رہے اور ہر عمل کو سنت کے مطابق ادا کرنے کی کوشش کرے۔

مجھے امید ہے کہ امت کی یہ تشنگی اس کتاب سے دور ہو جائیگی۔ اللہ تعالیٰ اس کتاب کے مرتبین اور ناشرین کو جزا خیر عطا فرمائیں اور اس کتاب کو مقبول عند اللہ بنا کر امت مسلمہ کی ہدایت کا ذریعہ بنائیں آمین۔

مشرف علی تھانوی

غرہ محرم الحرام ۱۴۳۲ھ

محمد اکبر
مہتمم وشیخ الحدیث

جامعہ قاسم العلوم
گلگشت ملتان

# تقریظ
## شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد اکبر صاحب مدظلہ العالی
(مہتمم وشیخ الحدیث جامعہ قاسم العلوم گلگشت ملتان)

باسمہ تعالیٰ

الحمدلله رب العلمين والصلاة والسلام على سيد الانبياء والمرسلين وعلى آله وصحبه اجمعين

امابعد! احقر نے کتاب معارف السنۃ کو چند چیدہ چیدہ مقامات سے دیکھا ماشاء اللہ اسم بامسمی ہے۔ سنت یعنی حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اقوال، افعال اور تقریرات مبارکہ درحقیقت قرآن پاک کی شرح اور اس کے مجملات کی تفصیل ہے۔

جیسا کہ ارشاد باری تعالیٰ ہے وَاَنْزَلْنَآ اِلَیْکَ الذِّکْرَ لِتُبَیِّنَ لِلنَّاسِ مَانُزِّلَ اِلَیْھِمْ۔

یہ حقیقت ہے کہ حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بغیر قرآن پاک کا سمجھنا ناممکن ہے اور حدیث سمجھنے کیلئے علم فقہ سے آگاہی ضروری ہے۔ نیز قرآن پاک، حدیث شریف اور فقہ ان تینوں کا آپس میں ایک ایسا گہرا تعلق اور تلازم ہے کہ ایک کا دوسرے سے انفکاک کا تصور نہیں کیا جا سکتا۔ چنانچہ امام ترمذی رحمہ اللہ فرماتے ہیں "الفقهاء أعلم بمعاني الاحاديث"۔

کتاب مذکور کے بارے میں اکابر کی تقریظات کے بعد مجھ جیسے ناکارہ اور اصاغر کی تقریظ کی ضرورت باقی نہیں رہتی، لیکن حضرت مولانا قاری محمد اسحٰق صاحب ملتانی کے حکم کی تعمیل میں یہ چند سطور لکھ دی ہیں۔

اللہ جل شانہ معارف السنۃ کو خواص اور عوام دونوں کیلئے نافع اور مفید تر بنائے اور محترم مرتب کیلئے نجات دارین کا وسیلہ بنائے۔

آمین بجاه سيد المرسلين صلى الله عليه وآله وسلم۔

(شیخ الحدیث حضرت مولانا) محمد اکبر
خادم العلوم بجامعہ قاسم العلوم ملتان

# تقریظ

## از شاہین ختم نبوت حضرت مولانا اللہ وسایا صاحب مدظلہ

باسمہ تعالیٰ وتقدس

امت مسلمہ کیلئے بالخصوص اور انسانیت کیلئے بالعموم رحمت عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات اقدس اسوہ حسنہ ہے۔ رحمت عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی احادیث مبارکہ کا انتخاب مختلف ادوار میں مختلف محدثین حضرات نے اپنے اپنے ذوق کے مطابق کیا۔

ہمارے اردوداں طبقہ کیلئے حضرت مولانا بدر عالم میرٹھی محدث کبیر اور مولانا محمد منظور نعمانی نامور محقق نے ''ترجمان السنۃ'' اور ''معارف الحدیث'' کے نام پر کئی کئی جلدوں پر مشتمل مجموعے تیار فرمائے۔

تربیت اولاد کیلئے ایک مستقل کتاب احادیث کے انتخاب پر عرب عالم نے مرتب کی جس کا مولانا ڈاکٹر حبیب اللہ مختار رحمہ اللہ نے ترجمہ کیا۔

حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب رحمہ اللہ نے ''ختم نبوت فی الاحادیث'' پر مشتمل مستقل کتاب تالیف کی۔

غرض امت مسلمہ کی ہر امر میں رہنمائی کیلئے رحمت عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی احادیث مبارکہ ہمیشہ مشعل راہ کا کام دیتی رہیں اور قیامت تک دیتی رہیں گی۔

ادارہ تالیفات اشرفیہ ملتان اور اس کے بانی حضرت مولانا حافظ محمد اسحاق صاحب ملتانی کا کن الفاظ میں شکریہ ادا کیا جائے کہ انہوں نے ضرورت محسوس کی کہ جتنی امت مسلمہ کی رہنمائی کیلئے احادیث مبارکہ سے فائدہ اٹھانے کی آج ضرورت ہے اس کی شاید ہی کوئی صاحب بصیرت انکار نہ فرما سکے' اسی جذبے سے انہوں نے جامعہ خیر المدارس ملتان کے فضلائے کرام سے مہد سے لحد تک ہر لحہ امت کی رہنمائی کیلئے معارف السنۃ کا مجموعہ مرتب کر کے احسان عظیم فرمایا۔

ذخیرہ احادیث کے اس انسائیکلو پیڈیا سے فائدہ اٹھانا ہر مسلمان کی ضرورت ہے۔ عام فہم ترجمہ آسان اور سادہ مگر دل نشین تشریح سے دل کی دنیا کو آباد کرنے کیلئے یہ شاہکار مجموعہ لائق صد شکر ہے۔

فقیر اللہ وسایا

# فہرست عنوانات

## كِتَابُ الْبُيُوعِ وَالْمُعَامِلَاتِ

# كِتَابُ الطَّهَارَةِ

## دین میں طہارت کا مقام

طہارت دین کا ایک علیحدہ شعبہ ہے۔ طہارت کی وجہ سے اللہ تعالیٰ نے قبا کی بستی میں رہنے والے اہل ایمان کی تعریف میں قرآن مجید کا ارشاد: "فِيهِ رِجَالٌ يُحِبُّونَ اَنْ يَّتَطَهَّرُوْا وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُطَّهِّرِيْنَ" (اس میں ہمارے ایسے بندے ہیں جو بڑے پاکیزگی پسند ہیں اور اللہ تعالیٰ خوب پاک وصاف رہنے والے بندوں سے محبت کرتا ہے) اس سے اندازہ کیا جاسکتا ہے کہ اسلام میں طہارت و پاکیزگی کی بجائے خود کتنی اہمیت ہے۔ جیسا کہ آگے احادیث میں اس کی تفصیل آرہی ہے۔ ایک حدیث میں اس کو "نصف ایمان" فرمایا گیا۔ شیخ المشائخ حضرت شاہ ولی اللہ قدس سرہٗ کی ایک نفیس تحقیق قابل ذکر ہے، اپنی بے نظیر کتاب "حجۃ اللہ البالغۃ" میں فرماتے ہیں:

"کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے اپنے خاص فضل سے یہ حقیقت سمجھادی ہے کہ فلاح وسعادت جس شاہراہ کی طرف انبیاء علیہم السلام کی بعثت ہوئی (جس کا نام شریعت ہے) اگرچہ اس کے بہت سے ابواب ہیں اور ہر باب کے تحت سینکڑوں احکام ہیں لیکن اپنی بے پناہ کثرت کے باوجود وہ سب بس ان چار اصولی عنوانوں کے تحت آتے ہیں۔ ۱۔ طہارت، ۲۔ اخبات، ۳۔ سماحت، ۴۔ عدالت۔

شاہ صاحب کے کلام کے صرف اس حصے کا خلاصہ درج کرتے ہیں جس میں انہوں نے طہارت کی حقیقت بیان فرمائی ہے۔ فرماتے ہیں کہ:

ایک سلیم الفطرت اور صحیح المزاج انسان جس کا قلب بہیمیت کے سفلی تقاضوں سے مغلوب اور ان میں مشغول نہ ہو، جب وہ کسی نجاست سے آلودہ ہوجاتا ہے یا اس کو پیشاب یا پاخانہ کا سخت تقاضا ہوتا ہے یا وہ جماع وغیرہ سے فارغ ہوا ہوتا ہے وہ اپنے نفس میں ایک خاص قسم کا انقباض وتکدر اور گرانی و بے لطفی اور اپنی طبیعت میں سخت ظلمت کی ایک کیفیت محسوس کرتا ہے، پھر جب وہ اس حالت سے نکل جاتا ہے مثلاً پیشاب یا پاخانہ کا جو سخت تقاضا تھا اس سے وہ فارغ ہوجاتا ہے اور اچھی طرح استنجا اور طہارت کر لیتا ہے یا اگر وہ جماع سے فارغ ہوا تھا تو غسل کر لیتا ہے اور اچھے صاف ستھرے کپڑے پہن لیتا ہے اور خوشبو لگا لیتا ہے تو نفس کے انقباض وتکدر اور طبیعت کی ظلمت کی وہ کیفیت جاتی رہتی ہے اور اس کے بجائے اپنی طبیعت میں وہ ایک انشراح وانبساط اور سرور وفرحت کی کیفیت محسوس کرتا ہے۔ بس دراصل پہلی کیفیت اور حالت کا نام "حدث" (ناپاکی) اور دوسری کا نام "طہارت" (پاکی و پاکیزگی) ہے، اور انسانوں میں جن کی فطرت سلیم اور جن کا وجدان صحیح ہے وہ ان دونوں حالتوں اور کیفیتوں کے فرق کو واضح طور پر محسوس کرتے ہیں اور اپنی طبیعت وفطرت کے تقاضے سے "حدث" کی حالت کو ناپسند اور دوسری کو (یعنی "طہارت" کی حالت کو) پسند کرتے ہیں۔

اور نفس انسانی کی یہ طہارت کی حالت ملاء اعلیٰ یعنی ملٰئکۃ اللہ کی حالت سے بہت مشابہت ومناسبت رکھتی ہے کیونکہ وہ دائمی طور پر

بھی آلودگیوں سے پاک وصاف اور نورانی کیفیات سے شاداں وفرحاں رہتے ہیں اور اسی لئے حسب امکان طہارت و پاکیزگی کا اہتمام و دوام انسانی روح کوملکوتی کمالات حاصل کرنے اور الہامات ومنامات کے ذریعے ملاءاعلیٰ سے استفادہ کرنے کے قابل بنادیتا ہے۔اوراس کے برعکس جب آدمی حدث اور ناپاکی کی حالت میں ڈوبا رہتا ہے تو اس کو شیاطین سے ایک مناسبت ومشابہت حاصل ہو جاتی ہے اور شیطانی وساوس کی قبولیت کی ایک خاص استعداد اور صلاحیت اس میں پیدا ہو جاتی ہے اور اس کی روح کو ظلمت گھیر لیتی ہے۔" (حجۃ اللہ البالغۃ ص ۵۴ ج ۱)

شاہ صاحب کی اس عبارت سے معلوم ہوا کہ طہارت اور حدث دراصل انسانی روح اور طبیعت کی مذکورہ بالا دو حالتوں کا نام ہے اور ہم جن چیزوں کو حدث ناپاکی اور طہارت یا پاکیزگی کہتے ہیں وہ دراصل ان کے اسباب وموجبات ہیں اور شریعت ان ہی اسباب پر احکام جاری کرتی ہے اور انہی سے بحث کرتی ہے۔

پھر اسی کتاب "حجۃ اللہ البالغۃ" کے ایک دوسرے مقام پر جہاں طہارت کے احکام اور ان کے اسرار ہی کا بیان ہے فرماتے ہیں: طہارت کی تین قسمیں ہیں، ایک حدث سے طہارت (یعنی جن حالتوں میں غسل یا وضو واجب یا مستحب ہے۔ان حالتوں میں غسل یا وضو کر کے شرعی طہارت و پاکیزگی حاصل کرنا۔دوسرے ظاہری نجاست اور پلیدی سے جسم یا اپنے کپڑوں کو یا جگہ کو پاک کرنا۔تیسرے جسم کے مختلف حصوں میں جو گندگیاں اور میل وکچیل پیدا ہوتا رہتا ہے اس کی صفائی کرنا (جیسے دانتوں کی صفائی ناک کے نتھنوں کی صفائی، ناخن اور زیر ناف بالوں کی صفائی) آگے طہارت کے متعلق جو حدیثیں درج ہوں گی ان میں سے بعض کا تعلق مطلق طہارت سے ہوگا جو ان تینوں قسموں پر حاوی ہے اور بعض کا تعلق کسی ایک خاص قسم سے ہوگا...... اس تمہیدی بیان کے بعد اب طہارت سے متعلق حدیثیں پڑھئے:

عَنْ اَبِیْ مَالِکٍ الْاَشْعَرِیِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ اَلطُّھُوْرُ شَطْرُ الْاِیْمَانِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ تَمْلَأُ الْمِیْزَانَ وَسُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ تَمْلَآنِ اَوْ تَمْلَأُ مَا بَیْنَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَالصَّلٰوۃُ نُوْرٌ وَّالصَّدَقَۃُ بُرْھَانٌ وَّالصَّبْرُ ضِیَاءٌ وَّ الْقُرْآنُ حُجَّۃٌ لَّکَ اَوْ عَلَیْکَ کُلُّ النَّاسِ یَغْدُوْ فَبَائِعٌ نَفْسَہٗ فَمُعْتِقُھَا اَوْ مُوْبِقُھَا۔ (رواہ مسلم)

ابو مالک اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ طہارت و پاکیزگی جزو ایمان ہے اور کلمہ الحمدللہ میزان عمل کو بھر دیتا ہے اور سبحان اللہ و الحمدللہ بھر دیتے ہیں، آسمان کو اور زمین کو، اور نماز نور ہے اور صدقہ دلیل و برہان ہے اور صبر اجالا ہے اور قرآن یا تو حجت ہے تمہارے حق میں یا حجت ہے تمہارے خلاف ہر آدمی صبح کرتا ہے پھر وہ اپنی جان کا سودا کرتا ہے پھر یا تو اسے نجات دلا دیتا ہے یا اس کو ہلاک کر دیتا ہے۔ (صحیح مسلم)

تشریح: یہ حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ایک خطبہ ہے جس میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دین کے بہت سے حقائق بیان فرمائے ہیں اس کا صرف پہلا جزو اور پہلا فقرہ (اَلطُّھُوْرُ شَطْرُ الْاِیْمَانِ) طہارت سے متعلق ہے اور اسی وجہ سے یہ حدیث کتب حدیث میں "کتاب الطھارۃ" میں درج کی جاتی ہے شطر کے معنی نصف اور آدھے کے ہیں بلکہ اسی مضمون کی ایک اور حدیث جو امام ترمذی نے ایک دوسرے صحابی سے روایت کی ہے اس میں "اَلطُّھُوْرُ نِصْفُ الْاِیْمَانِ" ہی کے الفاظ ہیں، لیکن اس عاجز کے نزدیک شطر و نصف دونوں لفظوں کا مطلب یہاں یہی ہے کہ طہارت و پاکیزگی ایمان کا خاص جزو اور اس کا اہم شعبہ اور حصہ

ہے اور حضرت شاہ ولی اللہ کا جو کلام اوپر نقل ہوا ہے اس سے یہ حقیقت اتنی واضح اور روشن ہوچکی ہے جس پر کسی اضافہ کی ضرورت نہیں۔

طہارت و پاکیزگی کی یہ اہمیت بیان فرمانے کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اللہ تعالیٰ کی تسبیح اور تمہید کا اجر و ثواب اور اس کی فضیلت بیان فرمائی ہے، تسبیح یعنی **سبحان اللّٰہ** کہنے کا مطلب اپنے اس یقین کا اظہار اور اس کی شہادت ادا کرنا ہوتا ہے کہ اللہ کی مقدس ذات ہر اس بات سے پاک اور برتر ہے جو اس کی شان الوہیت کے مناسب نہ ہو اور تحمید یعنی **الحمدللّٰہ** کہنے کا مطلب اپنے اس یقین کا اظہار اور اس شہادت کا ادا کرنا ہوتا ہے کہ ساری خوبیاں اور سارے کمالات جن کی بنا پر کسی کی حمد وثناء کی جاسکتی ہے صرف اللہ تعالیٰ ہی کی ذات میں ہے اور اس لئے بس ساری حمد وستائش بس اسی کے لئے ہے یہی تسبیح وحمد حق تعالیٰ کی نورانی اور معصوم مخلوق فرشتوں کا خاص وظیفہ ہے۔ قرآن مجید میں خود فرشتوں کا یہ بیان خود ان ہی کی زبانی نقل کیا گیا ہے ''نَحْنُ نُسَبِّحُ بِحَمْدِکَ'' (خداوندا! ہم تیری حمد وتسبیح میں مصروف رہتے ہیں)۔

پس انسانوں کے لئے بھی بہترین وظیفہ اور مقدس ترین شغل یہی ہوسکتا ہے کہ وہ اپنے اور سارے عالم کے خالق و پروردگار کی تسبیح کریں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اسی ترغیب کے لئے اس حدیث میں فرمایا ہے کہ ایک کلمہ سبحان اللہ میزان عمل کو بھر دیتا ہے اور اس سبحان اللہ کے ساتھ الحمدللہ بھی مل جائے تو ان دونوں کا نور زمین وآسمان کی ساری فضاؤں کو معمور ومنور کردیتا ہے۔

''**سبحان اللّٰہ**'' سے میزان اعمال کا بھر جانا اور ''**سبحان اللّٰہ و الحمدللّٰہ**'' سے آسمان وزمین کا معمور ہوجانا یہ ان حقائق میں سے ہے جن کے ادراک کا حاسہ یہاں ہم کو نہیں دیا گیا۔ ہاں اللہ تعالیٰ اپنے خاص بندوں پر اس قسم کی حقیقتوں کو کبھی کبھی یہاں بھی منکشف فرما دیتا ہے، ہم عوام کا حصہ یہی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بیان فرمائی ہوئی ان حقیقتوں پر ایمان لائیں، ان کا یقین کریں اور ان سے عمل کا فائدہ اٹھائیں۔ حمد وتسبیح کی اس فضیلت اور ترغیب کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نماز کے بارے میں فرمایا ہے کہ ''وہ نور ہے'' اس دنیا میں نماز کی اس خصوصیت کا ظہور اس طرح ہوتا ہے کہ اس کی برکت سے قلب میں ایک نور پیدا ہوتا ہے، جس کو اللہ کے وہ بندے خود محسوس کرتے ہیں جن کی نمازیں حقیقی نمازیں ہیں پھر اسی نور کا ایک اثر یہ ہوتا ہے کہ آدمی فواحش ومنکرات سے بچتا ہوا چلتا ہے اسی کو قرآن مجید میں فرمایا گیا ہے ''**اِنَّ الصَّلٰوةَ تَنْهٰى عَنِ الْفَحْشَآءِ وَالْمُنْكَرِ**'' (بلاشبہ نماز میں یہ خاصیت ہے کہ وہ آدمی کو فواحش ومنکرات سے روکتی ہے) اور آخرت کی منزلوں میں نماز کی اس نورانیت کا ظہور اس طرح ہوگا کہ وہاں کی اندھیریوں میں نماز روشنی اور اجالا بن کر نمازی کے ساتھ ہوگی۔ قرآن مجید میں ارشاد ہے کہ ''**نُوْرُهُمْ يَسْعٰى بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَبِاَيْمَانِهِمْ**'' (اللہ کے نیک صالح بندوں کے آگے آگے اور داہنی جانب ان کے اعمال کا نور دوڑتا ہوگا۔)

اس کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صدقے کے بارے میں فرمایا ہے کہ وہ دلیل وبرہان ہے اس دنیا میں صدقے کے برہان ہونے کا مطلب بظاہر یہی ہوسکتا ہے کہ وہ اس امر کی کھلی ہوئی دلیل ہے کہ صدقہ کرنے والا بندہ مؤمن ومسلم ہے، اگر دل میں ایمان نہ ہو تو اپنی کمائی کا صدقہ کرنا آسان نہیں ہے اور آخرت میں اس خصوصیت کا ظہور اس طرح ہوگا کہ صدقہ کرنے والے مخلص بندے کے صدقے کو اسکے ایمان اور اسکی خدا پرستی اور نشانی مان کر اس کو انعامات سے نوازا جائے گا۔

اس کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے صدقے کے بارے میں فرمایا ہے کہ وہ ''ضیاء'' یعنی روشنی اور اجالا ہے بعض

حضرات نے نماز اور صدقہ کی مناسبت سے یہاں لفظ صبر سے مراد روزہ لیا ہے، لیکن ناچیز کے نزدیک راجح یہ ہے کہ صبر یہاں اپنے اصل وسیع معنی ہی میں استعمال ہوا ہے قرآن وحدیث کی زبان میں صبر کے اصل معنی ہیں ''اللہ کے حکم کے تحت نفس کی خواہشات کو دبانا اور اس راہ میں تلخیاں اور ناگواریاں برداشت کرتے رہنا'' اس لحاظ سے صبر گویا پوری دینی زندگی کو اپنے اندر لئے ہوئے ہے اور اس میں نماز، صدقہ، روزہ، حج اور جہاد اور ان کے علاوہ اللہ کے لئے اور دین کے احکام کی پابندی میں ہر قسم کی تکلیفیں برداشت کرنا اور اپنی نفسانی خواہشات کو دبائے رکھنا، سب ہی اس کے مفہوم میں داخل ہے اور اسی کے بارے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے کہ یہ صبر ''ضیاء'' ہے قرآن مجید میں چاند کی روشنی کو ''نور'' اور سورج کی روشنی کو ''ضیاء'' فرمایا گیا ہے (هُوَ الَّذِیْ جَعَلَ الشَّمْسَ ضِیَآءً وَّ الْقَمَرَ نُوْرًا) (یونس ۱۰:۵) اس لحاظ سے صبر اور نماز سے پیدا ہونے والی روشنیوں میں نسبت ہوگی جو سورج اور چاند میں ہے، واللہ تعالیٰ اعلم۔

اس کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے قرآن مجید کے بارے میں فرمایا ہے کہ یا تو وہ تمہارے واسطے اور تمہارے حق میں دلیل یا تمہارے خلاف! ...... مطلب یہ ہے کہ قرآن مجید اللہ تعالیٰ کا کلام اور اس کا ہدایت نامہ ہے، اب اگر تمہارا تعلق اور رویہ اس کے ساتھ عظمت واحترام اور اتباع کا ہوگا جیسا کہ ایک صاحب ایمان کا ہونا چاہیے تو وہ تمہارے لئے شاہد و دلیل بنے گا اور اگر تمہارا رویہ اس کے برخلاف ہوگا تو پھر اس کی شہادت تمہارے خلاف ہوگی۔

ان تنبیہات وترغیبات کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے آخر میں ارشاد فرمایا ہے کہ ''اس دنیا کا ہر انسان خواہ وہ کسی حال اور کسی شغل میں زندگی گزار رہا ہو وہ روزانہ اپنے نفس اور اپنی جان کا سودا کرتا ہے، پھر یا تو وہ اس کو نجات دلانے والا ہے یا ہلاک کرنے والا ہے۔'' مطلب یہ ہے کہ انسان کی زندگی ایک مسلسل تجارت اور سوداگری ہے، اگر وہ اللہ کی بندگی اور رضا طلبی والی زندگی گزار رہا ہے تو اپنی ذات کے لئے بڑی اچھی کمائی کر رہا ہے اور اس کی نجات کا سامان فراہم کر رہا ہے اور اگر اس کے برعکس وہ نفس پرستی اور خدا فراموشی کی زندگی گزار رہا ہے تو وہ اپنی تباہی اور بربادی کما رہا ہے اور اپنی دوزخ بنا رہا ہے۔

اللہ تعالیٰ ہم کو ان حقیقتوں کا یقین نصیب فرمائے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ان ترغیبات وتنبیہات سے فائدہ اٹھانے کی توفیق دے۔

## ناپاکی پر قبر میں عذاب

عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ مَرَّ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ بِقَبْرَیْنِ فَقَالَ اِنَّهُمَا لَیُعَذَّبَانِ وَمَا یُعَذَّبَانِ فِیْ کَبِیْرٍ اَمَّا اَحَدُهُمَا فَکَانَ لَا یَسْتَتِرُ (وَفِیْ رِوَایَةٍ لِمُسْلِمٍ لَا یَسْتَنْزِهُ) مِنَ الْبَوْلِ وَاَمَّا الْاٰخَرُ فَکَانَ یَمْشِیْ بِالنَّمِیْمَةِ ثُمَّ اَخَذَ جَرِیْدَةً رَطْبَةً فَشَقَّهَا بِنِصْفَیْنِ ثُمَّ غَرَزَ فِیْ کُلِّ قَبْرٍ وَّاحِدَةً قَالُوْا یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ لِمَ صَنَعْتَ هٰذَا؟ فَقَالَ لَعَلَّهٗ اَنْ یُّخَفَّفَ عَنْهُمَا مَالَمْ یَیْبَسَا. (رواہ البخاری و مسلم)

حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا گزر دو قبروں پر ہوا تو آپ نے فرمایا کہ جو دو آدمی ان قبروں میں مدفون ہیں ان پر عذاب ہو رہا ہے، اور کسی ایسے گناہ کی وجہ سے یہ عذاب نہیں ہو رہا ہے جس کا معاملہ بہت مشکل ہوتا (یعنی جس سے بچنا بہت دشوار ہوتا بلکہ یہ دونوں اپنے ایسے گناہ کی پاداش میں عذاب دیئے جارہے

ہیں جس سے بچنا کچھ مشکل نہ تھا) ان میں سے ایک کا گناہ تو یہ تھا کہ وہ پیشاب کی گندگی سے بچاؤ یا پاک رہنے کی کوشش اور فکر نہیں کرتا تھا اور دوسرے کا گناہ یہ تھا کہ چغلیاں لگاتا پھرتا تھا۔ پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کھجور کی ایک تر شاخ لی اور اس کو بیچ سے چیر کر دو ٹکڑے کیا، پھر ہر ایک کی قبر پر ایک ٹکڑا گاڑھ دیا۔ صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے عرض کیا یا رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) یہ آپ نے کس مقصد سے کیا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا، امید ہے کہ جس وقت تک شاخ کے یہ ٹکڑے بالکل خشک نہ ہو جائیں ان دونوں کے عذاب میں تخفیف کر دی جائے۔ (صحیح بخاری وصحیح مسلم)

اس حدیث میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان دونوں صاحبوں کے عذاب کا سبب ان کے دو خاص گناہوں کو بتایا ہے ایک کے متعلق بتایا کہ وہ چغلی کرتا تھا جو ایک سنگین اخلاقی جرم ہے اور قرآن مجید میں بھی ایک جگہ اس کا ذکر ایک کافرانہ خصلت یا منافقانہ عادت کے طور پر کیا گیا ہے۔ فرمایا گیا ”وَلَا تُطِعْ كُلَّ حَلَّافٍ مَّهِينٍ . هَمَّازٍ مَّشَّاءٍ بِنَمِيمٍ.“ (اور مت مانو اس شخص کی بات جو (جھوٹ بولنے میں بے باک) بے تحاشا قسمیں کھانے کا عادی ہے اور عیب چینی اور چغلخوری جس کا مشغلہ ہے) (قلم) اور کتب قدیمہ کے بہت بڑے عالم کعب احبار سے مروی ہے کہ تورات میں چغل خوری کو سب سے بڑا گناہ بتایا گیا ہے۔ اور دوسرے کے عذاب کا سبب آپ نے یہ بتایا کہ وہ پیشاب کی گندگی سے بچاؤ اور پاک صاف رہنے میں بے احتیاطی کرتا (لَا يَسْتَتِرُ اور لَا يَسْتَنْزِهُ) دونوں کا حاصل مطلب یہی ہے، اور صحیح بخاری کی روایت میں اس واقعہ پر ”لَا يَسْتَبْرِئُ“ بھی آیا ہے اور حاصل اس کا بھی یہی ہے، بہر حال اس سے معلوم ہوا کہ پیشاب کی گندگی سے (اور اسی طرح دوسری ناپاکیوں سے) بچنا یعنی اپنے جسم اور اپنے کپڑوں کو محفوظ رکھنے کی کوشش کرنا اللہ تعالیٰ کے اہم احکامات میں سے ہے اور اس میں کوتاہی اور بے احتیاطی ایسی معصیت ہے کہ جس کی سزا آدمی کو قبر میں بھگتنی پڑے گی۔

آگے حدیث میں جو یہ ذکر ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کھجور کی ایک تر شاخ منگوائی اور بیچ میں سے اس کے دو ٹکڑے کر کے ایک ایک ٹکڑا ان دونوں کی قبر پر گاڑھ دیا۔ اور بعض صحابہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین نے جب اس کی بابت دریافت کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ ”مجھے امید ہے کہ جب تک ان ٹکڑوں میں کچھ تری رہے گی اس وقت تک کے لئے ان کے عذاب میں تخفیف کر دی جائے گی...... اس کی ایک توجیح بعض شارحین نے یہ ذکر کی ہے کہ کسی درخت کی شاخ میں جب تک کچھ تری یا نمی رہتی ہے اس وقت تک وہ زندہ رہتی ہے اور اس وقت تک وہ اللہ تعالیٰ کی تسبیح وحمد کرتی رہتی ہے...... گویا قرآن کی آیت ”وان من شيئ الا يسبح“ کا مطلب ان حضرات کے نزدیک یہ ہے کہ ہر چیز اس وقت تک جب تک کہ اس میں کچھ زندگی ہو اللہ تعالیٰ کی حمد و تسبیح کرتی رہتی ہے اور جب اس چیز کی زندگی ختم ہو جاتی ہے تو اس کی حمد و تسبیح بھی ختم ہو جاتی ہے...... بہر حال اسی بنا پر ان حضرات نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اس فعل اور آپ کے اس ارشاد کی توجیہ یہ کی ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کھجور کی شاخ کے یہ ٹکڑے ان قبروں پر اس لئے گاڑھے کہ ان کی تسبیح وحمد کی برکت سے عذاب میں تخفیف ہو جائے اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان ٹکڑوں کے خشک ہونے تک تخفیف کی جو امید ظاہر فرمائی اس کی بنیاد بس یہی تھی۔ لیکن اکثر شارحین نے اس توجیہ کو غلط قرار دیا ہے اور ہمارے نزدیک بھی یہ توجیہ بالکل غلط بلکہ مہمل ہے۔ ذرا غور کرنے سے ہر شخص سمجھ سکتا ہے کہ اگر آپ

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ کام اس نقطہ نظر سے کیا ہوتا تو کھجور کی شاخ چیر کے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس کے ٹکڑے قبروں پر نصب نہ کرتے کیونکہ وہ تو دو چار دن میں خشک ہو جاتے ہیں بلکہ اس صورت میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ان قبروں پر کوئی پودا نصب کرا دیتے جو برسہا برس تک ہرا رہتا۔ دوسری واضح دلیل اس توجیہ کے غلط ہونے کی یہ ہے کہ اگر صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا منشاء اور نقطہ نظر یہ سمجھا ہوتا تو وہ سب ایسا ہی کرتے اور ہر قبر پر شاخ نصب کرتے بلکہ درخت لگانے کا اس دور میں عام رواج ہوتا حالانکہ ایسا نہیں ہوا ہر حال حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اس عمل اور اس ارشاد کی یہ توجیہ بالکل غلط ہے اور پھر اس توجیہ پر بزرگان دین کے مزارات پر ہار پھول چڑھانے کی مشرکانہ رسم کا جواز نکالنا تو روح اسلام پر سخت ظلم ہے۔

پس صحیح توجیہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اس عمل اور ارشاد کی یہ ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اللہ تعالیٰ سے ان مردوں کے لئے تخفیف عذاب کے لئے دعا فرمائی تو اللہ تعالیٰ کی طرف سے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بتایا گیا کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس طرح ایک ہری شاخ کے دو حصے کر کے ان قبروں پر ایک ایک گاڑھ دیجئے۔ جب تک اس میں تری رہے گی اس وقت تک کے لئے ان کے عذاب میں تخفیف کر دی جائے گی۔ صحیح مسلم کے آخر میں حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ایک طویل حدیث ہے اس میں بھی دو قبروں کے عذاب کا ذکر ہے اور وہ دوسرا واقعہ ہے وہاں حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا یہ بیان ہے کہ حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھے یہ حکم دیا کہ جاؤ ان درختوں میں سے دو شاخیں کاٹ کے فلاں جگہ ڈال آؤ! حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حکم کی تعمیل کی اور جب آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اس کی بابت میں نے دریافت کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ وہاں دو قبریں ہیں جن پر عذاب ہو رہا ہے، میں نے اللہ تعالیٰ سے تخفیف عذاب کی استدعا کی تھی، اللہ تعالیٰ نے اتنی بات قبول فرمائی کہ جب تک یہ شاخیں تر رہیں گی ان کے عذاب میں تخفیف رہے گی۔ بہر حال حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اس روایت سے یہ بات صراحۃً معلوم ہوگئی کہ ہری شاخ کو یا ان کی تری کو عذاب کی تخفیف میں کوئی دخل نہیں تھا، بلکہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے یہ بات فرمائی گئی تھی کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دعا کی وجہ سے ہم اتنی مدت کے لئے ان کے عذاب میں تخفیف کر دیں گے۔ پس اصلی چیز تھی حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دُعا اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے اس کی بنا پر ایک محدود مدت تک کے لئے تخفیف کا فیصلہ۔

شارحین نے اس حدیث کی شرح میں اس پر بھی گفتگو کی ہے کہ یہ دو قبریں جن پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کھجور کی شاخ کے ٹکڑے گاڑھے، مسلمانوں کی تھیں یا غیر مسلموں کی؟ اور پھر ترجیح اس کو دی ہے کہ یہ قبریں مسلمانوں کی تھیں، اس کا ایک واضح قرینہ خود اسی حدیث میں یہ موجود ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عذاب کا سبب چغل خوری کی عادت اور پیشاب کے معاملے میں بے احتیاطی اور لاپرواہی بتایا ہے حالانکہ یہ قبریں کافروں کی ہوتیں تو عذاب کا سب سے بڑا سبب ان کا کفر اور شرک بتلایا جاتا۔ علاوہ ازیں مسند احمد میں حضرت ابوامامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ایک روایت ہے۔ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ قبریں بقیع میں تھیں اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بقیع سے گزرتے ہوئے ان قبروں کے عذاب کو محسوس کیا تھا، اور معلوم ہے کہ مدینہ طیبہ میں بقیع مسلمانوں ہی کا قبرستان ہے۔ بہر حال ان سب قرائن سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ یہ قبریں مسلمانوں ہی کی تھیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

# استنجاء اور طہارت سے متعلق ہدایات

عَنْ سَلْمَانَ قَالَ قِيلَ لَهُ قَدْ عَلَّمَكُمْ نَبِيُّكُمْ (صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ) كُلَّ شَيْءٍ حَتّٰى الْخِرَاءَةَ قَالَ فَقَالَ اَجَلْ لَقَدْ نَهَانَا اَنْ نَسْتَقْبِلَ الْقِبْلَةَ لِغَائِطٍ اَوْ بَوْلٍ اَوْ اَنْ نَسْتَنْجِيَ بِالْيَمِيْنِ اَوْ اَنْ نَسْتَنْجِيَ بِاَقَلَّ مِنْ ثَلٰثَةِ اَحْجَارٍ اَوْ اَنْ نَسْتَنْجِيَ بِرَجِيْعٍ اَوْ بِعَظْمٍ. (رواہ مسلم)

حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ سے روایت ہے، بیان فرماتے ہیں کہ (بعض مشرکوں کی طرف سے تمسخر اور طنز کے طور پر) ان سے کہا گیا کہ تمہارے پیغمبر نے تو...... تم لوگوں کو ساری ہی باتیں سکھائی ہیں۔ یہاں تک کہ پاخانہ پھرنے کا طریقہ بھی! حضرت سلمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان سے کہا ہاں بے شک (انہوں نے ہم کو سب ہی کچھ سکھایا ہے اور استنجے کے متعلق بھی ضروری ہدایتیں دی ہیں۔ چنانچہ) انہوں نے ہم کو اس سے منع فرمایا ہے کہ پاخانہ یا پیشاب کے وقت ہم قبلہ کی طرف رخ کریں۔ یا یہ کہ ہم داہنے ہاتھ سے استنجا کریں، یا یہ کہ ہم استنجے میں تین پتھروں سے کم استعمال کریں۔ یا یہ کہ ہم استنجا کریں (اونٹ، گھوڑے یا بیل وغیرہ) کسی چوپائے کے فضلے یا ہڈی سے) (صحیح مسلم)

تشریح: جس طرح کھانا پینا انسان کی بنیادی ضرورتوں میں سے ہے اسی طرح پاخانہ پیشاب بھی ہر انسان کے ساتھ لگا ہوا ہے۔ نبی برحق حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جس طرح زندگی کے دوسرے کاموں اور شعبوں میں ہدایات دی ہیں اسی طرح پاخانہ و پیشاب اور طہارت واستنجا کے بارے میں بھی بتایا ہے کہ یہ مناسب ہے اور یہ نامناسب، یہ درست ہے اور یہ نادرست۔

اس حدیث میں مندرجہ ذیل ہدایات دی ہیں۔

(۱) ایک یہ کہ پاخانہ کے لئے اس طرح بیٹھا جائے کہ قبلہ کی طرف نہ منہ ہو نہ پیٹھ۔ یہ قبلے کے ادب واحترام کا تقاضا ہے۔ ہر مہذب آدمی جس کو لطیف اور روحانی حقیقتوں کا کچھ شعور واحساس ہو۔ پیشاب یا پاخانے کے وقت کسی مقدس اور محترم چیز کی طرف منہ یا پیٹھ کر کے بیٹھنا بے ادبی اور گنوار پن سمجھتا ہے۔

(۲) دوسری ہدایت آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ دی کہ داہنا ہاتھ جو عام طور پر کھانے پینے، لکھنے پڑھنے، لینے دینے وغیرہ سارے کاموں میں استعمال ہوتا ہے اور جس کو ہمارے پیدا کرنے والے نے پیدائشی طور پر بائیں ہاتھ کے مقابلے میں زیادہ صلاحیت اور خاص فوقیت بخشی ہے اس کو استنجے کی گندگی کی صفائی کے لئے استعمال نہ کیا جائے۔ یہ بات بھی ایسی ہے کہ ہر مہذب آدمی جس کو انسانی شرف کا کچھ شعور واحساس ہے، اپنے بچوں کو یہ بات سکھانی ضروری سمجھتا ہے۔

(۳) تیسری ہدایت آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ دی ہے کہ استنجے میں صفائی کے لئے کم سے کم تین پتھر استعمال کرنے چاہئیں، کیونکہ عام حال یہی ہے کہ تین سے کم میں پوری صفائی نہیں ہوتی۔ پس اگر کوئی شخص محسوس کرے کہ اس کو صفائی کے لئے تین سے زیادہ پتھروں یا ڈھیلوں کے استعمال کرنے کی ضرورت ہے تو اپنی ضرورت کے مطابق زیادہ استعمال کرے۔ یہ بھی ملحوظ رہے کہ حدیثوں میں استنجے کے لئے خاص پتھر کا ذکر اس لئے آتا ہے کہ عرب میں پتھر کے ٹکڑے ہی اس مقصد کے لئے استعمال ہوتے تھے، ورنہ پتھر کی کوئی خصوصیت نہیں ہے۔ مٹی کے ڈھیلے اور اسی طرح ہر ایسی پاک چیز سے یہ کام

لیا جا سکتا ہے جس سے صفائی کا مقصد حاصل ہوسکتا ہو۔ اس کا استعمال اس کام کے لئے نامناسب نہ ہو۔

(۴) چوتھی ہدایت آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس سلسلے میں یہ دی کہ کسی جانور کی گری پڑی ہڈی سے اور اسی طرح کسی جانور کے خشک فضلے سے یعنی لید وغیرہ سے استنجا نہ کیا جائے۔ کیونکہ زمانۂ جاہلیت میں عرب کے بعض لوگ ان چیزوں سے بھی استنجا کرلیا کرتے تھے، اس لئے رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے صراحۃً اس سے منع فرمادیا۔ اور ظاہر ہے کہ ایسی چیزوں سے استنجا کرنا سلیم الفطرت اور صاحب تمیز آدمی کے نزدیک بڑے گنوارپن کی بات ہے۔

عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ کَانَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ اِذَا اَتَی الْخَلَاءَ اَتَیْتُهٗ بِمَاءٍ فِیْ تَوْرٍ اَوْ رَکْوَةٍ فَاسْتَنْجٰی ثُمَّ مَسَحَ یَدَهٗ عَلَی الْاَرْضِ ثُمَّ اَتَیْتُهٗ بِاِنَاءٍ اٰخَرَ فَتَوَضَّأَ. (رواہ ابو داؤد)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب استنجے کو جاتے تھے تو میں آپ کو پانی لا کے دیتا تھا، پانی کے برتن تور میں (جو کانسی یا پتھر سے بنا ہوا ایک برتن ہوتا تھا) یا رکوہ میں (یعنی چمڑے کے چھوٹے مشکیزے میں) تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس سے طہارت کرتے تھے، پھر اپنے ہاتھ کو زمین کی مٹی پر ملتے تھے، پھر دوسرا برتن پانی کا لاتا تھا تو اس سے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وضو کرتے تھے۔ (سنن ابی داؤد)

تشریح: مطلب یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پتھر وغیرہ سے استنجا کرنے کے بعد پانی سے بھی طہارت فرماتے تھے، پھر اس کے بعد ہاتھ کو زمین پر مل کر دھوتے تھے، اس کے بعد وضو بھی فرماتے تھے...... حدیث کے راوی حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے استنجے اور وضو کے لئے پانی لا کر دینے کی سعادت عموماً مجھے حاصل ہوتی تھی...... صحیحین کی ایک روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ اس خدمت میں حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا بھی خاص حصہ تھا۔

اس حدیث سے معلوم ہوا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عادت مبارکہ یہی تھی کہ قضائے حاجت اور استنجے سے فارغ ہو کر وضو بھی فرماتے تھے، لیکن کبھی کبھی یہ ظاہر کرنے کے لئے کہ یہ وضو کرنا صرف اولیٰ وافضل ہے فرض یا واجب نہیں ہے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کو ترک بھی کیا۔ چنانچہ سنن ابی داؤد اور سنن ابن ماجہ میں حضرت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ ایک دفعہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پیشاب سے فارغ ہوئے تو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وضو کے لئے پانی لے کر کھڑے ہوگئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ "عمر یہ کیا ہے، کس کے لئے پانی لئے کھڑے ہو؟" حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا، آپ کے وضو کے لئے پانی لایا ہوں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ میں اس کے لئے مامور نہیں ہوں کہ جب پیشاب کروں تو ضرور ہی وضو کروں اور اگر میں پابندی اور مداومت کروں تو امت کے لئے ایک قانون اور دستور بن جائے گا۔

اس حدیث سے یہ بات بھی معلوم ہوئی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مسئلہ کی صحیح نوعیت اپنے عمل سے واضح کرنے کے لئے اور امت کو غلط فہمی اور مشقت سے بچانے کیلئے کبھی کبھی اولی اور افضل کو ترک بھی فرمادیتے تھے۔

عَنْ اَبِیْ اَیُّوْبَ وَجَابِرٍ وَاَنَسٍ اَنَّ هٰذِهِ الْاٰیَةَ لَمَّا نَزَلَتْ فِیْهِ رِجَالٌ یُّحِبُّوْنَ اَنْ یَّتَطَهَّرُوْا وَاللّٰهُ یُحِبُّ الْمُطَّهِّرِیْنَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ یَا مَعْشَرَ الْاَنْصَارِ اِنَّ

اس پر پانی ڈالتے تھے اس کے بعد بائیں ہاتھ کو مٹی سے مل مل کے اور رگڑ رگڑ کر خوب مانجتے اور دھوتے تھے، پھر اس کے بعد وضو فرماتے تھے (جس کے ضمن میں تین تین دفعہ کلی کر کے اور ناک میں پانی لے کر اس کی اچھی طرح صفائی کر کے منہ اور ناک کے اندرونی حصہ کو غسل دیتے تھے اور حسب عادت ریش مبارک میں خلال کر کے اس کے ایک ایک بال کو غسل دیتے اور بالوں کی جڑوں میں پانی پہنچاتے تھے) اس کے بعد اسی طرح سر کے بالوں کو اہتمام سے دھوتے تھے اور ہر بال کی جڑ تک پانی پہنچانے کی کوشش کرتے تھے، اس کے بعد باقی سارے جسم کو غسل دیتے تھے، پھر غسل کی اس جگہ سے ہٹ کر پاؤں کو پھر دھوتے تھے۔ ظاہر ہے کہ غسل کا سب سے زیادہ پاکیزہ اور باسلیقہ طریقہ یہی ہو سکتا ہے۔ غسل کی جگہ سے ہٹ کر پھر پاؤں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم غالباً اس لئے دھوتے تھے کہ غسل کی وہ جگہ صاف اور پختہ نہیں ہوتی تھی۔

## جمعہ کے دن غسل

عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ حَقٌّ عَلٰى كُلِّ مُسْلِمٍ اَنْ يَّغْتَسِلَ فِىْ كُلِّ سَبْعَةِ اَيَّامٍ يَوْمًا يَغْسِلُ فِيْهِ رَاْسَهٗ وَجَسَدَهٗ. (رواه البخاري و مسلم)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ ہر مسلمان پر حق ہے (یعنی اس کے لئے ضروری ہے) کہ ہفتہ کے سات دنوں میں سے ایک دن (یعنی جمعہ کے دن) غسل کرے اس میں اپنے سر کے بالوں کو اور سارے جسم کو اچھی طرح دھوئے۔ (صحیح بخاری و صحیح مسلم)

تشریح: اس حدیث میں جمعہ کے غسل کا تاکیدی حکم ہے اور صحیحین ہی کی ایک اور حدیث میں جو حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے غسل جمعہ کے لئے واجب، کا لفظ بھی آیا ہے لیکن امت کے اکثر آئمہ اور علماء شریعت کے نزدیک اس سے اصطلاحی وجوب مراد نہیں ہے بلکہ اس کا مقصد بھی وہی تاکید ہے جو حضرت ابو ہریرہ کی مندرجہ بالا حدیث کا مدعا ہے۔ اس مسئلہ کی پوری وضاحت حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ایک ارشاد سے ہوتی ہے جو انہوں نے بعض اہل عراق کے سوال کے جواب میں فرمایا تھا۔ سنن ابی داؤد میں حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مشہور شاگرد عکرمہ رحمۃ اللہ علیہ سے اس سوال و جواب کی پوری تفصیل اس طرح مروی ہے کہ:

عراق کے بعض لوگ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت حاضر ہوئے اور انہوں نے سوال کیا کہ آپ کے خیال میں جمعہ کے دن کا غسل واجب ہے؟ انہوں نے فرمایا میرے نزدیک واجب تو نہیں ہے لیکن اس میں بڑی طہارت و پاکیزگی ہے اور بڑی خیر ہے اس کے لئے جو اس دن غسل کرے اور جو (کسی وجہ سے اس دن) غسل نہ کرے تو (وہ گنہگار نہیں ہوگا کیونکہ یہ غسل) اس پر واجب نہیں ہے۔ (اس کے بعد حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا) میں تمہیں بتاتا ہوں کہ غسل جمعہ کے حکم کی شروعات کیسے ہوئی (واقعہ یوں ہے کہ اسلام کے ابتدائی دور میں) مسلمان لوگ غریب اور محنت کش تھے، صوف (یعنی اونٹ، بھیڑ وغیرہ کے بالوں سے بنے ہوئے بہت موٹے کپڑے) پہنتے تھے اور محنت مزدوری

www.alhaqq.org

میں اپنی پیٹھوں پر بوجھ لادتے تھے اوران کی مسجد (مسجد نبوی) بھی بہت تنگ تھی اوراس کی چھت بہت نیچی تھی اور ساری مسجد بس ایک چھپر کا سائبان تھا (جس کی وجہ سے اس میں انتہائی گرمی اور گھٹن رہتی تھی) پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک جمعہ کو جب کہ سخت گرمی کا دن تھا گھر سے مسجد تشریف لائے اورلوگوں کا یہ حال تھا کہ صوف کے موٹے موٹے کپڑوں میں ان کو پسینے چھوٹ رہے تھے اوران سب چیزوں نے مل ملا کر مسجد کی فضا میں بدبو پیدا کردی تھی جس سے سب کو تکلیف اوراذیت ہورہی تھی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب یہ بدبو محسوس کی تو فرمایا کہ:

يَاۤاَيُّهَاالنَّاسُ اِذَا كَانَ هٰذَا الْيَوْمُ فَاغْتَسِلُوْا وَلْيَمَسَّ اَحَدُكُمْ اَفْضَلَ مَايَجِدُ مِنْ دُهْنِهٖ وَطِيْبِهٖ.

اےلوگو!جب جمعہ کا یہ دن ہوا کرے تو تم لوگ غسل کیا کرو اور جو اچھا خوشبودار تیل اور جو بہتر خوشبو جس کو دستیاب ہو وہ لگالیا کرے)

(حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں) اس کے بعد خدا کے فضل سے فقر وفاقہ کا وہ دور ختم ہوگیا اور اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو خوشحالی اور وسعت نصیب فرمائی، پھر صوف کے وہ کپڑے بھی نہیں رہے جن سے بدبو پیدا ہوتی تھی اور وہ محنت ومشقت بھی نہیں رہی اور مسجد کی وہ تنگی بھی ختم ہوگئی اوراس کو وسیع کرلیا گیا اوراس کا نتیجہ یہ ہوا کہ جمعہ کے دن لوگوں کے پسینہ وغیرہ سے جو بدبو مسجد کی فضا میں پیدا ہوجاتی تھی وہ بات نہیں رہی۔''

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اس بیان سے معلوم ہوا کہ اسلام کے ابتدائی دور میں اس خاص حالت کی وجہ سے جس کی ان کے اس بیان میں تفصیل کی گئی ہے غسل جمعہ مسلمانوں کے لئے ضروری قرار دیا گیا تھا، اس کے بعد جب وہ حالت نہیں رہی تو اس حکم کا وہ درجہ تو نہیں رہا، لیکن بہرحال اس میں پاکیزگی ہے جو اللہ تعالیٰ کو پسند ہے اور اب بھی اس میں خیر اور ثواب ہے۔یعنی اب وہ مسنون اور مستحب ہے۔

www.ahlehaq.org

## تیمّم کا حکم

عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ خَرَجْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ فِىْ بَعْضِ اَسْفَارِهٖ حَتّٰى اِذَا كُنَّا بِالْبَيْدَاءِ اَوْ بِذَاتِ الْجَيْشِ انْقَطَعَ عِقْدٌ لِىْ فَاَقَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ عَلَى الْتِمَاسِهٖ وَاَقَامَ النَّاسُ مَعَهٗ وَلَيْسُوْا عَلٰى مَاءٍ فَاَتَى النَّاسُ اِلٰى اَبِىْ بَكْرٍ فَقَالُوْا اَلَاتَرٰى اِلٰى مَا صَنَعَتْ عَائِشَةُ اَقَامَتْ بِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ وَبِالنَّاسِ مَعَهٗ وَلَيْسُوْا عَلٰى مَاءٍ وَلَيْسَ مَعَهُمْ مَاءٌ فَجَاءَ اَبُوْبَكْرٍ وَرَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ وَاضِعٌ رَاْسَهٗ عَلٰى فَخِذِىْ قَدْ نَامَ فَقَالَ حَبَسْتِ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ وَالنَّاسَ وَلَيْسُوْا عَلٰى مَاءٍ وَلَيْسَ مَعَهُمْ مَاءٌ قَالَتْ فَعَاتَبَنِىْ اَبُوْبَكْرٍ وَقَالَ مَاشَاءَ اللّٰهُ اَنْ يَقُوْلَ وَجَعَلَ يَطْعَنُنِىْ بِيَدِهٖ فِىْ خَاصِرَتِىْ فَلَا يَمْنَعُنِىْ مِنَ التَّحَرُّكِ اِلَّا مَكَانَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ عَلٰى فَخِذِىْ فَنَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ حَتّٰى

اَصْبَحَ عَلٰى غَيْرِ مَاءٍ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ آيَةَ التَّيَمُّمِ فَتَيَمَّمُوْا فَقَالَ اُسَيْدُبْنُ الْحُضَيْرِ وَهُوَ اَحَدُ النُّقَبَاءِ مَاهِيَ بِاَوَّلِ بَرَكَتِكُمْ يَا اٰلَ اَبِىْ بَكْرٍ فَقَالَتْ عَائِشَةُ فَبَعَثْنَا الْبَعِيْرَ الَّذِىْ كُنْتُ عَلَيْهِ فَوَجَدْنَا الْعِقْدَ تَحْتَهُ. (رواه البخاری و مسلم واللفظ مسلم)

اُم المؤمنین حضرت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے، بیان فرماتی ہیں کہ ایک سفر میں (تحقیق قول کے مطابق غزوۂ ذات الرقاع میں) ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ گئے۔ یہاں تک کہ جب ہم مقام بیداء یا ذات الجیش کے مقام پر تھے (یہ دونوں مقام مدینہ طیبہ اور خیبر کے درمیان پڑتے ہیں) تو وہاں میرا ایک ہار (جو درحقیقت میری بڑی بہن اسماء کا تھا، اور میں نے عاریۃً ان سے لے کر گلے میں ڈال لیا تھا، ٹوٹ کر گر گیا اور گویا گم ہو گیا، میں نے اس کی اطلاع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کر دی) تو اس کو تلاش کرانے کے لئے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے وہاں قیام فرمالیا اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ جو لوگ تھے وہ بھی ٹھہر گئے، اور اس مقام پر پانی کا کوئی بندوبست نہیں تھا، تو کچھ لوگوں نے (میرے والد ماجد) ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس جا کر کہا کہ آپ رضی اللہ عنہ دیکھتے ہیں (آپ کی صاحبزادی) حضرت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کیا کیا ہے، انہوں نے (ہار گم کر کے) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپ کے سب ساتھیوں کو یہاں ٹھہرنے پر مجبور کر دیا ہے، حالانکہ نہ یہاں پانی ہے اور نہ لشکر کے ساتھ پانی ہے، پس (والد ماجد) ابوبکر صدیق میرے پاس تشریف لائے اور اس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میری ران پر سر رکھے آرام فرما رہے تھے اور آپ کو نیند آ گئی تھی، پس مجھ سے مخاطب ہو کر فرمایا، کہ تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سب ساتھیوں کے یہاں رکنے کا باعث بن گئی اور صورت حال یہ ہے کہ یہاں (قریب میں) کہیں پانی نہیں ہے اور نہ لشکر کے ساتھ پانی کا انتظام ہے۔ حضرت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ۔ والد ماجد نے مجھے خوب ڈانٹا ڈپٹا اور جو اللہ کو منظور تھا، اس وقت انہوں نے مجھے وہ سب کہا اور (غصہ سے) میرے پہلو میں کونچے لگائے، لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم چونکہ میری ران پر سر رکھے آرام فرما رہے تھے اس لئے میں بالکل نہیں ہلی (کہ میرے حرکت کرنے سے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے آرام میں خلل نہ پڑے) پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سوتے رہے، یہاں تک کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے صبح کی ایسے مقام پر اور ایسی حالت میں کہ وہاں پانی کا کوئی بندوبست نہیں تھا، تو اس وقت اللہ تعالیٰ نے تیمم کی آیت نازل فرمائی، تو سب لوگوں نے تیمّم کیا (اور تیمّم کر کے نماز ادا کی گئی) تو اُسید بن حضیر نے (جو ان نقباء انصار میں سے ایک تھے، جنہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہاتھ پر ہجرت سے پہلے بیعت کی تھی) کہا کہ اے آل ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ! یہ تیمم کا حکم تمہاری پہلی برکت نہیں ہے (بلکہ اس سے پہلے بھی تمہارے ذریعے اُمت کو برکتیں مل چکی ہیں) حضرت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ (اس سب کے بعد) جب اس اونٹ کو اٹھایا گیا جو میری

سواری میں تھا، تو میرا وہ ہار اس کے نیچے مل گیا۔ (صحیح بخاری وصحیح مسلم)

عَنْ عَمَّارٍ قَالَ جَاءَ رَجُلٌ اِلٰی عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ فَقَالَ اِنِّیْ اَجْنَبْتُ فَلَمْ اُصِبِ الْمَاءَ فَقَالَ عَمَّارٌ لِعُمَرَ اَمَا تَذْكُرُاَنَّا كُنَّا فِیْ سَفَرٍ اَنَا وَاَنْتَ فَاَمَّا اَنْتَ فَلَمْ تُصَلِّ وَاَمَّا اَنَا فَتَمَعَّكْتُ فَصَلَّيْتُ فَذَكَرْتُ ذَالِكَ لِلنَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ فَقَالَ اِنَّمَا يَكْفِيْكَ هٰذَا فَضَرَبَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ بِكَفَّيْهِ الْاَرْضَ وَنَفَخَ فِيْهِمَا ثُمَّ مَسَحَ بِهِمَا وَجْهَهٗ وَكَفَّيْهِ. (رواه البخاری و مسلم نحوه)

حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت میں آیا اور اس نے مسئلہ پوچھا کہ مجھے غسل کی حاجت ہوگئی ہے، اور پانی مجھے ملا نہیں (تو کیا کروں؟) حضرت عمار رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے (جو وہاں موجود تھے) حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا کیا آپ کو یاد نہیں کہ ایک دفعہ میں اور آپ سفر میں تھے (اور ہم دونوں کو غسل کی حاجت ہوگئی تھی) تو آپ نے تو اس حالت میں نماز نہیں پڑھی، اور میں نے یہ کیا کہ میں زمین پر خوب لوٹا پوٹا (کیونکہ میں سمجھتا تھا کہ جنابت والا تیمم بھی غسل کی طرح سارے جسم کا ہوتا ہوگا، تو جب ہم سفر سے واپس آئے) تو میں نے یہ بات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ذکر کی، تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا، کہ (زمین پر سارے جسم کو لٹانے اور خاک آلود کرنے کی کوئی ضرورت نہیں تھی) تمہارے لئے بس اتنا کرنا کافی تھا، یہ کہہ کے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے دونوں ہاتھ زمین پر مارے اور ان کو پھونکا (تاکہ جو خاک دھول لگی ہو وہ اڑ جائے) پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان دونوں ہاتھوں کو اپنے چہرے پر اور ہاتھوں پر پھیر لیا۔ (صحیح بخاری وصحیح مسلم)

تشریح: اس روایت میں جس واقعہ کا ذکر ہے، اس میں حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے نماز نہ پڑھنے کی شارحین نے مختلف توجیہیں کی ہیں، ان میں سب سے زیادہ سہل الفہم یہ ہے کہ غالباً ان کو پانی مل جانے کا انتظار تھا اور اس کی کچھ امید تھی، اس لئے انہوں نے اس وقت تیمم کر کے نماز پڑھنا مناسب نہ سمجھا، واللہ اعلم۔ اور حضرت عمار کو اس وقت تک یہ معلوم نہیں تھا کہ غسل جنابت کی جگہ جو تیمم کیا جاتا ہے، اس کا طریقہ وہی ہے جو وضو والے تیمم کا طریقہ ہے، اس لئے وہ اپنے اجتہاد سے زمین میں لوٹے پوٹے لیکن جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے انہوں نے اپنے اس عمل کا ذکر کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کی اس غلطی کی تصحیح فرمادی اور بتلادیا کہ جنابت کی حالت میں غسل کی جگہ جو تیمّم کیا جاتا ہے اس کا طریقہ وہی ہے جو وضو والے تیمم کا ہے، حضرت عمار رضی اللہ تعالیٰ عنہ چونکہ وضو والے تیمم کا طریقہ جانتے تھے، اس لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کی طرف بس اشارہ فرمادیا۔

حضرت عمار رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوگیا کہ تیمّم میں مٹی یا خاک منہ پر یا ہاتھوں پر لگنا ضروری نہیں ہے، بلکہ اگر زمین پر یا مٹی پر ہاتھ مارنے سے ہاتھوں کو خاک دھول لگ جائے تو اس کو پھونک دینا بہتر ہے۔

www.ahlehaq.org

# تیمّم

حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ مجھے جنابت ہوگئی جہاں مجھے پانی نہ مل سکا تو میں نے تیمم کے لئے زمین پر لوٹ لگائی (کہ پورے بدن پر مٹی لگ جائے) اور نماز پڑھ لی۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے اس کا ذکر کیا تو آپ نے فرمایا کہ

وَاِنَّمَا یَکْفِیْکَ ھٰذَا وَضَرَبَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ بِکَفَّیْہِ الْاَرْضَ وَنَفَخَ فِیْھِمَا ثُمَّ مَسَحَ بِھِمَا وَجْھَہٗ وَکَفَّیْہِ.

تمہارے لئے صرف اتنا ہی کافی تھا (یہ فرماکر) آپ نے اپنے دونوں ہاتھ زمین پر مارے (اور ہاتھوں پر لگی ہوئی مٹی کو جھاڑنے کے لئے) ہاتھوں پر منہ سے پھونک ماری پھر ان دونوں ہاتھوں کو اپنے چہرے پر پھیر لیا (بخاری و مسلم) (اور دار قطنی کی روایت میں یہ اضافہ بھی ہے کہ دونوں ہاتھوں پر گٹوں تک مسح کیا) (بخاری و مسلم)

تشریح: حدیث شریف میں "اَجْنَبْتُ" کا لفظ آیا ہے یعنی مجھ کو جنابت ہوگئی، احتلام ہوگیا، غسل واجب ہوگیا اور یہ حالت سفر میں تھے، وہاں پانی نہ تھا، اس کے بعد دوسرا لفظ "تَمَعَّکْتُ" آیا ہے، جس کا مطلب یہ ہے کہ میں نے کپڑے اتار کر زمین پر لوٹ لگائی کہ سارے بدن پر مٹی لگ جائے (یعنی حضرت عمارؓ کو قرآن مجید کی آیت معلوم تھی، تیمم کا حکم بھی معلوم تھا۔ مگر یہ سمجھے کہ غسل کے تیمم کے لئے شاید پورے بدن پر مٹی لگانی پڑتی ہوگی۔ اسی لئے اپنی سمجھ کے مطابق یہی کیا) اور سفر سے واپس آنے پر اپنا یہ واقعہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا۔ تو آپ نے فرمایا کہ غسل کے تیمم کا طریقہ بھی یہی کافی تھا کہ اس طرح تیمّم کر لیتے۔ یہ فرما کر آپ نے تیمم کر کے انہیں دکھلا دیا۔ اور مٹی پر ہاتھ مارنے کے بعد ہاتھوں پر پھونک اس لئے ماری کہ چہرے پر مٹی لگ کر بھبھوت نہ ہو جائے۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ انہوں نے تیمم کے وقت دو بار ہاتھ مارے تھے ایک بار چہرے پر ملا تھا دوسری بار دونوں ہاتھ گٹوں تک ملے تھے۔ احتیاط اسی میں ہے، احناف کا مسلک بھی اسی احتیاط پر مبنی ہے۔

www.ahlehaq.org

# کِتَابُ الصَّلٰوۃِ

## نماز کی برکات

عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ أَرَأَيْتُمْ لَوْ اَنَّ نَهْرًا بِبَابِ اَحَدِكُمْ يَغْتَسِلُ فِيْهِ كُلَّ يَوْمٍ خَمْسًا هَلْ يَبْقٰى مِنْ دَرَنِهٖ شَیْءٌ قَالُوْا لَا يَبْقٰى مِنْ دَرَنِهٖ شَیْءٌ قَالَ فَذٰلِكَ مَثَلُ الصَّلَوَاتِ الْخَمْسِ يَمْحُو اللّٰهُ بِهِنَّ الْخَطَايَا. (رواہ البخاری و مسلم)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک دن ارشاد فرمایا بتلاؤ اگر تم میں سے کسی کے دروازہ پر نہر جاری ہو جس میں روزانہ پانچ دفعہ وہ نہاتا ہو تو کیا اس کے جسم پر کچھ میل کچیل باقی رہے گی؟ صحابہ نے عرض کیا کہ کچھ بھی باقی نہیں رہے گا، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا بالکل یہی مثال پانچ نمازوں کی ہے، اللہ تعالیٰ ان کے ذریعہ سے خطاؤں کو دھوتا اور مٹاتا ہے۔ (صحیح بخاری وصحیح مسلم)

تشریح: صاحب ایمان بندہ جس کو نماز کی حقیقت نصیب ہو۔ جب نماز میں مشغول ہوتا ہے تو اس کی روح گویا اللہ تعالیٰ کے بحر جلال و جمال میں غوطہ زن ہوتی ہے، اور جس طرح کوئی میلا کچیلا اور گندہ کپڑا دریا کی موجوں میں پڑ کر پاک و صاف اور اجلا ہو جاتا ہے اسی طرح اللہ تعالیٰ کے جلال و جمال کے انوار کی موجیں اس بندہ کے سارے میل کچیل کو صاف کر دیتی ہیں، اور جب دن میں پانچ دفعہ یہ عمل ہو تو ظاہر ہے کہ اس بندہ میں میل کچیل کا نام و نشان بھی نہ رہ سکے گا، پس یہی حقیقت ہے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس مثال کے ذریعہ سمجھائی ہے۔

## نماز کے اوقات

عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو وَبْنِ الْعَاصِ اَنَّهٗ قَالَ سُئِلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ عَنْ وَقْتِ الصَّلٰوةِ فَقَالَ وَقْتُ صَلٰوةِ الْفَجْرِ مَالَمْ يَطْلُعْ قَرْنُ الشَّمْسِ الْاَوَّلُ وَوَقْتُ صَلٰوةِ الظُّهْرِ اِذَا زَالَتِ الشَّمْسُ عَنْ بَطْنِ السَّمَاءِ مَالَمْ تَحْضُرِ الْعَصْرُ وَوَقْتُ صَلٰوةِ الْعَصْرِ مَالَمْ تَصْفَرَّ الشَّمْسُ وَيَسْقُطْ قَرْنُهَا الْاَوَّلُ وَوَقْتُ صَلٰوةِ الْمَغْرِبِ اِذَا غَابَتِ الشَّمْسُ مَالَمْ يَسْقُطِ الشَّفَقُ وَوَقْتُ صَلٰوةِ الْعِشَاءِ اِلٰى نِصْفِ اللَّيْلِ. (رواہ البخاری و مسلم و اللفظ لمسلم)

حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے نماز کے اوقات

کے بارے میں دریافت کیا گیا تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ فجر کی نماز کا وقت تو اس وقت تک رہتا ہے جب تک سورج کا ابتدائی کنارہ نمودار نہ ہو (یعنی صبح کو سورج جب طلوع ہونے لگے اور اُفق پر اس کا کنارہ ذرا بھی نمودار ہو جائے تو فجر کا وقت ختم ہو جاتا ہے) اور ظہر کا وقت اس وقت ہوتا ہے جب آفتاب بیچ آسمان سے مغرب کی جانب ڈھل جائے اور اس وقت تک رہتا ہے جب تک کہ عصر کا وقت نہیں آ جاتا، اور عصر کی نماز کا وقت اس وقت تک ہے جب تک کہ سورج زرد نہ پڑ جائے اور سورج کا پہلا کنارہ ڈوبنے لگے اور مغرب کی نماز کا وقت اس وقت ہوتا ہے جب آفتاب ڈوب کر بالکل غائب ہو جائے اور اس وقت تک رہتا ہے جب تک شفق غائب نہ ہو اور عشاء کی نماز کا وقت آدھی رات تک ہے۔ (صحیح بخاری صحیح مسلم)

تشریح: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس حدیث میں سائل کے سوال کے جواب میں اکثر نمازوں کا آخری اور انتہائی وقت ہی بیان فرمایا ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ سائل غالباً یہی دریافت کرنا چاہتا تھا کہ ان پانچوں نمازوں کے وقتوں میں کہاں تک وسعت ہے اور ہر نماز کس وقت تک پڑھی جا سکتی ہے اور اس کا آخری وقت کیا ہے؟ ابتدائی وقت غالباً اس کو معلوم ہوگا۔ واللہ اعلم۔

مغرب کی نماز کے بارہ میں اس حدیث میں فرمایا گیا ہے کہ ''اس کا وقت اس وقت تک رہتا ہے جب تک شفق غائب نہ ہو۔'' اس شفق کی تعیین اور تحقیق میں ہمارے ائمہ کی رائیں کچھ مختلف ہیں، اتنی بات تو لوگ عام طور سے جانتے ہیں کہ غروب آفتاب کے بعد مغرب کی جانب کچھ دیر تک سرخی رہتی ہے، اس کے بعد وہ سرخی ختم ہو جاتی ہے اور اس کی جگہ کچھ دیر تک سفیدی رہتی ہے، پھر وہ سفیدی بھی غائب ہو جاتی ہے اور سیاہی آ جاتی ہے۔ پس اکثر ائمہ کی تحقیق تو یہ ہے کہ شفق غروب آفتاب کے بعد والی سرخی کا نام ہے اس لئے ان حضرات کے نزدیک سرخی ختم ہونے پر مغرب کا وقت ختم ہو کر عشاء کا وقت آ جاتا ہے۔ اور امام ابوحنیفہؒ کا مشہور قول یہ ہے کہ غروب آفتاب کے بعد والی سرخی اور اس کے بعد والی سفیدی دونوں کو شفق کہا جاتا ہے، اس لئے ان کے قول کے مطابق مغرب کا وقت اس وقت ختم ہوتا ہے، لیکن امام ابوحنیفہؒ سے ایک روایت دوسرے ائمہ کی تحقیق کے مطابق بھی منقول ہے اور وہی اس مسئلہ میں ان کے دونوں مشہور شاگردوں امام ابویوسفؒ اور امام محمدؒ کی بھی تحقیق ہے۔ اسی لئے بہت سے اکابر احناف نے اسی پر فتویٰ بھی دیا ہے۔

عشاء کا آخری وقت اس حدیث میں اور اس کے علاوہ بھی بعض دوسری حدیثوں میں آدھی رات تک بتایا گیا ہے لیکن دوسری بعض احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ صبح صادق تک عشاء کا وقت باقی رہتا ہے اس لئے جن حدیثوں میں عشاء کا وقت آدھی رات تک بتایا گیا ہے، ان کا مطلب یہ سمجھا گیا ہے کہ آدھی رات تک عشاء کی نماز پڑھنا جائز ہے اور اس کے بعد پڑھنا مکروہ ہے۔ واللہ اعلم۔

عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَمْرٍو وَابْنِ الْحَسَنِ بْنِ عَلِيٍّ قَالَ سَأَلْنَا جَابِرَ بْنَ عَبْدِاللهِ عَنْ صَلٰوةِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ فَقَالَ كَانَ يُصَلِّي الظُّهْرَ بِالْهَاجِرَةِ وَالْعَصْرَ وَالشَّمْسُ حَيَّةٌ وَالْمَغْرِبَ اِذَا وَجَبَتْ وَالْعِشَاءَ اِذَا اَكْثَرَ النَّاسُ عَجَّلَ وَاِذَا قَلُّوْا اَخَّرَ وَالصُّبْحَ بِغَلَسٍ. (رواه البخاری ومسلم)

حضرت حسن بن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پوتے محمد بن عمرو بن حسن سے روایت ہے کہ ہم نے حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نمازوں کے بارے میں سوال کیا (یعنی یہ کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پنجگانہ نمازیں کس وقت پڑھتے تھے) تو انہوں نے بتایا کہ ظہر کی نماز آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نصف النہار میں (یعنی زوال ہوتے ہی)

پڑھتے تھے، اور عصر ایسے وقت کہ سورج بالکل زندہ ہوتا تھا (اس کی گرمی اور روشنی میں کوئی فرق نہیں پڑتا تھا) اور مغرب اسوقت جب آفتاب غروب ہوتا، عشاء (کے بارے میں معمول یہ تھا کہ) جب لوگ زیادہ تعداد میں آ جاتے تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سویرا پڑھ لیتے تھے اور جب لوگ کم ہوتے تو مؤخر کر کے پڑھتے تھے، اور صبح کی نماز اندھیرے میں پڑھتے تھے۔ (صحیح بخاری وصحیح مسلم)

تشریح: حضرت جابرؓ کی اس حدیث میں ظہر کی نماز کے بارے میں حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا معمول یہ بتایا گیا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم زوال ہوتے ہی نصف النہار میں پڑھ لیا کرتے تھے، لیکن آگے آنے والی بعض دوسری حدیثوں سے پتہ چلتا ہے کہ یہ معمول آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا گرمی کے موسم کے علاوہ تھا۔ جب سخت گرمی پڑتی تھی تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ظہر میں اتنی تاخیر فرماتے تھے کہ گرمی کی حدت ختم ہو جائے اور وقت کچھ ٹھنڈا ہو جائے اور اسی کی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے امت کو بھی ہدایت فرمائی ہے۔

عَنْ اَبِىْ سَعِيْدٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ اِذَا اشْتَدَّ الْحَرُّ فَاَبْرِ دُوْا بِالظُّهْرِ فَاِنَّ شِدَّةَ الْحَرِّمِنْ فَيْحِ جَهَنَّمَ۔ (رواه البخاری)

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جب گرمی سخت ہو تو ظہر کو ٹھنڈے وقت پڑھا کرو، کیونکہ گرمی کی شدت آتش دوزخ کے جوش سے ہے۔ (صحیح بخاری)

(یہ حدیث صحیح بخاری اور صحیح مسلم دونوں میں حضرت ابوہریرہ کی روایت سے بھی مروی ہے، لیکن اس میں ''فابردوا بالصلوٰۃ'' کا لفظ ہے، اگرچہ مراد اس سے بھی ظہر ہی ہے)

تشریح: دنیا میں ہم جو کچھ دیکھتے ہیں اور محسوس کرتے ہیں اس کے کچھ تو ظاہری اسباب ہوتے ہیں جنہیں ہم خود بھی جانتے ہیں اور سمجھتے ہیں اور کچھ باطنی اسباب ہوتے ہیں جو ہمارے احساس وادراک کی دسترس سے باہر ہوتے ہیں۔ انبیاء علیہم السلام کبھی کبھی ان کی طرف اشارے فرماتے ہیں، اس حدیث میں جو یہ فرمایا گیا ہے کہ ''گرمی کی شدت آتش دوزخ کے جوش سے ہے'' یہ اسی قبیل کی چیز ہے، گرمی کی شدت کا ظاہری سبب تو آفتاب ہے اور اس بات کو ہر شخص جانتا ہے اور کوئی بھی اس سے انکار نہیں کر سکتا، لیکن عالم باطن، اور عالم غیب میں اس کا تعلق جہنم کی آگ سے بھی ہے اور یہ ان حقائق میں سے ہے جو انبیاء علیہم السلام ہی کے ذریعہ معلوم ہو سکتے ہیں۔ دراصل ہر راحت اور لذت کا مرکز اور سرچشمہ جنت ہے، اور ہر تکلیف و مصیبت کا اصل خزانہ اور سرچشمہ جہنم ہے، اس دنیا میں جو کچھ راحت ولذت یا تکلیف ومصیبت ہے وہ وہیں کے لامحدود خزانہ کا کوئی ذرہ اور اسی اتھاہ سمندر کا کوئی قطرہ اور وہیں کی ہواؤں کا کوئی جھونکا ہے، اور اس کو اس مرکز ومخزن سے خاص نسبت ہے، اسی بنیاد پر اس حدیث میں گرمی کی شدت کو جہنم کی تیزی اور اس کے جوش وخروش سے منسوب کیا گیا ہے اور اصل مقصد بس اتنا ہے کہ گرمی کی شدت کو جہنم سے ایک خاص نسبت ہے اور وہ غضب خداوندی کا ایک مظہر ہے اور خنکی وٹھنڈک رحمت خداوندی کی لہر ہے اس لئے جس موسم میں نصف النہار کے وقت سخت گرمی ہو اور گرمی کی شدت سے فضا جہنم بن رہی ہو تو ظہر کی نماز کچھ تاخیر کر کے ایسے وقت پڑھی جائے جب گرمی کی شدت ٹوٹ جائے وقت کچھ ٹھنڈا ہو جائے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

www.ahlehaq.org

عَنْ اَنَسٍ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ يُصَلِّى الْعَصْرَ وَالشَّمْسُ مُرْتَفِعَةٌ حَيَّةٌ فَيَذْهَبُ الذَّاهِبُ اِلَى الْعَوَالِىْ فَيَأْتِى الْعَوَالِىَ وَالشَّمْسُ مُرْتَفِعَةٌ. (رواہ البخاری و مسلم)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم عصر کی نماز ایسے وقت پڑھتے تھے کہ آفتاب بلند اور زندہ ہوتا تھا۔ پس عوالی (یعنی مدینہ کی بالائی آبادیوں) کی طرف جانے والا آدمی (حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ نماز عصر پڑھ کے) چلتا تھا تو وہ عوالی ایسے وقت پہنچ جاتا تھا کہ آفتاب اس وقت بھی اونچا ہوتا تھا۔ (صحیح بخاری وصحیح مسلم)

تشریح: حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو اللہ تعالیٰ نے بہت طویل عمر عطا فرمائی۔ پہلی صدی ہجری کے اواخر میں ان کی وفات ہوئی ہے۔ خلافت راشدہ کے خاتمہ کے بعد اموی حکومت کے بھی تقریباً پچاس سال انہوں نے دیکھے ہیں، ان کے زمانے میں بنو امیہ کے بعض خلفاء اور امراء عصر کی نماز میں بہت تاخیر کرتے تھے، حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان کے اس طرزِ عمل کو بہت غلط اور خلاف سنت سمجھتے تھے اور حسب موقع اپنی اس رائے کا اظہار فرماتے تھے، اس حدیث کے بیان کرنے سے بھی ان کا مقصد یہی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا معمول عصر کی نماز میں اتنی تاخیر کا نہیں تھا، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایسے وقت عصر پڑھتے تھے کہ آفتاب خوب بلند اور اپنی حرارت اور روشنی کے لحاظ سے بالکل زندہ ہوتا تھا، یہاں تک کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ عصر پڑھ کر اگر کوئی شخص عوالی کی طرف جاتا تو جس وقت وہ وہاں پہنچتا اس وقت بھی آفتاب بلندی پر ہوتا۔

عوالی مدینہ طیبہ کے قریب کی وہ آبادیاں کہلاتی ہیں جو بجانب مشرق تھوڑے فاصلہ پر ہیں۔ ان میں سے جو قریب ہیں وہ دو تین میل پر ہیں اور جو دور ہیں وہ پانچ چھ میل پر ہیں۔

عَنْ اَبِىْ اَيُّوْبَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ لَا يَزَالُ اُمَّتِىْ بِخَيْرٍ اَوْ قَالَ عَلَى الْفِطْرَةِ مَالَمْ يُؤَخِّرُوا الْمَغْرِبَ اِلٰى اَنْ تَشْتَبِكَ النُّجُوْمُ. (رواہ ابوداؤد)

حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا، میری امت ہمیشہ خیر کے ساتھ رہے گی، جب تک کہ مغرب کی نماز اتنی مؤخر کر کے نہ پڑھے کہ ستارے گنجان ہو جائیں۔ (سنن ابی داؤد)

تشریح: مغرب کی نماز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم عموماً اول وقت میں پڑھتے تھے، جیسا کہ اس حدیث سے معلوم ہوا، بلا کسی عذر اور مجبوری کے اس میں اتنی تاخیر کرنا کہ ستاروں کا جال آسمان پر پھیل جائے ناپسندیدہ اور مکروہ ہے، اگرچہ اس کا وقت جیسا کہ پہلے ذکر کیا جا چکا شفق غائب ہونے تک باقی رہتا ہے۔ تاہم اگر کبھی کسی اہم دینی مشغولیت کی وجہ سے مغرب میں کچھ تاخیر ہو جائے تو اس کی گنجائش ہے، صحیح بخاری میں عبداللہ بن شقیق سے مروی ہے کہ ایک دفعہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عصر کے بعد وعظ شروع فرمایا یہاں تک کہ آفتاب غروب ہو گیا اور آسمان پر ستارے نکل آئے اور آپ کی بات جاری رہی، حاضرین میں سے بعض نے کہا ''الصلوٰۃ الصلوٰۃ'' تو حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان کو ڈانٹا اور کبھی کبھی کے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے طرزِ عمل کا حوالہ دے کر ان کو بتلایا کہ ایسے مواقع پر تاخیر بھی کی جا سکتی ہے۔

عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ قَالَ مَكَثْنَا ذَاتَ لَيْلَةٍ نَنْتَظِرُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ صَلٰوةَ الْعِشَاءِ الْاٰخِرَةِ فَخَرَجَ اِلَيْنَا حِيْنَ ذَهَبَ ثُلُثُ اللَّيْلِ اَوْ بَعْدَهٗ فَلَا نَدْرِىْ اَشَيْءٌ شَغَلَهٗ فِىْ اَهْلِهٖ اَوْ غَيْرَ

ذٰلِكَ فَقَالَ حِيْنَ خَرَجَ اِنَّكُمْ تَنْتَظِرُوْنَ صَلٰوةً مَايَنْتَظِرُهَا اَهْلُ دِيْنٍ غَيْرُكُمْ وَلَوْلَا اَنْ يَّثْقُلَ عَلٰى اُمَّتِىْ لَصَلَّيْتُ بِهِمْ هٰذِهِ السَّاعَةَ ثُمَّ اَمَرَ الْمُؤَذِّنَ فَاَقَامَ الصَّلٰوةَ وَصَلّٰى. (رواہ مسلم)

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روایت ہے کہ ایک رات نماز عشاء کے وقت ہم لوگ مسجد میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا بڑی دیر تک انتظار کرتے رہے، پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس وقت باہر تشریف لائے جب تہائی رات جاچکی تھی یا اس کے بعد اور ہمیں پتہ نہیں کہ اس تاخیر کا سبب اپنے گھر والوں کے ساتھ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی کوئی مشغولی تھی یا اس کے سوا کوئی اور چیز آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو پیش آ گئی تھی۔ بہر حال جب آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم گھر سے باہر مسجد میں تشریف لائے تو (ہماری تسلی اور دلداری کے لئے) ہم لوگوں سے فرمایا کہ تم لوگ اس وقت اس نماز کے انتظار میں ہو جس کا تمہارے سوا کسی دوسرے دین والے انتظار نہیں کرتے، اور اگر یہ خیال نہ ہوتا کہ میری امت کے لئے بھاری اور مشکل ہو جائے گا تو میں یہ نماز (ہمیشہ دیر کر کے) اسی وقت پڑھا کرتا (کیونکہ اس نماز کے لئے یہی وقت افضل ہے) اس کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مؤذن کو حکم دیا تو اس نے اقامت کہی اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نماز پڑھائی۔ (صحیح مسلم)

تشریح: اس حدیث سے معلوم ہوا کہ عشاء کی نماز کا افضل وقت اگرچہ وہ ہے جب کہ تہائی رات گزر جائے لیکن اس وقت نماز پڑھنے میں چونکہ عام نمازیوں کے لئے زحمت اور مشقت ہے اور روزانہ اتنی دیر تک جاگ کر نماز کا انتظار کرنے میں بڑا سخت مجاہدہ ہے اس لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مقتدیوں کی سہولت کے خیال سے عموماً اس سے پہلے ہی نماز پڑھ لیتے تھے اور حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ایک حدیث میں پہلے بھی گزر چکا ہے کہ اگر لوگ عشاء کے لئے سویرا جمع ہو جاتے تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جلدی پڑھ لیتے تھے اور اگر لوگوں کے آنے میں دیر ہوتی اور شروع وقت میں لوگ کم آتے تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کچھ دیر کر کے پڑھا کرتے تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اس طرز عمل اور ارشاد سے ایک اہم اور نہایت قیمتی اصول یہ معلوم ہوا کہ اگر کسی اجتماعی عمل کے افضل وقت اور افضل شکل میں ادا کرنے کی وجہ سے عوام کو قابل لحاظ زحمت اور مشقت ہوتی ہو تو ان کی سہولت کے خیال سے وہاں اس افضل وقت اور افضل شکل کو ترک کر دینا ہی افضل اور بہتر ہوگا اور عوام کے ساتھ اس شفقت و رعایت کا ثواب ان شاء اللہ اس ثواب سے زیادہ ہوگا جو ترک افضل کی وجہ سے فوت ہوگا۔ دوسرے طور پر اس کو یوں بھی کہا جا سکتا ہے کہ اجتماعی اعمال میں وقت کی فضیلت یا شکل کی فضیلت کے مقابلہ میں عوام کی رعایت اور ان کی سہولت کی فضیلت مقدم ہے۔

ایک دوسری بات اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوئی کہ نماز عشاء کی فرضیت اس اُمت کے خصائص میں سے ہے۔ کسی اور امت پر یہ نماز فرض نہیں تھی، یہ بات بعض اور احادیث میں اس سے زیادہ صراحت کے ساتھ مذکور ہوئی ہے۔

عَنْ قَتَادَةَ عَنْ اَنَسٍ اَنَّ نَبِيَّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ وَزَيْدَ بْنَ ثَابِتٍ تَسَحَّرَا فَلَمَّا فَرَغَا مِنْ سُحُوْرِهِمَا قَامَ نَبِيُّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ اِلَى الصَّلٰوةِ فَصَلّٰى قُلْنَا لِاَنَسٍ كَمْ كَانَ بَيْنَ فَرَاغِهِمَا مِنْ سُحُوْرِهِمَا وَدُخُوْلِهِمَا فِى الصَّلٰوةِ قَالَ قَدْرَ مَا يَقْرَأُ الرَّجُلُ خَمْسِيْنَ اٰيَةً. (رواہ البخاری)

حضرت قتادہ تابعی حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپ صلی

www.ahlehaq.org

اللہ علیہ وآلہ وسلم کے خاص صحابی زید بن ثابت نے ایک دن ساتھ سحری کھائی، پھر جب وہ دونوں حضرات سحری سے فارغ ہوگئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نماز فجر کے لئے کھڑے ہوگئے اور آپ نے نماز پڑھائی (قتادہ کہتے ہیں) ہم لوگوں نے پوچھا کہ ان دونوں کے کھانے سے فارغ ہونے اور نماز شروع کرنے کے درمیان کتنا وقفہ ہوا؟ انہوں نے بتایا کہ بس اس قدر کہ کوئی آدمی جتنی دیر میں قرآن مجید کی پچاس آیتیں پڑھے۔ (صحیح بخاری)

تشریح: پچاس آیتیں پڑھنے میں صرف چند منٹ صرف ہوتے ہیں۔ اس حساب سے اس دن فجر کی نماز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے گویا صبح صادق ہوتے ہی پڑھ لی تھی۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عام عادت اگرچہ یہی تھی کہ فجر سویرے پڑھتے تھے، لیکن صبح صادق ہوتے ہی بالکل شروع وقت میں نماز پڑھ لینا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا عام طریقہ نہیں تھا، جیسا کہ ابو برزہ اسلمیؓ اور عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ وغیرہ کی حدیثوں سے معلوم ہوتا ہے، اس لئے قرین قیاس یہ ہے کہ حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جس دن کا یہ واقعہ بیان کیا ہے اس دن آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کسی خاص وجہ سے نماز بالکل شروع وقت ہی میں پڑھ لی تھی، جس طرح ہم لوگ بھی کبھی کبھی خاص حالات میں ایسا کر لیتے ہیں۔ واللہ اعلم۔

عَنْ رَافِعِ بْنِ خَدِيْجٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ "اَسْفِرُوْا بِالْفَجْرِ فَاِنَّهٗ اَعْظَمُ لِلْاَجْرِ." (رواه ابوداؤد والترمذی و الدارمی)

حضرت رافع بن خدیج رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اسفار میں ادا کرو نماز فجر (یعنی صبح کا اُجالا پھیل جانے پر فجر کی نماز پڑھو) کیونکہ اس میں زیادہ اجر و ثواب ہے۔ (سنن ابی داؤد، جامع ترمذی، مسند دارمی)

تشریح: حضرت رافع بن خدیج رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اس حدیث سے معلوم ہوا کہ فجر کی نماز صبح کا اُجالا پھیل جانے پر پڑھنا افضل اور زیادہ ثواب کی بات ہے۔ ائمہ مجتہدین اور علماء دین نے اس اختلاف کو کئی طریقوں سے حل کیا ہے۔ اس عاجز کے نزدیک بعض اکابر علماء کی یہ توجیہ سب سے زیادہ راجح ہے کہ رافع بن خدیج کی اس حدیث کے مطابق فجر کے لئے افضل تو اسفار ہی ہے، یعنی یہ کہ کچھ تاخیر کر کے اس وقت پڑھی جائے جب صبح کا اُجالا پھیل جائے، لیکن چونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زمانے میں زیادہ تر لوگ تہجد پڑھنے والے اور فجر کے لئے اول وقت اٹھنے والے تھے (جیسا کہ آج تک بھی اہل صلاح و تقویٰ کا عام حال ہے) اس لئے ان کے لئے سہولت اسی میں تھی کہ فجر کی نماز تاخیر سے نہ پڑھی جائے۔ دیر کر کے اسفار میں پڑھنے کی صورت میں ان کو طویل انتظار کی زحمت اٹھانی پڑتی، اس لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نماز زیادہ تر سویرے غلس ہی میں پڑھتے تھے، گویا جس طرح عشاء کی نماز کے لئے تہائی رات تک کی تاخیر افضل ہونے کے باوجود آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم عام مقتدیوں کی سہولت کے خیال سے عشاء عموماً سویرے پڑھتے تھے، اسی طرح فجر بھی لوگوں کی سہولت کے لئے غلس میں یعنی اندھیرے میں پڑھتے تھے اور پہلے عرض کیا جا چکا ہے کہ اللہ کے بندوں کی رعایت اور سہولت کی فضیلت وقت کی فضیلت سے مقدم اور بالاتر ہے۔

ہمارے زمانے میں چونکہ تہجد گزار اور فجر کے لئے اول وقت میں اٹھنے والے بہت کم ہیں اور زیادہ لوگوں کو سہولت اسفار میں (یعنی اُجالا پھیل جانے پر پڑھنے میں) ہے، بلکہ فجر کی جماعت اگر اول وقت غلس میں ہو تو نمازیوں میں سے بھی بہت کم

www.ahlehaq.org

شریک جماعت ہوسکیں گے۔ان سب وجوہ سے ہمارے زمانے میں کچھ تاخیر کر کے اسفار ہی میں فجر کی نماز پڑھنا بہتر ہوگا،تاہم اگر کسی جگہ کے عام نمازی اول وقت ہی میں جمع ہو جاتے ہوں اور تاخیر میں ان کے لئے زحمت اور مشقت ہو تو ان کے لئے یہی بہتر ہوگا کہ وہ اول وقت یعنی غلس ہی میں نماز پڑھ لیں جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا اکثر معمول تھا۔بہت سے دینی حلقوں میں رمضان مبارک میں فجر کی نماز اول وقت غلس میں پڑھنے کا دستور اسی بنیاد پر ہے۔

## نماز مقررہ وقت ادا نہ ہو سکے تو....

**عَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ مَنْ نَسِيَ صَلوٰةً اَوْنَامَ عَنْهَا فَكَفَّارَتُهَا اَنْ يُّصَلِّيَهَا اِذَا ذَكَرَهَا.** (رواه البخاری ومسلم)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو کوئی نماز کو بھول گیا یا نماز کے وقت سوتا رہ گیا تو اس کا کفارہ یہ ہے کہ جب یاد آئے یا سو کے اٹھے اسی وقت پڑھ لے۔(صحیح مسلم)

تشریح: مطلب یہ ہے کہ جب سو کر اٹھے یا بھول جانے کی صورت میں جس وقت یاد آئے اسی وقت بلا تاخیر نماز پڑھ لے اس صورت میں وہ نماز ادا ہی کے حکم میں ہوگی اور اس شخص کو کوئی گناہ نہیں ہوگا۔

بعض سفروں میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خود یہ واقعہ پیش آیا کہ رات کے بیشتر حصہ میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے رفقاء چلتے رہے،اس کے بعد کچھ آرام کر لینے کے ارادے سے لیٹ گئے اور حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے خود جاگتے رہنے اور فجر کے لئے جگانے کی ذمہ داری لے لی،لیکن تقدیر الٰہی کہ صبح صادق کے بالکل قریب خود حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی آنکھ لگ گئی اور سب سوتے رہ گئے۔یہاں تک کہ سورج نکل آیا،سب سے پہلے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آنکھ کھلی،پھر سب لوگ گھبرا کر اٹھے،سب کو نماز کا وقت نکل جانے کا اس دن بہت رنج ہوا اور صدمہ تھا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اذان دلوا کر جماعت سے نماز پڑھی اور فرمایا کہ سوتے ہوئے نماز کا وقت نکل جانے سے گناہ نہیں ہوتا۔گناہ اور جرم جب ہے جب آدمی جاگتے ہوئے اور دانستہ نماز قضا کر دے۔(ملخصا از صحیح مسلم)

## نماز کی پابندی کرنا

**عن ابی هريرة رضی الله عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ارأيتم لو ان نهراً بباب احدكم يغتسل فيه كل يوم خمس مرات هل يبقى من درنه شيءٌ قالوا لا يبقى من درنه شيءٍ قال فذٰلك مثل الصلوٰت الخمس يمحو الله بهن الخطايا.**

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا بتلاؤ تو اگر کسی کے دروازہ پر ایک نہر ہو اور اس میں وہ ہر روز پانچ بار غسل کیا کرے تو کیا اس کا کچھ میل کچیل باقی رہ سکتا ہے؟ لوگوں نے عرض کیا کہ کچھ بھی میل نہ رہے گا آپ نے فرمایا کہ یہی حالت پانچوں نمازوں کی کہ اللہ تعالیٰ ان کے سبب گناہوں کو مٹا دیتا ہے۔(بخاری ومسلم)

تشریح:اس سے کتنی بڑی فضیلت نماز کی ثابت ہوتی ہے اور مسلم کی ایک حدیث میں اجتناب کبائر کو شرط فرمایا ہے مگر یہ کیا تھوڑی دولت ہے۔

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ بندہ کے اور کفر کے درمیان بس ترکِ نماز کی کسر ہے (جب ترکِ نماز کیا وہ کسر مٹ گئی اور کفر آ گیا، چاہے بندہ کے اندر نہ آوے پاس ہی آ جاوے مگر دوری تو نہ رہی)۔ (مسلم)

فائدہ: دیکھو نماز چھوڑنے پر کتنی بڑی وعید ہے کہ وہ بندہ کو کفر کے قریب کر دیتا ہے۔

حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ایک روز نماز کا ذکر فرمایا اور ارشاد فرمایا کہ جو شخص اُس پر محافظت رکھے وہ قیامت کے روز اس کے لیے روشنی اور دستاویز اور نجات ہوگی اور جو شخص اس پر محافظت نہ کرے وہ اس کے لیے نہ روشنی ہوگی اور نہ دستاویز اور نہ نجات اور وہ شخص قیامت کے دن قارون اور فرعون اور ہامان اور ابی بن خلف کے ساتھ ہوگا (یعنی دوزخ میں اگر چہ ان کے ساتھ ہمیشہ کے لیے نہ رہے مگر ہونا ہی بڑی سخت بات ہے) (احمد ودارمی وبیہقی شعب الایمان)

حضرت بریدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ہمارے اور لوگوں کے درمیان جو ایک عہد کی چیز (یعنی عہد کا سبب) ہے وہ نماز ہے۔ پس جس شخص نے اس کو ترک کر دیا وہ (برتاؤ کے حق میں) کافر ہو گیا (یعنی ہم اس کے ساتھ کا برتاؤ کریں گے کیونکہ اور کوئی علامت اسلام کی ان میں نہیں پائی جاتی کیونکہ وضع ولباس و گفتگو سب مشترک تھے تو ہم کافر ہی سمجھیں گے)۔ (احمد وترمذی ونسائی وابن ماجہ)

فائدہ:اس سے یہ تو ثابت ہوا کہ ترکِ نماز بھی ایک علامت ہے کفر کی گو کوئی دوسری اسلامی علامت ہونے سے ترک نماز سے کافر نہ سمجھیں مگر کفر کی کسی علامت کو اختیار کرنا کیا تھوڑی بات ہے؟

حضرت عمرو بن شعیب رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے باپ سے اور ان کے باپ اپنے دادا سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا اپنی اولاد کو نماز کی تاکید کرو جب وہ سات برس کے ہوں، اور اس پر ان کو مارو جب وہ دس برس کے ہوں۔ (ابوداؤد)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ دو شخص قبیلہ خزاعہ کے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت میں مسلمان ہوئے ان میں ایک شہید ہو گیا اور دوسرا برس روز پیچھے (موت طبعی سے) مرا۔ حضرت طلحہ بن عبید اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں میں نے پیچھے مرنے والے کو (خواب میں) دیکھا کہ اس شہید سے پہلے جنت میں داخل کیا گیا۔ مجھ کو بہت تعجب ہوا، صبح کو میں نے اس کا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے ذکر کیا۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کیا اس (مرنے والے) نے اس (شہید) کے بعد رمضان کے روزے نہیں رکھے اور برس روز تک ہزاروں رکعتیں پڑھیں (اگر صرف فرض وواجب وسنت مؤکدہ ہی لی جاویں تو دس ہزار رکعت کے قریب ہوتی ہیں یعنی اس لیے وہ شہید سے بڑھ گیا)۔ (احمد وابن ماجہ وابن حبان وبیہقی)

فائدہ: حضرت ابن ماجہ وابن حبان نے اتنا اور زیادہ روایت کیا ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ان دونوں کے درجوں میں اتنا فرق ہے کہ آسمان وزمین کے فاصلہ سے بھی زیادہ۔ فقط۔ اور ظاہر ہے کہ زیادہ دخل اس فضیلت میں نماز ہی کو ہے۔ چنانچہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اسی کی کثرت کا بیان بھی فرمایا۔ تو نماز ایسی چیز ٹھہری کہ اس کی بدولت شہید سے بھی بڑا رتبہ مل جاتا ہے۔

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے روایت

www.ahlehaq.org

کرتے ہیں آپ نے فرمایا جنت کی کنجی نماز ہے۔ (دارمی)

فائدہ: نماز ہی کا نام لینا صاف بتلا رہا ہے کہ وہ سب عبادات سے بڑھ کر جنت میں لے جانے والی ہے۔

حضرت عبداللہ بن قرط رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا سب سے اول جس چیز کا بندہ سے قیامت میں حساب ہوگا وہ نماز ہے۔ اگر وہ ٹھیک اُتری تو اس کے سارے عمل ٹھیک اتریں گے اور اگر وہ خراب نکلی تو اس کے سارے عمل خراب نکلیں گے۔ (طبرانی اوسط)

فائدہ: معلوم ہوتا ہے نماز کی برکت سب عبادات میں اثر کرتی ہے اس سے بڑھ کر کیا دلیل ہوگی بڑا عمل ہونے کی؟

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ایک حدیث میں یہ بھی فرمایا کہ جس کے پاس نماز نہیں (یعنی نماز نہ پڑھتا ہو) اس کے پاس دین نہیں نماز کو دین سے وہ نسبت ہے جیسے سر کو دھڑ سے نسبت ہے۔ (کہ سر نہ ہو تو دھڑ مردہ ہے) اسی طرح نماز نہ ہو تو تمام اعمال بے جان ہیں۔ (طبرانی اوسط وصغیر)

فائدہ: جس چیز پر دین کا اتنا بڑا دارومدار ہو اس کو چھوڑ کر کسی نیک عمل کو کافی سمجھنا کتنی بڑی غلطی ہے!

حضرت حنظلہ کاتبؓ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا فرماتے تھے جو شخص پانچ نماز کی محافظت کرے یعنی ان کے رکوع کی بھی، ان کے سجدہ کی بھی، اور ان کے وقتوں کی بھی (یعنی ان میں کوتاہی نہ کرے) اور اس کا اعتقاد رکھے کہ سب نمازیں اللہ تعالیٰ کی طرف سے حق ہیں تو وہ جنت میں داخل ہوگا۔ یا یہ فرمایا کہ اس کے لیے واجب ہو گئی۔ یا یہ فرمایا کہ وہ دوزخ پر حرام ہو جاوے گا۔ (ان سب کا ایک ہی مطلب ہے)۔ (احمد)

## مساجد کی تعمیر

**عن عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ وانی سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول من بنی مسجدا یبتغی بہ وجہ اللہ بنی اللہ لہ بیتا وفی روایۃ بنی اللہ لہ مثلہ فی الجنۃ.**

حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص کوئی مسجد بنائے جس سے مقصود اللہ تعالیٰ کا خوش کرنا ہو (اور کوئی بُری غرض نہ ہو) اللہ تعالیٰ اس کے لیے اسی کی مثل (اُس کا گھر) جنت میں بنا دے گا۔ (بخاری ومسلم)

تشریح: اس حدیث سے نیت کی درستی کی تاکید بھی معلوم ہوئی اور اگر نئی مسجد نہ بناوے بلکہ بنی ہوئی کی مرمت کر دے اس کا ثواب بھی اس سے معلوم ہوا کیونکہ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مسجد نبوی کی مرمت کر کے یہ حدیث بیان کی تھی اور دوسری حدیثوں سے بھی اس کا ثبوت ملتا ہے۔ چنانچہ حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ جو شخص کوئی مسجد بناوے (بنانے میں مال خرچ کرنا یا جان کی محنت خرچ کرنا دونوں آ گئے۔ چنانچہ جمع الفوائد میں رزین سے حضرت ابو سعید کی روایت آتی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم مسجد نبوی کے بننے کے وقت خود کچی اینٹیں اُٹھا رہے تھے) خواہ وہ قطاۃ پرندہ کے گھونسلہ کے برابر ہو یا اس سے بھی چھوٹی ہو اللہ تعالیٰ اس کے لیے جنت میں ایک گھر بنا دے گا۔ (ابن خزیمہ وابن ماجہ)

فائدہ: اس حدیث سے بنتی ہوئی مسجد میں چندہ دینے کی فضیلت بھی معلوم ہوئی کیونکہ گھونسلہ کی برابر بنانے کا مطلب

یہی ہوسکتا ہے کہ پوری مسجد نہیں بنا سکا اس کے بننے میں تھوڑی سی شرکت کرلی جس سے اس کی رقم کے مقابلہ میں اس مسجد کا اتنا ذرا سا حصہ آ گیا اور اوپر کی حدیث میں جو آیا ہے کہ اس کی مثل جنت میں گھر بنے گا، اس سے یہ نہ سمجھا جاوے کہ اس صورت میں گھونسلہ کے برابر گھر بن جائے گا کیونکہ مثل کا یہ مطلب نہیں کہ چھوٹے بڑے ہونے میں اس کی مثل ہوگا بلکہ مطلب یہ ہے کہ جیسا اس شخص کا اخلاص ہوگا اس کی مثل گھر بنے گا، لیکن لمبائی چوڑائی میں بہت بڑا ہوگا۔ چنانچہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص اللہ تعالیٰ کے لیے مسجد بناوے گا اللہ تعالیٰ اس کے لیے جنت میں ایک گھر بناوے گا جو اس سے بہت لمبا چوڑا ہوگا۔ (احمد)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص عبادت کے لیے حلال مال سے کوئی عمارت (یعنی مسجد) بنائے اللہ تعالیٰ اس کے لیے جنت میں موتی اور یاقوت کا گھر بناوے گا۔ (طبرانی اوسط)

فائدہ: یہ بھی مسجد کا ادب ہے کہ اس میں حرام مال نہ لگاوے خواہ وہ حرام روپیہ پیسہ ہو، خواہ ملبہ، خواہ زمین ہو جیسا کہ بعض لوگوں کو شوق ہوتا ہے کہ زمیندار کی زمین میں بدوں اس کی اجازت کے مسجد بنا لیتے ہیں اور پھر اس کے روک ٹوک کرنے پر لڑنے مرنے کو تیار ہو جاتے ہیں اور اس کو اسلام کی بڑی طرفداری و خدمت سمجھتے ہیں۔ خاص کر اگر زمیندار غیر مسلم ہو تو تب تو اس کو کفر و اسلام کا مقابلہ سمجھتے ہیں۔ سو خوب سمجھ لو کہ اس زمین میں جو مسجد بنائی جاوے وہ شرع سے مسجد ہی نہیں ہے۔ البتہ زمیندار کی خوشی سے اپنی مِلک کرا کر پھر اس میں مسجد بناتے رہیں۔

حضرت ابو سعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ایک سیاہ فام عورت تھی (شاید حبشن ہو) جو مسجد میں جھاڑو دیا کرتی تھی، ایک رات کو وہ مرگئی۔ جب صبح ہوئی تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو خبر دی گئی، آپ نے فرمایا تم نے مجھ کو اس کی خبر کیوں نہ کی؟ پھر آپ صحابہ کو لے کر باہر تشریف لے گئے اور اس کی قبر پر کھڑے ہو کر اُس پر تکبیر فرمائی (مراد نماز جنازہ ہے) اور اس کے لیے دعا کی پھر واپس تشریف لے آئے۔ (ابن ماجہ و ابن خزیمہ) اور ایک روایت میں ہے کہ آپ نے اس سے پوچھا تو نے کس عمل کو زیادہ فضیلت کا پایا۔ اس نے جواب دیا کہ مسجد میں جھاڑو دینے کو۔ (ابوالشیخ اصبہانی)

فائدہ: دیکھئے مسجد میں جھاڑو دینے کی بدولت ایک غریب گمنام حبشن کی جس کی مسکنت و گمنامی کے سبب اس کی وفات کی بھی اطلاع حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کو نہیں کی گئی۔ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے کتنی بڑی قدر فرمائی کہ اس کی وفات کی خبر نہ دینے کی بھی شکایت فرمائی، پھر قبر پر تشریف لے گئے اور اس پر جنازہ کی نماز پڑھی اور یہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خصوصیت تھی اور اس کے لیے دعا فرمائی پھر حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے پوچھنے پر خود اس نے اس عمل کی کتنی بڑی فضیلت بیان کی۔ افسوس اب مسجد میں جھاڑو دینے کو لوگ عیب اور ذلت سمجھتے ہیں۔

حضرت ابو قرصافہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ایک بڑی حدیث میں روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مسجد سے کوڑا کباڑ نکالنا بڑی آنکھوں والی حوروں کا مہر ہے۔ (طبرانی کبیر)

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جس نے مسجد میں سے ایسی چیز باہر

کردی جس سے تکلیف ہوتی تھی (جیسے کوڑا کباڑ، کانٹا، اصلی فرش سے الگ کنکر پتھر) اللہ تعالیٰ اس کیلئے جنت میں ایک گھر بناویگا۔ (ابن ماجہ)

حضرت عائشہ صدیقہ طاہرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے راویت ہے کہ ہم کو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے محلہ محلہ میں مسجدیں بنانے کا حکم اور ان کو صاف پاک رکھنے کا حکم فرمایا۔ (احمد و ترمذی و ابوداؤد و ابن ماجہ و ابن خزیمہ)

فائدہ: پاک رکھنا یہ کہ اس میں کوئی ناپاک آدمی یا ناپاک کپڑا ناپاک تیل وغیرہ نہ جانے پائے اور صاف رکھنا یہ کہ اس میں سے کوڑا کباڑ نکالتے رہیں۔ حضرت واثلہ بن الاسقع رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ایک بڑی حدیث میں روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مسجدوں کو جمعہ جمعہ (خوشبو کی) دھونی دیا کرو۔ (ابن ماجہ و کبیر طبرانی)

فائدہ: جمعہ کی قید نہیں، صرف یہ مصلحت ہے کہ اس روز نمازی زیادہ ہوتے ہیں جن میں ہر طرح کے آدمی ہوتی ہیں کبھی کبھی دھونی دے دینا یا اور کسی طرح خوشبو لگا دینا، چھڑک دینا، سب برابر ہے۔

## آداب مساجد

**عن ابی ہریرۃ رضی اللہ عنہ ان رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم قال اذا رایتم من یتبع او یبتاع فی المسجد فقولوا لا اربح اللّٰہ تجارتک واذا رایتم من ینشد ضالۃ فقولوا لا رد اللّٰہ علیک وفی روایۃ قبلھا فان المساجد لم تبن لھٰذا۔**

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم کسی کو دیکھو کہ مسجد میں خرید و فروخت کر رہا ہے تو یوں کہہ دیا کرو، اللہ تعالیٰ تیرے تجارت میں نفع نہ دے اور جب ایسے شخص کو دیکھو کہ کھوئی چیز کو مسجد میں پکار پکار کر تلاش کر رہا ہے تو یوں کہہ دو اللہ تعالیٰ تیرے پاس وہ چیز نہ پہنچاوے۔ (ترمذی و نسائی و ابن خزیمہ و حاکم)

اور ایک روایت میں یہ بھی ارشاد ہے کہ مسجدیں اس کام کے لیے نہیں بنائی گئیں۔ (مسلم)

فائدہ: مراد اس چیز کا تلاش کرنا ہے جو باہر کھوگئی اور مسجد میں اس لیے پکار رہا ہے کہ مختلف لوگوں کا مجمع ہے شاید کوئی پتہ دیدے اور یہ بددعا دینا تنبیہ کے لیے ہے لیکن اگر لڑائی دنگے کا ڈر ہو تو دل میں کہہ لے۔ اس حدیث میں باطنی ادب مسجد کا مذکور ہے کہ وہاں دنیا کے کام نہ کرے۔

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا چند امور ہیں جو مسجد میں مناسب نہیں، اس کو راستہ نہ بنایا جائے (جیسا بعض لوگ چکر سے بچنے کے لیے مسجد کے اندر ہو کر دوسری طرف نکل جاتے ہیں) اور اس میں ہتھیار نہ سوتے جائیں اور نہ اس میں کمان کھینچی جائے اور نہ اس میں تیروں کو بکھیرا جائے (تا کہ کسی کے چبھ نہ جاویں) اور نہ کچا گوشت لے کر اس میں سے گذرے اور نہ اس میں کسی کو سزا دی جائے اور نہ اس میں کسی سے بدلہ لیا جاوے (جس کو شرع میں حد و قصاص کہتے ہیں اور نہ اس کو بازار بنایا جائے)۔ (ابن ماجہ)

فائدہ: یہ سب باتیں مسجد کے ادب کے خلاف ہیں۔

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا عنقریب اخیر زمانہ میں ایسے

لوگ ہوں گے جن کی باتیں مسجدوں میں ہوا کریں گی اللہ تعالیٰ کو ان لوگوں کی کچھ پروا نہ ہوگی (یعنی ان سے خوش نہ ہوگا)۔ (ابن حبان)

فائدہ: دنیا کی باتیں کرنا بھی مسجد کی بے ادبی ہے۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص جماعت کی نیت سے مسجد کی طرف چلے تو اس کا ایک قدم ایک گناہ کو مٹاتا ہے اور ایک قدم اس کے لیے نیکی لکھتا ہے جانے میں بھی، لوٹنے میں بھی۔ (احمد طبرانی وابن حبان)

فائدہ: کیا ٹھکانا ہے رحمت کا کہ جاتے ہوئے تو ثواب ملتا ہے لوٹنے میں بھی ویسا ہی ثواب ملتا ہے۔

حضرت ابو درداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ پیغمبر صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں آپ نے ارشاد فرمایا جو شخص رات کی اندھیری میں مسجد کی طرف چلے، اللہ تعالیٰ سے قیامت کے روز نور کے ساتھ ملے گا۔ (طبرانی)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے سنا کہ سات آدمیوں کو اللہ تعالیٰ اپنے سایہ میں جگہ دیگا جس روز سوائے اس کے سایہ کے کوئی سایہ نہ ہوگا۔ ان میں سے ایک وہ شخص بھی ہے جسکا دل مسجد میں لگا ہوا ہو۔ (بخاری ومسلم)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا تم ان بدبودار ترکاریوں سے (یعنی پیاز ولہسن سے جیسا کہ اور حدیثوں میں آیا ہے) بچو کہ ان کو کھا کر مسجدوں میں آؤ۔ اگر تم کو ان کے کھانے کی ضرورت ہی ہو تو ان (کی بدبو) کو آگ سے مار دو، (یعنی پکا کر کھاؤ کچی کھا کر مسجد میں نہ آؤ)۔ (طبرانی)

حضرت ابو امامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ پیغمبر صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں آپ نے فرمایا جو شخص مسجد کی طرف جائے اور اس کا ارادہ صرف یہ ہو کہ کوئی اچھی بات (یعنی دین کی بات) سیکھے یا سکھائے، اُس کو حج کرنے کے برابر پورا ثواب ملے گا۔ (طبرانی)

فائدہ: اس سے معلوم ہوا کہ مسجد جیسے نماز کے لیے ہے ایسے ہی علم دین سیکھنے کے لیے بھی ہے۔ سو مسجد میں ایسے شخص کو رہنا چاہیے جو دین کی باتیں بتلایا کرے۔ یہ سب حدیثیں ترغیب سے لی گئی ہیں بجز دو حدیثوں کے کہ اس میں مشکوٰۃ اور جمع الفوائد کا نام لکھ دیا ہے۔ دستور العمل جو ان سب آیات اور احادیث سے ثابت ہوا یہ ہے۔

(الف) کہ ہر بڑی چھوٹی بستی میں وہاں کی ضرورت کے موافق مسجد بنانا چاہیے۔

(ب) مگر وہ حلال مال سے اور حلال زمین میں ہو۔

(ج) مسجد کا ادب کرے یعنی اس کو پاک صاف رکھے۔ اس میں جھاڑو دیا کرے۔ اس کی ضروری خدمت کا خیال رکھے۔ بدبودار جیسے تمباکو وغیرہ چیز کھا کر یا لے کر اس میں نہ جائے۔ وہاں دنیا کا کوئی کام یا بات نہ کرے۔

(د) مردوں کو نماز مسجد میں پڑھنا چاہیے اور بدوں عذر کے جماعت نہ چھوڑنا چاہیے۔ مسجد میں اور جماعت سے نماز پڑھنے میں یہ بھی فائدہ ہے کہ آپس میں تعلق بڑھے، ایک کو دوسرے کا حال معلوم رہے۔ مالک کی حدیث سے بھی اس کا ثبوت ہوتا ہے۔ چنانچہ ایک بار حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت سلیمان بن ابی حثمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو صبح کی نماز میں نہیں پایا، حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بازار تشریف لے گئے اور حضرت سلیمان کا مکان مسجد اور بازار کے درمیان تھا تو سلیمان کی ماں سے پوچھا میں نے سلیمان کو صبح میں نہیں دیکھا۔

اس حدیث کے ذیل میں علماء نے یہ فائدہ بھی ذکر کیا ہے۔

(ہ) مسجد میں ایسے شخص کو رکھیں کہ وہ بستی والوں کو مسئلے مسائل بھی بتلاتا رہے۔

(و) جب فرصت ملا کرے مسجد میں جا کر بیٹھ جایا کرے مگر وہاں جا کر دین کے کاموں میں یا دین کی باتوں میں لگا رہے۔

اگر سب آدمی اس کی پابندی رکھیں تو علاوہ ثواب کے جماعت کو بھی قوت پہنچے۔

تنبیہ: حدیثوں میں صاف آیا ہے کہ عورتوں کے لیے گھروں میں نماز پڑھنے کا ثواب مسجدوں میں پڑھنے سے زیادہ ہے۔

## کثرت سے اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنا

**عن ابی هریرة رضی الله عنه وابی سعید رضی الله عنه قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم لا یقعد قوم یذکرون الله الا خفتهم الملئکة وغشیتهم الرحمة ونزلت علیهم السکینة.**

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ وابوسعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جو لوگ اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنے کے لیے بیٹھیں ان کو فرشتے گھیر لیتے ہیں اور ان پر (اللہ تعالیٰ کی) رحمت چھا جاتی ہے اور ان پر چین کی کیفیت اترتی ہے۔ (مسلم)

حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص اپنے پروردگار کا ذکر کرتا ہو اور جو شخص ذکر نہ کرتا ہو ان کی حالت زندہ اور مُردہ کی سی حالت ہے (یعنی پہلا شخص مثل زندہ کے ہے اور دوسرا مثل مُردہ کے کیونکہ روح کی زندگی یہی اللہ کی یاد ہے یہ نہ ہو تو روح مُردہ ہے)۔ (بخاری ومسلم)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے میں اس کے (یعنی اپنے بندہ کے) ساتھ ہوں جب وہ میرا ذکر کرتا ہے تو پھر وہ اگر اپنے جی میں میرا ذکر کرے تو میں اپنے جی میں اس کا ذکر کرتا ہوں اور اگر وہ مجمع میں میرا ذکر کرے تو میں اس کا ذکر ایسے مجمع میں کرتا ہوں جو اس مجمع سے بہتر ہوتا ہے۔ (یعنی فرشتوں اور پیغمبروں کے مجمع میں)۔ (بخاری ومسلم)

فائدہ: اللہ تعالیٰ کے جی کا یہ مطلب نہیں جیسا ہمارا جی ہے بلکہ مطلب یہ ہے کہ اس یاد کی کسی کو خبر نہیں ہوتی جیسے دوسری حالت میں مجمع کو خبر ہوگئی اور وہاں کے مجمع کا یہاں کے مجمع سے اچھا ہونا اس کا مطلب یہ ہے کہ اُس مجمع کے زیادہ شخص اس مجمع کے زیادہ شخصوں سے اچھے ہوتے ہیں۔ یہ ضرور نہیں کہ ہر شخص، ہر شخص سے اچھا ہو۔ سو اگر دنیا میں کوئی مجمع ذکر کا ایسا ہو جس میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تشریف رکھتے ہوں جیسا آپ کے زمانہ میں تھا تو کسی فرشتہ یا پیغمبر کا حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے افضل ہونا لازم نہ آئے گا۔

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم جنت کے باغوں میں گذرا کرو تو اس کے میوے منہ چھوٹ کھایا کرو، لوگوں نے عرض کیا جنت کے باغ کیا ہیں؟ آپ نے فرمایا ذکر کے حلقے (اور مجمعے)۔ (ترمذی)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ جو شخص کسی جگہ بیٹھے جس میں اللہ تعالیٰ کا ذکر نہ کرے اللہ کی طرف سے اس پر گھاٹا ہوگا اور جو شخص کسی جگہ لیٹے جس میں اللہ کا ذکر نہ کرے اللہ کی طرف سے اس پر گھاٹا ہوگا۔ (ابوداؤد)

تشریح: بعض صحابہ کرام جو اپنے قبیلہ یا حلقہ کی مسجدوں میں نماز پڑھاتے تھے اپنے عبادتی ذوق وشوق میں بہت لمبی نماز پڑھتے تھے جس کی وجہ سے بعض بیمار یا کمزور یا بوڑھے یا تھکے ہارے مقتدیوں کو کبھی کبھی بڑی تکلیف پہنچ جاتی تھی، اس غلطی کی اصلاح کے لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مختلف موقعوں پر اس طرح کی ہدایت فرمائی۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا منشاء اس سے یہ تھا کہ امام کو چاہیے کہ وہ اس بات کا لحاظ رکھے کہ مقتدیوں میں کبھی کوئی بیمار یا کمزور یا بوڑھا بھی ہوتا ہے، اس لئے نماز زیادہ طویل نہ پڑھے۔ یہ مطلب نہیں کہ ہمیشہ اور ہر وقت کی نماز میں بس چھوٹی سے چھوٹی سورتیں ہی پڑھی جائیں اور رکوع سجدہ میں تین دفعہ سے زیادہ تسبیح بھی نہ پڑھی جائے۔ خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جیسی معتدل نماز پڑھاتے تھے وہی اُمت کے لئے اس بارے میں اصل معیار اور نمونہ ہے اور اسی کی روشنی میں ان ہدایات کا مطلب سمجھنا چاہیے۔

## نماز کس طرح پڑھی جائے؟

عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ اَنَّ رَجُلاً دَخَلَ الْمَسْجِدَ وَرَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ جَالِسٌ فِیْ نَاحِيَةِ الْمَسْجِدِ فَصَلّٰی ثُمَّ جَاءَ فَسَلَّمَ عَلَيْهِ فَقَالَ وَعَلَيْکَ السَّلَامُ اِرْجِع فَصَلِّ فَاِنَّکَ لَمْ تُصَلِّ فَرَجَعَ فَصَلّٰی ثُمَّ جَاءَ فَسَلَّمَ فَقَالَ وَعَلَيْکَ السَّلَامُ اِرْجِع فَصَلِّ فَاِنَّکَ لَمْ تُصَلِّ فَقَالَ فِی الثَّالِثَةِ اَوْفِی الَّتِیْ بَعْدَهَا عَلِّمْنِیْ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ فَقَالَ اِذَا قُمْتَ اِلَی الصَّلٰوةِ فَاَسْبِغِ الْوُضُوْءَ ثُمَّ اسْتَقْبِلِ الْقِبْلَةَ فَکَبِّرْ ثُمَّ اقْرَأْ بِمَا تَيَسَّرَ مَعَکَ مِنَ الْقُرْاٰنِ ثُمَّ ارْکَعْ حَتّٰی تَطْمَئِنَّ رَاکِعًا ثُمَّ ارْفَعْ حَتّٰی تَسْتَوِیَ قَائِمًا ثُمَّ ارْفَعْ حَتّٰی تَطْمَئِنَّ جَالِساً (وَفِیْ رِوَايَةٍ ثُمَّ ارْفَعْ حَتّٰی تَسْتَوِیَ قَائِمًا) ثُمَّ افْعَلْ ذٰلِکَ فِیْ صَلٰوتِکَ کُلِّهَا. (رواہ البخاری و مسلم)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مسجد میں ایک جانب تشریف فرما تھے کہ ایک شخص مسجد میں آیا اور اُس نے نماز پڑھی، اس کے بعد وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور سلام عرض کیا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سلام کا جواب دیا اور فرمایا کہ: پھر جا کر نماز پڑھو، تم نے ٹھیک نماز نہیں پڑھی۔ وہ واپس گیا اور اُس نے پھر سے نماز پڑھی اور پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا، اور سلام عرض کیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سلام کا جواب دیتے ہوئے پھر فرمایا کہ: تم جا کے پھر نماز پڑھو، تم نے ٹھیک نماز نہیں پڑھی۔ اُس آدمی نے تیسری دفعہ میں یا اس کے بعد والی دفعہ میں عرض کیا کہ: حضرت (محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) مجھے بتا دیجئے اور سکھا دیجئے کہ میں کس طرح نماز پڑھوں؟ (جیسی مجھے پڑھنی آتی ہے وہ تو میں کئی دفعہ پڑھ چکا)...... آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جب تم نماز پڑھنے کا ارادہ کرو تو پہلے خوب اچھی طرح وضو کرو، پھر قبلہ کی طرف اپنا رُخ کرو، پھر تکبیر تحریمہ کہہ کے نماز شروع کرو، اس کے بعد (جب قرأت کا موقع آجائے تو) جو قرآن تمہیں یاد ہو اور تمہیں پڑھنا آسان ہو وہ پڑھو۔ (اسی حدیث کی بعض روایات میں ہے کہ اس موقع پر آپ نے فرمایا کہ: سورۂ فاتحہ پڑھو اور اس کے سوا جو چاہو پڑھو) پھر قرأت کے بعد رکوع کرو، یہاں تک کہ مطمئن اور ساکن ہو جاؤ رکوع میں، پھر رکوع سے اٹھو، یہاں تک کہ سیدھے کھڑے ہو جاؤ پھر سجدہ کرو یہاں تک کہ

مطمئن اور ساکن ہو جاؤ سجدہ میں پھر اُٹھو یہاں تک کہ مطمئن ہو کر بیٹھ جاؤ۔ (اور ایک راوی نے اس آخری خط کشیدہ جملے کے بجائے کہا ہے (پھر اُٹھو یہاں تک کہ سیدھے کھڑے ہو جاؤ) پھر اپنی پوری نماز میں یہی کرو (یعنی ہر رکعت میں رکوع وسجود اور قومہ وجلسہ اور تمام ارکان اچھی طرح اطمینان وسکون سے اور ٹھہر ٹھہر کے ادا کرو)۔ (صحیح بخاری وصحیح مسلم)

تشریح: یہ صاحب جن کا واقعہ اس حدیث میں مذکور ہوا ہے مشہور صحابی رفاعہ بن رافع کے بھائی خلاد بن رافع تھے اور سنن نسائی کی روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ انہوں نے مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں آ کر دو رکعت نماز پڑھی تھی۔ بعض شارحین نے لکھا ہے کہ غالباً یہ تحیۃ المسجد کی دو رکعتیں تھیں لیکن انہوں نے ان رکعتوں میں بہت جلد بازی سے کام لیا اور رکوع وسجود وغیرہ جس طرح تعدیل واطمینان کے ساتھ یعنی ٹھہر ٹھہر کے کرنا چاہیے نہیں کیا، اس لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ: ''تم نے نماز ٹھیک نہیں پڑھی'' اور دوبارہ پڑھنے کا حکم دیا۔

آپ نے پہلی دفعہ میں صاف صاف ان کو یہ نہیں بتلا دیا کہ تم سے نماز میں یہ غلطی ہوئی ہے اور تم کو نماز اس طرح پڑھنا چاہیے، بلکہ تیسری یا چوتھی دفعہ میں ان کے دریافت کرنے پر بتلایا، جاننے والے جانتے ہیں کہ تعلیم وتربیت کے نقطہ نظر سے یہی بہترین طریقہ ہو سکتا تھا آدمی کو جو سبق اِس طرح دیا جائے جس طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اُن صاحب کو اس موقع پر دیا، وہ کبھی زندگی بھر نہیں بھولتا اور دوسرے لوگوں میں بھی اس کا چرچا خوب ہوتا ہے۔

آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس موقع پر نماز کے متعلق تمام ضروری باتیں نہیں بتلائیں۔ مثلاً یہ نہیں بتلایا کہ رکوع میں، قومہ میں، سجود میں کیا پڑھا جائے، یہاں تک کہ قعدۂ اخیرہ اور تشہد اور سلام کا بھی ذکر نہیں فرمایا۔ ایسا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس لئے کیا کہ ان سب باتوں سے وہ صاحب واقف تھے۔ اُن کی خاص غلطی جس کی اصلاح ضروری تھی یہ تھی کہ وہ رکوع، سجدہ وغیرہ تعدیل کے ساتھ اور ٹھہر ٹھہر کر ادا نہیں کرتے تھے، اس لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کی اسی غلطی کی خصوصیت کے ساتھ نشاندہی فرمائی اور اس کی اصلاح فرمادی۔

حدیث کے آخری جملہ کے بارے میں راویوں کے بیان میں ذرا سا اختلاف ہے۔ بعض راویوں کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دوسرے سجدے سے اُٹھنے کا حکم دیتے ہوئے فرمایا تھا: ''ثُمَّ ارْفَعْ حَتّٰى تَطْمَئِنَّ جَالِساً'' (پھر تم اٹھو یہاں تک کہ مطمئن ہو کر بیٹھ جاؤ) اور بعض دوسرے راویوں کا بیان ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا تھا: ''ثُمَّ ارْفَعْ حَتّٰى تَسْتَوِيَ قَائِمًا'' (پھر تم اُٹھو یہاں تک کہ سیدھے کھڑے ہو جاؤ)۔ یہ دونوں روایتیں امام بخاریؒ نے بھی اپنی صحیح میں ذکر فرمائی ہیں...... جن ائمہ علماء کی تحقیق یہ ہے کہ پہلی اور تیسری رکعت میں بھی دوسرے سجدے کے بعد کھڑے ہونے سے پہلے ذرا بیٹھ جانا چاہیے (جس کو جلسۂ استراحت کہا جاتا ہے) اُن کے نزدیک پہلی روایت راجح ہے۔ اور دوسرے حضرات دوسری روایت کو قابلِ ترجیح سمجھتے ہیں۔

اس حدیث کی خاص ہدایت یہی ہے کہ پوری نماز ٹھہر ٹھہر کے اور اطمینان سے پڑھی جائے اور اگر کسی نے بہت جلدی جلدی اس طرح نماز پڑھی کہ اس کے ارکان پوری طرح ادا نہ ہو سکے، مثلاً رکوع وسجدہ میں بس جانا آنا ہوا، اور جتنا توقف ضروری ہے وہ بھی نہیں ہوا، تو ایسی نماز نا قابلِ اعتبار اور واجب الاعادہ ہوگی۔

www.ahlehaq.org

# رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کس طرح نماز پڑھتے تھے؟

عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ يَسْتَفْتِحُ الصَّلٰوةَ بِالتَّكْبِيْرِ وَالْقِرَاءَةِ بِالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ وَكَانَ اِذَا رَكَعَ لَمْ يُشْخِصْ رَاْسَهٗ وَلَمْ يُصَوِّبْهُ وَلٰكِنْ بَيْنَ ذٰلِكَ وَكَانَ اِذَا رَفَعَ رَاْسَهٗ مِنَ الرُّكُوْعِ لَمْ يَسْجُدْ حَتّٰى يَسْتَوِىَ قَائِمًا وَّ كَانَ اِذَا رَفَعَ رَاْسَهٗ مِنَ السَّجْدَةِ لَمْ يَسْجُدْ حَتّٰى يَسْتَوِىَ جَالِسًا وَكَانَ يَقُوْلُ فِىْ كُلِّ رَكْعَتَيْنِ التَّحِيَّةَ وَكَانَ يَفْتَرِشُ رِجْلَهُ الْيُسْرٰى وَيَنْصِبُ رِجْلَهُ الْيُمْنٰى وَكَانَ يَنْهٰى عَنْ عُقْبَةِ الشَّيْطَانِ وَيَنْهٰى اَنْ يَّفْتَرِشَ الرَّجُلُ ذِرَاعَيْهِ اِفْتِرَاشَ السَّبُعِ وَكَانَ يَخْتِمُ الصَّلٰوةَ بِالتَّسْلِيْمِ. (رواہ مسلم)

حضرت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تکبیر تحریمہ سے نماز شروع فرماتے تھے اور قرأت کا آغاز الحمدلله رب العالمین سے کرتے تھے، اور جب آپ رکوع میں جاتے تو سر مبارک کو نہ تو اوپر کی جانب اُٹھاتے اور نہ نیچے کی جانب جھکاتے، بلکہ درمیانی حالت میں رکھتے تھے (یعنی بالکل کمر کے متوازی) اور جب رکوع سے سر مبارک اُٹھاتے تو سجدہ میں اُس وقت تک نہ جاتے جب تک کہ سیدھے کھڑے نہ ہو جاتے اور جب سجدے سے سر مبارک اُٹھاتے تو جب تک بالکل سیدھے نہ بیٹھ جاتے دوسرا سجدہ نہیں فرماتے اور ہر دو رکعت پر التحیات پڑھتے، اور اُس وقت اپنے بائیں پاؤں کو نیچے بچھا لیتے اور داہنے پاؤں کو کھڑا کر لیتے تھے اور ''عقبة الشيطان'' (یعنی شیطان کی طرح) بیٹھنے سے منع فرماتے تھے، اور اس بات سے بھی منع فرماتے تھے کہ آدمی (سجدہ میں) اپنی باہیں (یعنی کلائیاں کہنیوں تک) زمین پر رکھے جس طرح کہ درندے اپنی کلائیاں زمین پر بچھا کے بیٹھے ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم السلام علیکم ورحمۃ اللہ کہہ کے نماز ختم فرماتے تھے۔ (صحیح مسلم)

تشریح: نماز عبادت بلکہ اعلیٰ درجہ کی عبادت ہے، اس لئے اس کے لئے قیام، قعود، رکوع وسجود کی دو شکلیں اور ہیئتیں مقرر کی گئی ہیں جو عبادت اور بندگی کی بہترین اور مکمل ترین تصویر ہیں، اور اُن نامناسب ہیئتوں سے خصوصیت کے ساتھ منع فرمایا گیا ہے جن میں استکبار، یا بے پروائی یا بدمنظری کی شان ہو یا کسی بدفطرت مخلوق کی ہیئت سے مشابہت ہو۔ اس اصول کے تحت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس سے منع فرمایا ہے کہ سجدے میں آدمی کلائیاں زمین پر اس طرح بچھا دے جس طرح کتے اور بھیڑیئے وغیرہ درندے بچھا کر بیٹھتے ہیں اور اسی اصول کے تحت آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس طرح بیٹھنے سے بھی منع فرمایا جس کو اس حدیث میں ''عقبة الشيطان'' اور ایک دوسری حدیث میں ''اقعاء الکلب'' فرمایا گیا ہے۔ شارحین اور فقہاء نے اس کی تشریح دو طرح سے کی ہے۔

اس عاجز کے نزدیک راجح یہ ہے کہ اُس سے مراد دونوں پاؤں پنجوں کے بل کھڑے کر کے اُن کی ایڑیوں پر بیٹھنا ہے اور چونکہ اس طریقے میں کچھ استکبار اور جلد بازی کی شان ہے اور اس شکل میں صرف گھٹنے اور پنجے ہی زمین سے لگتے

ہیں۔ نیز کتے، بھیڑیئے وغیرہ درندے بھی اس طرح ایڑیوں پر بیٹھا کرتے ہیں، اس لئے نماز میں اس طرح بیٹھنے سے بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خصوصیت کے ساتھ منع فرمایا ہے۔

واضح رہے کہ یہ ممانعت صرف اس صورت میں ہے جبکہ بغیر کسی مجبوری کے آدمی ایسا کرے، اگر بالفرض کسی کو کوئی خاص مجبوری ہو تو وہ معذور ہے، اور اس کے حق میں بلا کراہت جائز ہے۔

چنانچہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے متعلق مروی ہے کہ اُن کے پاؤں میں کچھ تکلیف رہتی تھی جس کی وجہ سے وہ بطریق مسنون قعدہ نہیں کر سکتے تھے، اس لئے کبھی کبھی اس طرح بھی بیٹھ جاتے تھے۔

اور حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے صحیح مسلم وغیرہ میں جو مروی ہے کہ انہوں نے اس طرح بیٹھنے کو "سنة نبيكم" فرمایا تو اس کا مطلب بھی بظاہر یہی ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کبھی کسی معذوری کی وجہ سے اس طرح بھی بیٹھے ہیں۔ واللہ اعلم۔

بہر حال اگر کوئی معذور ہو تو وہ اس طرح بھی بیٹھ سکتا ہے، ورنہ عام حالات میں اور بلا عذر نماز میں اس طرح بیٹھنے کی ممانعت ہے۔

عَنْ اَبِیْ حُمَیْدِ السَّاعِدِیِّ قَالَ فِیْ نَفَرٍ مِنْ اَصْحَابِ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ اَنَا اَحْفَظُكُمْ لِصَلٰوةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ رَاَيْتُهٗ اِذَا كَبَّرَ جَعَلَ يَدَيْهِ حِذَاءَ مَنْكِبَيْهِ وَاِذَا رَكَعَ اَمْكَنَ يَدَيْهِ مِنْ رُكْبَتَيْهِ ثُمَّ هَصَرَ ظَهْرَهٗ فَاِذَا رَفَعَ رَاْسَهٗ اَسْتَوٰى حَتّٰى يَعُوْدَ كُلُّ فَقَارٍ مَكَانَهٗ فَاِذَا سَجَدَ وَضَعَ يَدَيْهِ غَيْرَ مُفْتَرِشٍ وَلَا قَابِضَهُمَا وَاسْتَقْبَلَ بِاَطْرَافِ رِجْلَيْهِ الْقِبْلَةَ فَاِذَا جَلَسَ فِی الرَّكْعَتَيْنِ جَلَسَ عَلٰى رِجْلِهِ الْيُسْرٰى وَنَصَبَ الْيُمْنٰى فَاِذَا جَلَسَ فِی الرَّكْعَةِ الْاٰخِرَةِ قَدَّمَ رِجْلَهُ الْيُسْرٰى وَنَصَبَ الْاُخْرٰى وَقَعَدَ عَلٰى مَقْعَدَتِهٖ. (رواہ البخاری)

حضرت ابو حُمید ساعدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی ایک جماعت کے سامنے فرمایا کہ: مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نماز یعنی اس کی تفصیلات آپ سب لوگوں سے زیادہ یاد ہیں (اس کے بعد فرمایا کہ) میں نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھا ہے کہ نماز شروع کرتے ہوئے جب آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تکبیر کہتے تو اپنے دونوں ہاتھ اُٹھا کر مونڈھوں تک لے جاتے اور جب رکوع میں جاتے تو اپنے دونوں ہاتھوں سے گھٹنوں کو مضبوطی سے پکڑ لیتے، پھر اپنی کمر پوری طرح موڑ دیتے (اور بالکل سیدھی برابر کر دیتے) پھر جب رکوع سے سرِ مبارک اُٹھاتے تو بالکل سیدھے اِس طرح کھڑے ہو جاتے کہ ریڑھ کی ہڈی کا ہر منکا (یعنی ہر جوڑ) ٹھیک اپنی جگہ پر آ جاتا (یہاں سیدھے کھڑے ہونے کی حالت میں وہ رہتا ہے) پھر جب آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سجدہ میں جاتے تو اپنے دونوں ہاتھ زمین پر اس طرح رکھ دیتے کہ نہ تو اُن کو زمین پر بچھا دیتے اور نہ اُن کو سکیڑ لیتے (مطلب یہ ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سجدہ کی حالت میں دونوں ہاتھوں کو سکیڑ نہیں لیتے تھے بلکہ آگے بڑھا کر اپنے چہرے کے مقابلے میں دائیں بائیں رکھ لیتے تھے، لیکن کلائیاں

اور کہنیاں زمین سے الگ اور اُٹھی رہتی تھیں) اور پاؤں کی انگلیوں کا رُخ سجدہ میں قبلہ کی جانب ہوتا تھا۔ پھر جب دو رکعت پڑھ کے آپ (التحیات کے لئے) بیٹھتے تو داہنے پاؤں کو کھڑا کر لیتے اور بائیں پاؤں پر بیٹھ جاتے۔ پھر جب آخری رکعت پڑھ کے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قعدہ اخیرہ کرتے تو اس طرح بیٹھتے کہ داہنے پاؤں کو کھڑا کر لیتے اور بائیں پاؤں کو (اس کے نیچے سے) آگے کی جانب نکال دیتے اور اپنی سرینوں پر بیٹھ جاتے (جس کو تورّک کہتے ہیں)۔ (صحیح بخاری)

تشریح: ابو حمید ساعدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اس حدیث میں تکبیر تحریمہ کے وقت مونڈھوں تک ہاتھ اُٹھانے کا ذکر ہے اور صحیح بخاری وصحیح مسلم میں دوسرے ایک صحابی مالک بن الحویرث رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا بیان ہے کہ: ''حَتّٰی یُحَاذِیَ بِهِمَا اُذُنَیْهِ'' جس کا مطلب یہ ہوا کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تکبیر تحریمہ کے وقت اپنے ہاتھ کانوں تک اُٹھاتے تھے، لیکن ان دونوں باتوں میں کوئی منافات نہیں ہے جب ہاتھ اس طرح اُٹھائے جائیں کہ انگلیاں کانوں تک پہنچ جائیں تو ہاتھوں کا نیچے والا حصہ مونڈھوں کے مقابل ہوگا، اور اس صورت کو کانوں تک ہاتھ اُٹھانے سے بھی تعبیر کیا جا سکتا ہے اور مونڈھوں تک اُٹھانے سے بھی۔

ایک اور صحابی وائل بن حجر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے وضاحت کے ساتھ یہی بات کہی ہے۔ سنن ابی داؤد کی ایک روایت میں اُن کے الفاظ یہ ہیں: ''رَفَعَ یَدَیْهِ حَتّٰی کَانَتَا بِحِیَالِ مَنْکِبَیْهِ وَحَاذٰی اِبْهَامَیْهِ اُذُنَیْهِ'' (آپ تکبیر تحریمہ کے وقت اپنے ہاتھوں کو اتنا اُٹھاتے کہ وہ مونڈھوں کے برابر ہو جاتے اور دونوں ہاتھوں کے انگوٹھے کانوں کے محاذات میں آجاتے)

حضرت ابوحُمید ساعدی کی اس حدیث میں ایک خاص بات یہ بھی بیان فرمائی گئی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قعدۂ اخیرہ میں اس طریقے پر بیٹھتے تھے جس کو تَوَرُّک کہتے ہیں، لیکن حضرت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی جو حدیث ابھی اوپر گزر چکی ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ قعدہ میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بیٹھنے کا عام طریقہ وہی تھا جو حضرت ابوحُمید ساعدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے قعدۂ اولیٰ کا بیان کیا ہے اور جس کو اصطلاح میں افتراش کہتے ہیں۔ بعض ائمہ اور شارحین حدیث کا خیال اس بارے میں یہ ہے کہ قعدہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بیٹھنے کا عام طریقہ تو وہی تھا جو حضرت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی حدیث سے معلوم ہو چکا ہے، لیکن کبھی کبھی سہولت کے لئے یہ ظاہر کرنے اور بتانے کے واسطے کہ اس طرح بھی بیٹھا جا سکتا ہے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تَوَرُّک بھی کیا...... دوسری رائے اس کے بالکل برعکس بھی ہے...... اور یہ بھی کہا جا سکتا ہے کہ دونوں ہی طریقے مشروع ہیں۔

## خاص اذکار اور دُعائیں

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نماز کے مختلف اجزاء یعنی قیام اور رکوع وسجود وغیرہ میں جن کلمات کے ذریعہ اللہ تعالیٰ کی تسبیح وتقدیس اور حمد وثناء کرتے تھے اور اس سے جو دُعائیں اور التجائیں کرتے تھے (جن میں سے چند ان شاء اللہ آگے درج ہونے والی حدیثوں میں ناظرین کو معلوم ہوں گی) ان اذکار ودعوات سے دل کی جس کیفیت کی ترجمانی ہوتی ہے

وہی دراصل نماز کی حقیقت اور روح ہے۔ اسی نقطہ نظر سے ان حدیثوں کو پڑھیئے اور ان کیفیات کو اپنے اندر پیدا کرنے کی کوشش کیجئے، یہی دولت عظمیٰ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا خاص الخاص ورثہ ہے۔

عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ يَسْكُتُ بَيْنَ التَّكْبِيْرِ وَبَيْنَ الْقِرَاْةِ اِسْكَاتَةً فَقُلْتُ بِاَبِیْ اَنْتَ وَاُمِّیْ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ اِسْكَاتُكَ بَيْنَ التَّكْبِيْرِ وَبَيْنَ الْقِرَاْةِ مَاتَقُوْلُ ؟ قَالَ اَقُوْلُ اَللّٰهُمَّ بَاعِدْ بَيْنِیْ وَبَيْنَ خَطَايَایَ كَمَا بَاعَدْتَ بَيْنَ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ اَللّٰهُمَّ نَقِّنِیْ مِنَ الْخَطَايَا كَمَا يُنَقَّى الثَّوْبُ الْاَبْيَضُ مِنَ الدَّنَسِ اَللّٰهُمَّ اغْسِلْ خَطَايَایَ بِالْمَاءِ وَالثَّلْجِ وَالْبَرَدِ. (رواہ البخاری و مسلم)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تکبیر تحریمہ اور قرأت کے درمیان کچھ دیر سکوت فرماتے تھے (یعنی آواز سے کچھ نہیں پڑھتے تھے، لیکن محسوس ہوتا تھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم خاموشی سے کچھ پڑھتے ہیں) تو میں نے ایک دفعہ عرض کیا یارسول اللہ (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم)! میرے ماں باپ آپ پر قربان! مجھے بتا دیجئے کہ تکبیر تحریمہ اور قرأت کے درمیان کی خاموشی میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیا پڑھتے ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ میں اللہ سے دُعا کرتا ہوں اَللّٰهُمَّ بَاعِدْ ...... الخ کہ اے اللہ! میرے اور میری خطاؤں کے درمیان اتنا طویل فاصلہ کردے جتنا طویل فاصلہ تو نے مشرق ومغرب کے درمیان کردیا ہے، اور اے اللہ! مجھے خطاؤں سے ایسا پاک وصاف کردے جیسا کہ سفید کپڑا میل کچیل سے پاک صاف کردیا جاتا ہے اور اے اللہ! میری خطاؤں کو پانی سے اور برف سے اور اولے سے دھوڈال۔ (صحیح بخاری وصحیح مسلم)

www.ahlehaq.org

تشریح: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اگرچہ عام معاصی اور منکرات سے معصوم اور محفوظ تھے لیکن "قربیاں رابیش بود حیرانی" کے فطری اصول پر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ان لغزشوں سے سخت لرزاں وترساں رہتے تھے، جو بر بنائے بشریت آپ سے سرزد ہوسکتی تھیں اور معصیت نہ ہونے کے باوجود آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شانِ عالی اور مقامِ قرب کے لحاظ سے قابلِ گرفت ہوسکتی تھیں۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اس قسم کی دُعاؤں میں "خَطَایَا" یا "ذُنُوب" جیسے الفاظ جہاں جہاں آتے ہیں وہاں اُن سے اسی قسم کی لغزشیں مُراد ہیں۔ واللہ اعلم۔ اس حدیث میں جو دُعا مذکور ہوئی ہے اس کا حاصل یہ ہے کہ اے میرے اللہ! اولاً تو مجھے ہر قسم کی خطاؤں اور غلطیوں سے اس قدر دُور رکھ جس قدر کہ تو نے مشرق کو مغرب سے اور مغرب کو مشرق سے دُور رکھا ہے اور بنائے بشریت جب کوئی خطا مجھ سے سرزد ہوجائے تو اس کو معاف فرما کر اس کے داغ دھبہ سے بھی مجھے ایسا پاک صاف کردے جیسا کہ میل کچیل دُور کر کے سفید کپڑا بالکل پاک صاف کردیا جاتا ہے اور اپنی رحمت کے نہایت ٹھنڈے پانی سے میرے باطن کو غسل دے کر خطا قصور سے پیدا ہونے والی اپنے غضب کی آگ اور اس کی سوزش و جلن کو بالکل ٹھنڈا کردے اور اس کے بجائے اپنی رضا کی ٹھنڈک اور سکینت میرے باطن کو نصیب فرمادے۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تکبیر کے بعد اور قرأت سے پہلے کبھی کبھی یہ دعا بھی پڑھتے تھے۔

7

عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ اِذَا افْتَتَحَ الصَّلٰوةَ قَالَ سُبْحَانَكَ اَللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ وَتَبَارَكَ اسْمُكَ وَتَعَالٰى جَدُّكَ وَلَا اِلٰهَ غَيْرُكَ۔ (رواہ الترمذی و ابوداؤد)

حضرت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم جب نماز شروع فرماتے تو پہلے اللہ کی تسبیح اور حمد اس طرح کرتے۔ سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ......الخ اے اللہ! تیری ذات پاک اور منزہ ہے اور میں تیری تقدیس بیان کرتا ہوں، اور سارے کمالات اور خوبیاں تجھ میں ہیں، میں تیری حمد کرتا ہوں اور تیرا نام پاک اور بڑا بابرکت ہے، اور تیری شان بہت اعلیٰ ہے، اور تو ہی معبود برحق ہے، تیرے سوا کوئی عبادت اور بندگی کے لائق نہیں ہے۔ (جامع ترمذی، سنن ابی داؤد)

تشریح: حافظ مجدالدین ابن تیمیہؒ نے منتقی میں سنن سعید بن منصور کے حوالے سے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے متعلق اور صحیح مسلم کے حوالہ سے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے متعلق، دارقطنی کے حوالہ سے حضرت عثمان اور حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے متعلق یہ نقل کرنے کے بعد کہ یہ حضرات تکبیر تحریمہ کے بعد نماز کا افتتاح سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ...... الخ سے کرتے تھے۔ لکھا ہے کہ ان سب حضرات کے اس طرز عمل سے معلوم ہوتا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم تکبیر تحریمہ کے بعد عموماً اور اکثر و بیشتر یہی سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ ...... پڑھا کرتے تھے۔ اس لئے احادیث میں وارد شدہ افتتاح نماز کی دوسری دعاؤں کے مقابلے میں یہی راجح و افضل ہے۔ اگرچہ دوسری ثابت شدہ دعاؤں کا پڑھنا بھی بالکل صحیح ہے۔ مثلاً وہ دعا جو حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی مندرجہ بالا روایت میں ابھی اوپر مذکورہ ہو چکی ہے یعنی اَللّٰهُمَّ بَاعِدْ بَيْنِيْ ......الخ

عَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ اِذَا قَامَ اِلَى الصَّلٰوةِ كَبَّرَ ثُمَّ قَالَ وَجَّهْتُ وَجْهِيَ لِلَّذِيْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ حَنِيْفاً وَّ مَآ اَنَا مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ اِنَّ صَلٰوتِيْ وَنُسُكِيْ وَمَحْيَايَ وَمَمَاتِيْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَبِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَاَنَا مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْمَلِكُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ رَبِّيْ وَاَنَا عَبْدُكَ ظَلَمْتُ نَفْسِيْ وَاعْتَرَفْتُ بِذَنْبِيْ فَاغْفِرْلِيْ ذُنُوْبِيْ جَمِيْعًا اِنَّهٗ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ وَاهْدِنِيْ لِاَحْسَنِ الْاَخْلَاقِ لَايَهْدِيْ لِاَحْسَنِهَا اِلَّا اَنْتَ وَاصْرِفْ عَنِّيْ سَيِّئَهَا لَايَصْرِفُ عَنِّيْ سَيِّئَهَا اِلَّا اَنْتَ ، لَبَّيْكَ وَسَعْدَيْكَ وَالْخَيْرُ كُلُّهٗ فِيْ يَدَيْكَ وَالشَّرُّ لَيْسَ اِلَيْكَ اَنَا بِكَ وَاِلَيْكَ تَبَارَكْتَ وَتَعَالَيْتَ اَسْتَغْفِرُكَ وَاَتُوْبُ اِلَيْكَ وَاِذَا رَكَعَ قَالَ اَللّٰهُمَّ لَكَ رَكَعْتُ وَبِكَ اٰمَنْتُ وَلَكَ اَسْلَمْتُ خَشَعَ لَكَ سَمْعِيْ وَبَصَرِيْ ، وَمُخِّيْ وَعَظْمِيْ وَعَصَبِيْ ، فَاِذَا رَفَعَ رَاْسَهٗ قَالَ اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ مِلْاَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا وَمِلْاَ مَاشِئْتَ مِنْ شَيْئٍ بَعْدُ وَاِذَا سَجَدَ قَالَ اَللّٰهُمَّ لَكَ سَجَدْتُ وَبِكَ اٰمَنْتُ وَلَكَ اَسْلَمْتُ سَجَدَ وَجْهِيَ لِلَّذِيْ خَلَقَهٗ وَصَوَّرَهٗ وَشَقَّ سَمْعَهٗ وَبَصَرَهٗ تَبَارَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخَالِقِيْنَ ثُمَّ

يَكُوْنُ مِنْ اٰخِرِ مَايَقُوْلُ بَيْنَ التَّشَهُّدِ وَالتَّسْلِيْمِ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِىْ مَاقَدَّمْتُ وَمَا اَخَّرْتُ وَمَا اَسْرَرْتُ وَمَا اَعْلَنْتُ وَمَا اَسْرَفْتُ وَمَا اَنْتَ اَعْلَمُ بِهٖ مِنِّىْ اَنْتَ الْمُقَدِّمُ وَاَنْتَ الْمُؤَخِّرُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ. (رواہ مسلم)

حضرت علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب نماز پڑھنے کے لئے کھڑے ہوتے تو تکبیر تحریمہ کے بعد یہ دُعا پڑھتے: وَجَّهْتُ وَجْهِىَ لِلَّذِىْ ...... اَسْتَغْفِرُكَ وَاَتُوْبُ اِلَيْكَ تک (یعنی میں نے اپنا رخ ہر طرف سے یکسو ہو کر اس اللہ کی طرف کر دیا جس نے زمین وآسمان کو پیدا کیا ہے اور میں ان میں سے نہیں ہوں جو اس کے تعلق میں کسی اور کو شریک کرتے ہیں۔ میری عبادت اور میرا ہر دینی عمل اور میرا جینا اور میرا مرنا سب اللہ ہی کے لئے ہے جو رب العالمین ہے۔ مجھے اسی کا حکم دیا گیا ہے، اور میں فرمانبرداری کرنے والوں میں سے ہوں۔ اے اللہ! تو ہی بادشاہ اور مالک ہے، تیرے سوا کوئی بندگی کے لائق نہیں ہے، تو میرا مالک ورب ہے اور میں تیرا بندہ ہوں، میں نے اپنے نفس پر ظلم کیا اور اپنے کو تباہ کیا ہے، اور مجھے اپنی خطاؤں کا اقرار ہے پس اے میرے مالک! میری ساری خطائیں معاف کر دے، گناہوں کا بخشنے والا تیرے سوا کوئی نہیں، اور برے اخلاق میری طرف سے ہٹا دے اور دور کر دے، ایسا کرنے والا بھی تیرے سوا کوئی نہیں، تیرے حضور میں اور تیری خدمت ونصرت کے لئے حاضر ہوں، حاضر ہوں۔ مولا! ہر قسم کی خیر اور بھلائی تیرے ہی ہاتھوں میں ہے اور برائی کا تیری طرف گزر نہیں۔ مجھے تیرا ہی سہارا ہے اور تیری ہر طرف میرا رخ ہے، تو برکت والا اور رفعت والا ہے۔ میں تجھ سے مغفرت اور بخشش کا سائل ہوں اور تیرے حضور میں توبہ کرتا ہوں)۔ (یہ دعا تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تکبیر تحریمہ کے بعد قرأت شروع کرنے سے پہلے پڑھتے) پھر جب (قرأت سے فارغ ہو کر) آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم رکوع میں جاتے تو کہتے: ''اَللّٰهُمَّ لَكَ رَكَعْتُ ...... وَعَظْمِىْ وَعَصَبِىْ '' تک (یعنی اے اللہ! میں تیرے حضور میں جھکا ہوا ہوں، اور میں تجھ پر ایمان لایا ہوں اور میں نے اپنے کو تیرے سپرد کر دیا ہے۔ میرے کان اور میری آنکھیں اور میرا مغز د استخوان اور میرے رگ پٹھے سب تیرے حضور میں جھکے ہوئے ہیں) ...... پھر جب آپ رکوع سے سر اٹھاتے تو (سیدھے کھڑے ہو کر) اللہ کے حضور میں عرض کرتے: ''اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ مِلْأَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا وَمِلْأَ مَاشِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ'' (یعنی اے اللہ! تیرے ہی لئے حمد ہے، ایسی وسیع اور بے انتہا حمد جس سے آسمان وزمین کی ساری وسعتیں بھر جائیں اور ان کے درمیان کا سارا خلا پُر ہو جائے) اور جب آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سجدہ میں جاتے تو (اللہ کے حضور میں زمین پر اپنی پیشانی رکھ کے) عرض کرتے: اَللّٰهُمَّ لَكَ سَجَدْتُ ...... اَحْسَنُ الْخَالِقِيْنَ '' تک (یعنی اے اللہ! میں تیرے لئے اور تیرے حضور میں سجدہ کر رہا ہوں اور میں تجھ پر ایمان لایا ہوں اور میں نے اپنے کو تیرے حوالے کر دیا ہے۔ میرا چہرہ اپنے اس خالق کے سامنے سجدہ کر رہا ہے جس نے اس کی تخلیق کی اور اس کی یہ صورت بنائی اور اس کے کان اور اس کی آنکھیں بنائیں، مبارک ہے ہمارا بہترین خالق)۔ پھر تشہد یعنی التحیات اور سلام کے درمیان (سب سے آخر میں) آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اللہ تعالیٰ سے یہ دعا کرتے: ''اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِىْ مَا قَدَّمْتُ وَمَا اَخَّرْتُ ...... لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ ''

تک۔ (یعنی اے اللہ! جو خطائیں میں نے پہلے کیں یا پیچھے کیں اور چھپا کر کیں یا علانیہ کیں اور جو بھی میں نے زیادتی کی اور جس کا تجھے مجھ سے زیادہ علم ہے اس سب کو معاف فرمادے اور مجھے بخش دے، تو ہی آگے کرنے والا اور تو ہی پیچھے ڈال دینے والا ہے، یعنی تو جسے چاہے آگے بڑھائے اور جسے چاہے پیچھے ہٹائے۔ تیرے سوا کوئی معبود و مالک نہیں)......(صحیح مسلم)

تشریح: حدیث کے دفاتر میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نماز سے متعلق روایات کا جو ذخیرہ ہے اس کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس حدیث کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نماز کی جو تفصیل اور رکوع وسجود اور قومہ وغیرہ کی جو دعائیں ذکر کی ہیں یہ روزمرہ کی فرض نمازوں میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا عام اور دائمی معمول نہیں تھا، غالباً آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کبھی کبھی ایسا بھی کرتے تھے اور یہ بھی ممکن ہے بلکہ اغلب ہے کہ آپ تہجد کی نماز اس طرح پڑھتے ہوں۔ امام مسلمؒ نے اس حدیث کو تہجد ہی کی احادیث کے سلسلہ میں روایت کیا ہے۔

اس حدیث میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی جو دعائیں منقول ہوئی ہیں، ان سے کچھ سمجھا جا سکتا ہے کہ نماز کی حالت میں حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قلب مبارک کی کیفیت کیا ہوتی تھی، اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نماز کس ذوق سے ادا کرتے تھے، اللہ تعالیٰ اس کا کوئی ذرہ ہم کو نصیب فرمائے۔

نماز میں خاص کر تہجد میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اور بھی بہت سی دُعاؤں کا پڑھنا ثابت ہے، جو ان شاء اللہ آئندہ اپنے موقع پر ذکر کی جائیں گی، ان سب دُعاؤں میں ایک خاص روح ہے، اگر اس کا اطمینان ہو کہ مقتدیوں کو تکلیف اور گرانی نہ ہوگی تو فرض نمازوں میں بھی امام ان دُعاؤں میں سے پڑھ سکتا ہے اور نوافل میں تو اس دولت عظمیٰ سے حصہ لینا ہی چاہیے۔ وَفِیْ ذٰلِکَ فَلْیَتَنَافَسِ الْمُتَنَافِسُوْنَ۔

## نماز کے بعد پڑھنے کی دعا

قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا مَعَاذُ وَاللهِ اِنِّیْ لَاُ حِبُّکَ اُوْ صِیْکَ يَا مَعَاذُ لَا تَدَعَنَّ فِیْ دُبُرِ کُلِّ صَلٰوةٍ تَقُوْلُ اَللّٰهُمَّ اَعِنِّیْ عَلٰی ذِکْرِکَ وَشُکْرِکَ وَحُسْنِ عِبَادَتِکَ.

اے معاذ! بخدا! میں تم سے محبت رکھتا ہوں تم کو تاکید کے ساتھ یہ نصیحت و ہدایت کرتا ہوں کہ تم ہر نماز کے بعد (یہ دعا کرنا اور یوں کہنا) ہرگز نہ چھوڑنا (ہر نماز کے بعد) کہنا اور دعا مانگنا۔

"اَللّٰهُمَّ اَعِنِّیْ عَلٰی ذِکْرِکَ وَشُکْرِکَ وَحُسْنِ عِبَادَتِکَ"

(اے اللہ! تو میری مدد فرما کہ میں تیرا ذکر و شکر کرتا رہوں اور تیری عبادت بہترین طور پر ادا کرتا رہوں) (ابوداؤد ونسائی)

تشریح: حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ان کا نام لے کر اور یا معاذ! کہہ کر مخاطب فرمایا ہے، جس سے غرض یہ تھی کہ آپ کی زبان مبارک سے اپنا نام سنتے ہی حضرت معاذ پوری طرح متوجہ ہو جائیں اور جو کچھ آپ فرمانا چاہتے ہیں وہ پوری توجہ اور غور کے ساتھ سنیں۔

حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ ایک جوان انصاری صحابی ہیں جنہیں حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے یمن کا قاضی بنا کر بھیجا تھا، کیونکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو ان کے علم و تفقہ کا اندازہ ہو چکا تھا اور آپ نے انہیں اس منصب کا اہل سمجھ لیا تھا۔ چنانچہ آپ نے ایک روز اس طرح ان کا امتحان بھی لیا تھا۔

آپؐ نے ان سے دریافت فرمایا کہ اے معاذ! (یہ بتاؤ کہ) تم یمن میں پیش آنے والے معاملات و مقدمات کا فیصلہ کس طرح کرو گے؟ انہوں نے جواب دیا کتاب اللہ کی روشنی میں فیصلہ کروں گا۔ آپؐ نے فرمایا کہ اگر اس معاملہ کا حکم تم کو اللہ کی کتاب میں نہ مل سکے؟ تو انہوں نے جواب دیا کہ پھر آپؐ کی سنت و حدیث کی روشنی میں فیصلہ کروں گا۔ آپؐ نے پھر دریافت فرمایا کہ، اس کا حکم میری حدیث و سنت میں بھی نہ ملے تو کیا کرو گے؟ حضرت معاذؓ نے اس کے جواب میں کہا کہ تب میں اپنی عقل و رائے اور اپنی سوجھ بوجھ سے کام لوں گا اور اجتہاد سے فیصلہ کروں گا۔

حضرت معاذؓ کے یہ جوابات سن کر حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے مسرت و خوشی کے ساتھ فرمایا: الحمد للہ، خدا کا شکر ہے جس نے اپنے رسول کے نمائندہ کو ایسی بات سمجھا دی جسے اللہ اور اس کے رسول پسند کرتے ہیں۔ (ابوداؤد)

اس حدیث میں حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حضرت معاذؓ کے ساتھ اپنی محبت کے اظہار میں قسم بھی کھائی ہے جو نفس حقیقت واقعہ کے مطابق بھی ہے اور عرب میں اس طرح کا استعمال رائج بھی تھا۔ اس لئے کسی کو اس پر کوئی کھٹک نہ ہونی چاہئے۔ بالخصوص اس وجہ سے بھی کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات والا صفات مظہر احکام بھی تو تھی، پھر اس طرح کی قسم اُس بات کی اہمیت ظاہر کرنے کے لئے ہوتی ہے جس پر قسم کھائی گئی ہے، تو آپ کا مقصد بھی اس قسم سے یہی ہے کہ حضرت معاذؓ پنجوقتہ نماز کے بعد اس دعا کو پڑھنے کی تاکید اچھی طرح سمجھ لیں اور پابندی کے ساتھ یہ دعا ضرور مانگیں۔ اللہ تعالیٰ کا ذکر دل سے بھی ہو، زبان سے بھی ہو اور اس کی نعمتوں کا شکر بھی ہر نعمت ہر آن ہوتا رہے کہ وہ نعمتیں جس مقصد کے لئے دی گئی ہیں۔ اسی میں صرف ہوں۔ عبادات بھی حسن و خوبی کے ساتھ ادا ہوتی رہیں، ان میں کوئی نقصان اور کوتاہی و بے ادبی نہ ہونے پائے ورنہ ان عبادات پر وہ ثمرات و حسنات مرتب نہ ہوں گے جو ان عبادات سے مطلوب ہیں۔

www.ahlehaq.org

# نماز میں خشوع وخضوع

عَنْ اَبِیْ مَسْعُوْدِنِالْبَدْرِیِّ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ: لَاتُجْزِئُ صَلَاۃُ الرَّجَالِ حَتّٰی یُقِیْمَ ظَھْرَہٗ فِی الرُّکُوْعِ وَالسُّجُوْدِ.

حضرت ابومسعود بدری رضی اللہ عنہ حضوراقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد نقل کرتے ہیں کہ آدمی کی نماز اس وقت تک کافی نہیں ہوتی جب تک کہ وہ رکوع اور سجدے میں اپنی کمر کو سیدھا نہ کرے۔(احمد،ابوداؤد،ترمذی)

فائدہ: بہت سے لوگ ایسے ہیں جو نماز پڑھتے ہیں بہت سے ایسے بھی ہیں جو جماعت کا بھی اہتمام فرماتے ہیں لیکن اس کے باوجود ایسی بُری طرح پڑھتے ہیں کہ وہ نماز بجائے اس کے کہ اجروثواب کا سبب ہو ناقص ہونے کی وجہ سے منہ پر ماردی جاتی ہے گو نہ پڑھنے سے یہ بھی بہتر ہے کیونکہ نہ پڑھنے کی صورت میں جو عذاب ہے وہ بہت زیادہ سخت ہے اور اس صورت میں یہ ہوا کہ وہ قابل قبول نہ ہوئی اور منہ پر پھینک کر ماردی گئی اس پر کوئی ثواب نہ ہوا۔ لیکن نہ پڑھنے میں جس درجہ کی نافرمانی اور نخوت ہوتی وہ تو اس صورت میں نہ ہوگی البتہ یہ مناسب ہے کہ جب آدمی وقت خرچ کرے، کاروبار چھوڑے، مشقت اٹھائے تو اس کی کوشش کرنی چاہئے کہ جتنی زیادہ وزنی اور قیمتی نماز پڑھ سکے اس میں کوتاہی نہ کرے۔ حق تعالیٰ شانہ کا ارشاد ہے گو وہ قربانی کے بارے میں ہے مگر احکام تو سارے ایک ہی ہیں۔ فرماتے ہیں نہ تو حق تعالیٰ شانہ کے پاس ان (جانوروں) کا گوشت پہنچتا ہے نہ ان کا خون۔ بلکہ اس کے پاس تو تمہارا تقویٰ اور اخلاص پہنچتا ہے۔ لہذا جس درجہ کا اخلاص ہوگا اسی درجہ کی مقبولیت ہوگی۔ نماز کے بارے میں اللہ جل شانہ کا ارشاد ہے۔ بڑی خرابی ہے ان لوگوں کے لئے جو اپنی نماز سے بے خبر ہیں جو ایسے ہیں کہ دکھلاوا کرتے ہیں۔

بے خبر ہونے کی بھی مختلف تفسیریں کی گئی ہیں۔ ایک یہ کہ وقت کی خبر نہ ہو قضاء کردے۔ دوسرے یہ کہ متوجہ نہ ہو۔ ادھر ادھر مشغول ہو۔ تیسرے یہ کہ یہی خبر نہ ہو کتنی رکعتیں ہوئیں۔ دوسری جگہ منافقین کے بارے میں ارشاد خداوندی ہے۔ اور جب نماز کو کھڑے ہوتے ہیں تو بہت کاہلی سے کھڑے ہوتے ہیں صرف لوگوں کو دکھلاتے ہیں۔ (کہ ہم بھی نمازی ہیں) اور اللہ تعالیٰ کا ذکر نہیں کرتے مگر بہت تھوڑا سا۔

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں کہ نماز قائم کرنے سے یہ مراد ہے کہ اس کے رکوع سجدہ کو اچھی طرح ادا کرے۔ ہمہ تن متوجہ رہے اور خشوع کے ساتھ پڑھے۔ قتادہؒ سے یہی نقل کیا گیا ہے کہ نماز کا قائم کرنا اس کے اوقات کی حفاظت رکھنا اور وضو کا اور رکوع سجدے کا اچھی طرح ادا کرنا ہے۔ یعنی جہاں جہاں قرآن شریف میں **اقام الصلاۃ** اور **یقیمون الصلاۃ** آیا ہے یہی مراد ہے۔

حضرت عبدالرحمٰن بن شبل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا۔

(۱) کوے کی سی ٹھونگیں مارنے سے۔

(۲) اور (سجدے) میں درندوں کی طرح بازوؤں کو بچھانے سے۔

(۳) اور اس سے بھی کہ آدمی مسجد میں کسی مخصوص جگہ کو اپنے لئے مقرر کرلے جیسا کہ اونٹ کرلیا کرتا ہے۔

تشریح: (۱) کوے کی سی ٹھونگیں مارنے کا مطلب واضح ہے کہ رکوع کیا تو وہیں سے سجدے میں چلے گئے۔ سجدے سے اٹھے تو سر اٹھانے بھی نہ پائے تھے کہ فوراً کوے کی سی ٹھونگ دوسری ماردی۔ یعنی رکوع وسجدے اتنی جلدی جلدی نہ کئے جائیں کہ ابھی سر جھکایا اور فوراً ہی اٹھ گئے۔

(۲) سجدے میں کہنیاں زمین سے اٹھی ہوئی اور پہلو سے الگ رہنی چاہئیں البتہ کوئی بیمار ہے یا بہت بوڑھا ہے اور وہ کہنیاں زمین پر لگا کر سہارا لینے کے لئے مجبور ہے تو اس کی بات اور ہے علماء نے لکھا ہے کہ سجدہ میں ہاتھوں کی انگلیوں کو ملانے کا اور رکوع میں انگلیوں کو علیحدہ علیحدہ کرنے کا اہتمام بھی ضروری ہے۔ شریعت نے انگلیوں کو ملانے کا' کھولنے کا حکم بے فائدہ نہیں فرمایا ہے یعنی ایسے معمولی آداب کی رعایت بھی ضروری ہے۔ اور نماز میں کھڑے ہونے کی حالت میں سجدہ کی جگہ نگاہ کا جمائے رکھنا اور رکوع کی حالت میں پاؤں پر نگاہ رکھنا اور سجدے میں ناک پر رکھنا اور بیٹھنے کی حالت میں ہاتھوں پر نگاہ رکھنا نماز میں خشوع کو پیدا کرتا ہے اور اس سے نماز میں دلجمعی نصیب ہوتی ہے جب ایسے معمولی آداب بھی اتنے اہم فائدے رکھتے ہیں تو بڑے آداب اور سنتوں کی رعایت کا خود اندازہ کر لیجئے کہ کس قدر فائدہ بخشے گی۔

(۳) اونٹ کی عادت یہ ہوتی ہے کہ جس جگہ وہ بیٹھنے لگتا ہے وہاں پھر دوسرے اونٹ کو نہیں بیٹھنے دیتا۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد گرامی کا مقصد یہ ہے کہ آدمی کو مسجد کے اندر کوئی خاص جگہ اپنے لئے ایسی نہیں مقرر کرلینی چاہئے کہ اگر کسی وقت کوئی دوسرا وہاں بیٹھ جائے تو اسے ناگوار ہو۔ مسجد تمام مسلمانوں کی جگہ ہے جو شخص جہاں پہلے آکر بیٹھ گیا وہ اسی کی جگہ ہے۔

# عبادت اور خشوع وخضوع سے متعلق اولیاء اللہ کے چند واقعات

## حضرت محمد بن نصرؒ کا خشوع وخضوع

حضرت محمد بن نصرؒ مشہور محدث ہیں۔ اس انہماک سے نماز پڑھتے تھے جس کی نظیر مشکل ہے۔ ایک مرتبہ پیشانی پر ایک بھڑ نے نماز میں کاٹا جس کی وجہ سے خون بھی نکل آیا مگر نہ حرکت ہوئی نہ خشوع وخضوع میں کوئی فرق آیا۔ کہتے ہیں کہ نماز میں لکڑی کی طرح سے بے حرکت کھڑے رہتے تھے۔ حضرت بقی بن مخلد روزانہ تہجد اور وتر کی تیرہ رکعت میں ایک قرآن شریف پڑھا کرتے تھے۔

## حضرت مسروقؒ اور حضرت سعید کی عبادت

مسروقؒ ایک محدث ہیں ان کی بیوی کہتی ہیں کہ وہ نمازیں اتنی لمبی لمبی پڑھا کرتے' کہ ان کی پنڈلیوں پر ہمیشہ اس کی وجہ سے ورم رہتا تھا اور میں ان کے پیچھے بیٹھی ہوئی ان کے حال پر ترس کھا کر رویا کرتی تھی۔ سعید بن المسیبؒ کے متعلق لکھا

ہے کہ پچاس برس تک عشاء اور صبح ایک ہی وضو سے پڑھی اور ابوالمعتمر کے متعلق لکھا ہے کہ چالیس برس تک ایسا ہی کیا۔ امام غزالیؒ نے ابوطالب مکی سے نقل کیا کہ چالیس تابعیوں سے تواتر کے طریق سے یہ بات ثابت ہے کہ وہ عشاء کی وضو سے صبح کی نماز پڑھتے تھے ان میں سے بعض کا چالیس برس تک یہی عمل رہا (اتحاف)

## امام اعظم ابوحنیفہؒ اور امام شافعیؒ کا مقام عبادت

حضرت امام اعظمؒ کے متعلق تو بہت کثرت سے یہ چیز نقل کی گئی کہ تیس یا چالیس یا پچاس برس عشاء اور صبح ایک وضو سے پڑھی اور یہ اختلاف نقل کرنے والوں کے اختلاف کی وجہ سے ہے کہ جس شخص کو جتنے سال کا علم ہوا۔ اتنا ہی نقل کیا۔ لکھا ہے کہ آپ کا معمول صرف دوپہر کو تھوڑی دیر سونے کا تھا اور یہ کہ فرمایا کہ میں نے ان کا حق نہیں دبایا اور جو دوسروں کا حق تھا وہ ان کو دیا نہیں پس اگر وہ صالح ہیں تو اللہ جل شانہٗ خود ان کا کفیل ہے قرآن پاک میں ارشاد ہے۔ وھو یتولی الصلحین (وہی متولی ہے صلحاء کا) اور اگر وہ گناہگار ہیں تو ان کی مجھے بھی کچھ پرواہ نہیں۔

## علماء وفقہاء کے حالات

حضرت سعید بن جبیرؒ ایک رکعت میں پورا قرآن شریف پڑھ لیتے تھے۔ حضرت محمدؒ بن منکدرؒ حفاظ حدیث میں ہیں۔ ایک رات تہجد میں اتنی کثرت سے روئے کہ حد نہ رہی کسی نے دریافت کیا تو فرمایا تلاوت میں یہ آیت آ گئی تھی۔ وبدالھم من اللہ مالم یکونوا یحتسبون اخیر تک (سورہ زمر۔ ع۵) اس سے پہلی کی آیت میں اس کا ذکر ہے کہ اگر ظلم کرنے والوں کے پاس دنیا کی ساری چیزیں ہوں اور اتنی ہی ان کے ساتھ اور بھی ہوں تو وہ قیامت کے دن سخت عذاب سے چھوٹنے کے لئے فدیہ کے طور پر دینے لگیں اس کے بعد ارشاد ہے۔ وبدالھم الایۃ اور اللہ کی طرف سے ان کے لئے (عذاب کا) وہ معاملہ پیش آئے گا جس کا ان کو گمان بھی نہ تھا اور اس وقت ان کو اپنی تمام بداعمالیاں ظاہر ہو جائیں گی۔ حضرت محمدؒ ابن منکدر وفات کے وقت بھی بہت گھبرا رہے تھے اور فرماتے تھے کہ اسی آیت سے ڈر رہا ہوں۔

## حضرت ثابت بنانیؒ کی قبر میں نماز

حضرت ثابت بنانی حفاظ حدیث میں ہیں اس قدر کثرت سے اللہ کے سامنے روتے تھے کہ حد نہیں کسی نے عرض کیا کہ آنکھیں جاتی رہیں گی۔ فرمایا ان آنکھوں سے اگر روئیں نہیں تو فائدہ ہی کیا ہے۔ اس کی دعا کیا کرتے تھے کہ یا اللہ کہ اگر کسی کو قبر میں نماز پڑھنے کی اجازت ہو سکتی ہو تو مجھے بھی ہو جائے۔ ابوسنانؒ کہتے ہیں خدا کی قسم میں ان لوگوں میں تھا جنہوں نے ثابت کو دفن کیا۔ دفن کرتے ہوئے لحد کی ایک اینٹ گر گئی تو میں نے دیکھا کہ وہ کھڑے نماز پڑھ رہے ہیں۔ میں نے اپنے ساتھی سے کہا دیکھو یہ کیا ہو رہا ہے اس نے مجھے کہا چپ ہو جاؤ۔ جب دفن کر چکے تو ان کے گھر جا کر ان کی بیٹی سے دریافت کیا کہ ثابت کا عمل کیا تھا۔ اس نے کہا کیوں پوچھتے ہو؟ ہم نے قصہ بیان کیا۔ اس نے کہا کہ پچاس برس شب بیداری کی اور صبح کو ہمیشہ یہ دعا کیا کرتے تھے کہ یا اللہ! اگر تو کسی کو یہ دولت عطا کرے کہ وہ قبر میں نماز پڑھے تو مجھے بھی عطا فرما۔

# امام ابو یوسفؒ کی نوافل

حضرت امام ابو یوسفؒ باوجود علمی مشاغل کے جو سب کو معلوم ہیں اور ان کے علاوہ قاضی القضاۃ ہونے کی وجہ سے قضا کے مشاغل علیحدہ تھے۔ لیکن پھر بھی دو سو رکعات نوافل روزانہ پڑھتے تھے۔

# نماز کا ثواب خشوع خضوع کے مطابق ہوتا ہے

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ آدمی نماز سے فارغ ہوتا ہے اور اس کے لئے ثواب کا دسواں حصہ لکھا جاتا ہے اسی طرح بعض کے لئے نواں حصہ بعض کے لئے آٹھواں حصہ ساتواں چھٹا پانچواں چوتھائی تہائی آدھا حصہ لکھا جاتا ہے۔

فائدہ:۔ یعنی جس درجہ کا خشوع اور اخلاص نماز میں ہوتا ہے اتنی ہی مقدار اجر و ثواب کی ملتی ہے حتیٰ کہ بعض کو پورے اجر کا دسواں حصہ ملتا ہے اگر اس کے موافق خشوع خضوع ہو اور بعض کو آدھا مل جاتا ہے اور اسی طرح دسویں سے کم اور آدھے سے زیادہ بھی مل جاتا ہے حتیٰ کہ بعض کو پورا پورا اجر مل جاتا ہے اور بعض کو بالکل بھی نہیں ملتا کہ وہ اس قابل ہی نہیں ہوتی۔ ایک حدیث میں آیا ہے کہ فرض نماز کے لئے اللہ کے یہاں ایک خاص وزن ہے جتنی اس میں کمی رہ جاتی ہے اس کا حساب کیا جاتا ہے احادیث میں آیا ہے کہ لوگوں میں سے سب سے پہلے خشوع اٹھایا جائے گا کہ پوری جماعت میں ایک شخص بھی خشوع سے نماز پڑھنے والا نہ ملے گا۔ (جامع الصغیر)

# خشوع اور بغیر خشوع والی نماز کا فرق

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ جو شخص نمازوں کو اپنے وقت پر پڑھے وضو بھی اچھی طرح کرے خشوع و خضوع سے بھی پڑھے کھڑا بھی پورے وقار سے ہو۔ پھر اسی طرح رکوع سجدہ بھی اچھی طرح سے اطمینان سے کرے غرض ہر چیز کو اچھی طرح ادا کرے تو وہ نماز نہایت روشن چمکدار بن کر جاتی ہے اور نمازی کو دعا دیتی ہے کہ اللہ تعالیٰ شانہٗ تیری بھی ایسی ہی حفاظت کرے جیسی تو نے میری حفاظت کی۔ اور جو شخص نماز کو بری طرح پڑھے وقت کو بھی ٹال دے وضو بھی اچھی طرح نہ کرے رکوع سجدہ بھی اچھی طرح نہ کرے تو وہ نماز بری صورت سے سیاہ رنگ میں بد دعا دیتی ہوئی جاتی ہے کہ اللہ تعالیٰ تجھے بھی ایسا ہی برباد کرے جیسا تو نے مجھے ضائع کیا۔ اس کے بعد وہ نماز پرانے کپڑے میں لپیٹ کر نمازی کے منہ پر ماردی جاتی ہے۔

فائدہ: خوش نصیب ہیں وہ لوگ جو نماز کو اچھی طرح پڑھیں کہ اللہ کی اہم ترین عبادت ان کے لئے دعا کرتی ہے لیکن عام طور سے جیسی نماز پڑھی جاتی ہے کہ رکوع کیا تو وہیں سے سجدے میں چلے گئے۔ سجدے سے اٹھے تو سر اٹھانے بھی نہ پائے تھے کہ فوراً کوے کی سی ٹھونگ دوسری دفعہ ماردی۔ ایسی نماز کا جو حشر ہے وہ اس حدیث شریف میں ذکر فرما ہی دیا اور پھر جب وہ بربادی کی بد دعا کرے تو اپنی بربادی کا گلہ کیوں کیا جائے۔ یہی وجہ ہے کہ آج کل مسلمان گرتے جا رہے ہیں اور ہر طرف تباہی ہی تباہی کی صدائیں گونج رہی ہیں۔ ایک دوسری حدیث میں بھی یہی مضمون وارد ہوا ہے اس میں یہ بھی اضافہ ہے کہ جو نماز خشوع خضوع سے پڑھی جاتی ہے آسمان کے دروازے اس کیلئے کھل جاتے ہیں وہ نہایت نورانی ہوتی ہے اور نمازی کیلئے حق تعالیٰ شانہٗ کی بارگاہ میں سفارشی بنتی ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ السلام کا ارشاد ہے کہ جس نماز میں رکوع اچھی طرح نہ کیا

www.ahlehaq.org

جائے کہ کمر پوری جھک جائے اس کی مثال اس عورت کی سی ہے جو حاملہ ہو اور جب بچہ ہونے کا وقت قریب آجائے تو اسقاط کردے (ترغیب) ایک حدیث میں ارشاد ہے کہ بہت سے روزے دار ایسے ہیں جن کو روزے سے بجز بھوکا اور پیاسا رہنے کے کوئی حاصل نہیں اور بہت سے شب بیدار ایسے ہیں جن کو جاگنے کے علاوہ کوئی چیز نہیں ملتی۔

حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں میں نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ جو قیامت کے دن پانچوں نمازیں ایسی لے کر حاضر ہو کہ ان کے اوقات کی بھی حفاظت کرتا رہا ہو اور وضو کا بھی اہتمام کرتا رہا ہو اور ان نمازوں کو خشوع خضوع سے پڑھتا رہا ہو تو حق تعالیٰ شانہٗ نے عہد فرمالیا ہے کہ اس کو عذاب نہیں کیا جائے گا اور جو ایسی نمازیں نہ لے کر حاضر ہو اس کے لئے کوئی وعدہ نہیں ہے چاہے اپنی رحمت سے معاف فرماویں چاہے عذاب دیں۔ایک اور حدیث میں ہے کہ ایک مرتبہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم صحابہؓ کے پاس تشریف لائے اور ارشاد فرمایا تمہیں معلوم بھی ہے اللہ جل شانہٗ نے کیا فرمادیا۔صحابہؓ نے عرض کیا کہ اللہ اور اس کے رسولؐ ہی جانتے ہیں؟ حضورؐ نے اہتمام کی وجہ سے تین مرتبہ یہی دریافت فرمایا اور صحابہ کرام یہی جواب دیتے رہے اس کے بعد ارشاد ہوا کہ حق تعالیٰ شانہٗ اپنی عزت اور بڑائی کی قسم کھا کر فرماتے ہیں کہ جو شخص ان نمازوں کو اوقات کی پابندی کے ساتھ پڑھتا رہے گا میں اس کو جنت میں داخل کروں گا اور جو پابندی نہ کرے گا تو میرا دل چاہے گا رحمت سے بخش دوں گا ورنہ عذاب دوں گا۔ (فضائل اعمال)

## بدترین چور

عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِیْ قَتَادَةَ عَنْ اَبِیْهِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَسْوَأُ النَّاسِ سَرَقَةً الَّذِیْ یَسْرِقُ صَلٰوتَهٗ قَالُوْا یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَ کَیْفَ یَسْرِقُ صَلٰوتَهٗ قَالَ لَا یُتِمُّ رُکُوْعَهَا وَلَا سُجُوْدَهَا.

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ بدترین چوری کرنیوالا شخص وہ ہے جو نماز میں سے بھی چوری کرلے۔صحابہؓ نے عرض کیا یارسول اللہ نماز میں سے کس طرح چوری کرے گا۔ارشاد فرمایا کہ اسکا رکوع اور سجدہ اچھی طرح نہ کرے۔(دارمی،احمد)

فائدہ: یہ مضمون کئی حدیثوں میں وارد ہوا ہے اول تو چوری خود ہی کس قدر ذلت کی چیز ہے اور چور کو کیسی حقارت سے دیکھا جاتا ہے پھر چوری میں بھی اس حرکت کو بدترین چوری ارشاد فرمایا ہے کہ رکوع سجدہ کو اچھی طرح نہ کرے۔

## سب سے پہلے خشوع اٹھایا جائے گا

حضرت ابوالدرداؓ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے آسمان کی طرف نگاہ اٹھائی اور یہ ارشاد فرمایا کہ اس وقت علم دنیا سے اٹھ جانے کا وقت (منکشف ہوا) ہے۔حضرت زیادؓ صحابی نے عرض کیا۔یارسول اللہ علم ہم سے کس طرح اٹھ جائے گا ہم لوگ قرآن شریف پڑھتے ہیں۔اور اپنی اولاد کو پڑھاتے ہیں (اور وہ اسی طرح اپنی اولاد کو پڑھائیں گے اور سلسلہ چلتا رہے گا) حضورؐ نے فرمایا میں تو تجھ کو بڑا سمجھدار خیال کرتا تھا یہ یہودی ونصاریٰ بھی تو توراۃ انجیل پڑھتے پڑھاتے ہیں پھر کیا کارآمد ہوا۔ابوالدرداؓ کے شاگرد کہتے ہیں کہ میں نے دوسرے صحابی حضرت عبادہؓ سے جا کر یہ قصہ سنایا۔انہوں نے فرمایا کہ ابوالدرداؓ سچ کہتے ہیں اور میں بتاؤں کہ سب سے پہلے کیا چیز دنیا سے اٹھے گی۔سب سے پہلے نماز کا خشوع اٹھ جائے گا تو دیکھے گا

کہ بھری مسجد میں ایک شخص بھی خشوع سے نماز پڑھنے والا نہ ہوگا۔ حضرت حذیفہؓ جو حضورؐ کے رازدار کہلاتے ہیں۔ وہ بھی فرماتے ہیں کہ سب سے پہلے نماز کا خشوع اٹھایا جائے گا ایک حدیث میں آیا ہے کہ حق تعالیٰ شانہٗ اس نماز کی طرف توجہ ہی نہیں فرماتے جس میں رکوع سجدہ اچھی طرح نہ کیا جائے۔ ایک حدیث میں ارشاد نبویؐ ہے کہ آدمی ساٹھ برس تک نماز پڑھتا ہے مگر ایک نماز بھی قبول نہیں ہوتی کہ کبھی رکوع اچھی طرح کرتا ہے تو سجدہ پورا نہیں کرتا سجدہ کرتا ہے تو رکوع پورا نہیں کرتا۔

## نماز میں سکون کا اہتمام ضروری ہے

حضرت عائشہؓ کی والدہ ام رومان فرماتی ہیں کہ میں ایک مرتبہ نماز پڑھ رہی تھی نماز میں ادھر ادھر جھکنے لگی حضرت ابوبکر صدیقؓ نے دیکھ لیا تو مجھے اس زور سے ڈانٹا کہ میں (ڈر کی وجہ سے) نماز توڑنے کے قریب ہوگئی پھر ارشاد فرمایا کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا ہے کہ جب کوئی شخص نماز کو کھڑا ہو تو اپنے تمام بدن کو بالکل سکون سے رکھے یہود کی طرح ہلے نہیں۔ بدن کے تمام اعضاء کا نماز میں بالکل سکون سے رہنا نماز کے پورا ہونے کا جزو ہے۔

فائدہ:۔ نماز کے درمیان میں سکون سے رہنے کی تاکید بہت سی حدیثوں میں آئی ہے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی عادت شریفہ اکثر آسمان کی طرف دیکھنے کی تھی کہ وحی کے فرشتے کا انتظار رہتا تھا اور جب کسی چیز کا انتظار ہوتا ہے تو اس طرف نگاہ بھی لگ جاتی ہے اسی وجہ سے کبھی نماز میں نگاہ اوپر اٹھ جاتی تھی۔ جب **قد افلح المومنون الذین هم فی صلاتهم خاشعون** نازل ہوئی تو پھر نگاہ نیچے رہتی تھی۔ صحابہؓ کے متعلق بھی حدیث میں آیا ہے کہ اول اول ادھر ادھر توجہ فرما لیا کرتے تھے مگر اس آیت شریفہ کے نازل ہونے کے بعد سے کسی طرف توجہ نہیں کرتے تھے۔ حضرت عبداللہ بن عمرؓ اسی آیت شریفہ کے ذیل میں فرماتے ہیں کہ صحابہ کرام جب نماز کو کھڑے ہوتے تھے تو کسی طرف توجہ نہیں کرتے تھے ہمہ تن نماز کی طرف متوجہ رہتے تھے۔ اپنی نگاہوں کو سجدہ کی جگہ رکھتے تھے اور یہ سمجھتے تھے کہ حق تعالیٰ شانہٗ ان کی طرف متوجہ ہیں۔ حضرت علیؓ سے کسی نے دریافت کیا کہ خشوع کیا چیز ہے۔ فرمایا کہ خشوع دل میں ہوتا ہے (یعنی دل سے نماز میں متوجہ رہنا) اور یہ بھی اس میں داخل ہے کہ کسی طرف توجہ نہ کرے۔ حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ خشوع کرنے والے وہ ہیں جو اللہ سے ڈرنے والے ہیں اور نماز میں سکون سے رہنے والے ہیں۔ حضرت ابوبکر فرماتے ہیں کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مرتبہ ارشاد فرمایا کہ نفاق کے خشوع سے اللہ ہی سے پناہ مانگو۔ صحابہؓ نے عرض کیا کہ حضورؐ نفاق کا خشوع کیا چیز ہے؟ ارشاد فرمایا کہ ظاہر میں تو سکون ہو اور دل میں نفاق ہو۔ حضرت ابوالدرداؓ بھی اس قسم کا ایک واقعہ نقل فرماتے ہیں جس میں حضورؐ کا یہ ارشاد نقل کیا کہ نفاق کا خشوع یہ ہے کہ ظاہر بدن تو خشوع والا معلوم ہو اور دل میں خشوع نہ ہو۔ حضرت قتادہؓ کہتے ہیں کہ دل کا خشوع اللہ کا خوف ہے اور نگاہ کو نیچی رکھنا۔ حضورؐ نے ایک مرتبہ ایک شخص کو دیکھا کہ نماز میں ڈاڑھی پر ہاتھ پھیر رہا ہے ارشاد فرمایا کہ اگر اس کے دل میں خشوع ہوتا تو بدن کے سارے اعضاء میں سکون ہوتا۔ حضرت عائشہؓ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے ایک مرتبہ دریافت کیا کہ نماز میں ادھر ادھر دیکھنا کیسا ہے؟ ارشاد فرمایا کہ یہ شیطان کا نماز میں سے اچک لینا ہے؟ ایک مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم

نے ارشاد فرمایا کہ جو لوگ نماز میں اوپر دیکھتے ہیں وہ اپنی اس حرکت سے باز آجائیں ورنہ نگاہیں اوپر کی اوپر ہی رہ جائیں گی (درمنثور) بہت سے صحابہؓ اور تابعین سے نقل کیا گیا ہے کہ خشوع سکون کا نام ہے یعنی نماز نہایت سکون سے پڑھی جائے متعدد احادیث میں حضورؐ کا ارشاد ہے کہ نماز اس طرح پڑھا کرو گویا یہ آخری نماز ہے۔ نماز اس طرح پڑھا کرو جیسا وہ شخص پڑھتا ہے جس کو یہ گمان ہو کہ اس وقت کے بعد مجھے دوسری نماز کی نوبت ہی نہ آئے گی۔ (فضائل اعمال)

# نماز کیسی ہونی چاہیے؟

عَنْ عِمْرَانَ بْنِ حَصِيْنٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ سُئِلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ قَوْلِ اللّٰهِ تَعَالٰى إِنَّ الصَّلٰوةَ تَنْهٰى عَنِ الْفَحْشَاءِ وَالْمُنْكَرِ فَقَالَ مَنْ لَمْ تَنْهَهُ صَلٰوتُهُ عَنِ الْفَحْشَآءِ وَالْمُنْكَرِ فَلَاصَلٰوةَ لَهٗ.

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے کسی نے حق تعالیٰ شانہٗ کے ارشاد ان الصلوٰۃ تنھیٰ الخ (بیشک نماز روکتی ہے بے حیائی سے اور ناشائستہ حرکتوں سے) کے متعلق دریافت کیا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جس شخص کی نماز ایسی نہ ہو اور اس کو بے حیائی اور ناشائستہ حرکتوں سے نہ روکے وہ نماز ہی نہیں۔ (ابن ابی حاتم)

فائدہ: بیشک نماز ایسی ہی بڑی دولت ہے اور اس کو اپنی اصلی حالت پر پڑھنے کا ثمرہ یہی ہے کہ وہ ایسی نامناسب باتوں سے روک دے۔ اگر یہ بات پیدا نہیں ہوئی تو نماز کے کمال میں کمی ہے۔ بہت سی حدیثوں میں یہ مضمون وارد ہوا ہے۔ حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ نماز میں گناہوں سے روک ہے اور گناہوں سے ہٹانا ہے حضرت ابوالعالیہ فرماتے ہیں۔ حق تعالیٰ شانہٗ کے ارشاد ان الصلوٰۃ تنھیٰ کا مطلب یہ ہے کہ نماز میں تین چیزیں ہوتی ہیں۔ اخلاص، اللہ کا خوف، اللہ کا ذکر۔ جس نماز میں یہ چیزیں نہیں وہ نماز ہی نہیں۔ اخلاص نیک کاموں کا حکم کرتا ہے۔ اور اللہ کا خوف بری باتوں سے روکتا ہے اور اللہ کا ذکر قرآن پاک ہے جو مستقل طور پر اچھی باتوں کا حکم کرتا ہے اور بری باتوں سے روکتا ہے۔ حضرت ابن عباسؓ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے نقل کرتے ہیں کہ جو نماز بری باتوں اور مناسب حرکتوں سے نہ روکے وہ نماز بجائے اللہ کے قرب کے اللہ سے دوری پیدا کرتی ہے۔ حضرت حسنؓ بھی حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے یہی نقل کرتے ہیں کہ جس شخص کی نماز اس کو بری باتوں سے نہ روکے وہ نماز ہی نہیں اس نماز کی وجہ سے اللہ سے دوری پیدا ہوتی ہے۔ حضرت ابن عمرؓ نے بھی حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے یہی مضمون نقل فرمایا ہے۔ حضرت ابن مسعودؓ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد نقل کرتے ہیں کہ جو نماز کی اطاعت نہ کرے اس کی نماز ہی کیا اور نماز کی اطاعت یہ ہے کہ بے حیائی اور بری باتوں سے رکے۔

حضرت ابوہریرہؓ کہتے ہیں کہ ایک شخص حضور کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ فلاں شخص رات کو نماز پڑھتا ہے اور صبح ہوتے چوری کرتا ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اس کی نماز اس کو اس فعل سے عنقریب ہی روک دے گی۔ (درمنثور) اس سے معلوم ہوا کہ اگر کوئی شخص بری باتوں میں مشغول ہو تو اس کو اہتمام سے نماز میں مشغول ہونا چاہیے بری باتیں اس سے خود ہی

چھوٹ جائیں گی۔ ہر ہر بری بات کے چھوڑانے کا اہتمام دشوار بھی ہے اور دیر طلب بھی اور اہتمام سے نماز میں مشغول ہو جانا آسان بھی ہے اور دیر طلب بھی نہیں۔ اس کی برکت سے بری باتیں اس سے اپنے آپ ہی چھوٹتی چلی جائیں۔ (فضائل اعمال)

معاویہؓ بن حکم سلمی کہتے ہیں کہ جب میں مدینہ طیبہ مسلمان ہونے کے لئے حاضر ہوا تو مجھے بہت سی چیزیں سکھائی گئیں۔ منجملہ ان کے یہ بھی تھا کہ جب کوئی چھینکے اور الحمد للہ کہے تو اس کے جواب میں یرحمک اللہ کہنا چاہئے۔ چونکہ نئی تعلیم تھی اس وقت تک یہ بھی معلوم نہ تھا کہ نماز میں کیا کہنا چاہئے۔ ایک صاحب کو نماز میں چھینک آئی میں نے جواب میں یرحمک اللہ کہا۔ آس پاس کے لوگوں نے مجھے تنبیہ کے طور پر گھورا مجھے اس وقت تک یہ بھی معلوم نہ تھا کہ نماز میں بولنا جائز نہیں۔ اس لئے میں نے کہا کہ ہائے افسوس تمہیں کیا ہوا کہ مجھے کڑوی کڑوی نگاہوں سے گھورتے ہو۔ مجھے اشارہ سے ان لوگوں نے چپ کر دیا۔ میری سمجھ میں تو آیا نہیں مگر میں چپ ہو گیا۔ جب نماز ختم ہو چکی تو حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے (میرے ماں باپ آپ پر قربان) نہ مجھے مارا، نہ ڈانٹا، نہ برا بھلا کہا بلکہ یہ ارشاد فرمایا کہ نماز میں بات کرنا جائز نہیں۔ نماز تسبیح و تکبیر اور قرأۃ قرآن ہی کا موقع ہے۔ خدا کی قسم حضورؐ جیسا شفیق استاذ نہ میں نے پہلے دیکھا نہ بعد میں۔ دوسری تفسیر حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ قانتین کے معنی خاشعین کے ہیں یعنی خشوع سے نماز پڑھنے والے۔ اسی کے موافق مجاہد یہ نقل کرتے ہیں جو اوپر ذکر کیا گیا کہ یہ سب چیزیں خشوع میں داخل ہیں یعنی لمبی لمبی رکعات کا ہونا اور خشوع خضوع سے پڑھنا، نگاہ کو نیچی رکھنا، اللہ تعالیٰ سے ڈرنا۔ (فضائل اعمال)

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور اکابر صحابہ کی کیفیت نماز

حضرت عبداللہ بن عباسؓ فرماتے ہیں کہ ابتداء میں حضور اقدسؐ رات کو جب نماز کے لئے کھڑے ہوتے تو اپنے کو رسی سے باندھ لیا کرتے کہ نیند کے غلبہ سے گر نہ جائیں۔ اس پر طٰهٰ مآ انزلنا علیک القراٰن لتشقیٰ نازل ہوئی اور یہ مضمون تو کئی حدیثوں میں آیا ہے کہ حضورؐ اتنی طویل رکعت کیا کرتے تھے کہ کھڑے کھڑے پاؤں پر ورم آ جاتا تھا۔ اگرچہ ہم لوگوں پر شفقت کی وجہ سے حضورؐ نے یہ ارشاد فرمادیا کہ جس قدر تحمل اور نباہ ہو سکے اتنی محنت کرنا چاہئے ایسا نہ ہو کہ تحمل سے زیادہ بار اٹھانے کی وجہ سے بالکل ہی جاتا رہے۔ چنانچہ ایک صحابی عورت نے بھی اسی طرح رسی میں اپنے کو باندھنا شروع کیا تو حضورؐ نے منع فرمادیا۔ مگر اتنی بات ضرور ہے کہ تحمل کے بعد جتنی لمبی نماز ہوگی اتنی ہی بہتر اور افضل ہوگی۔ آخر حضورؐ کا اتنی لمبی نماز پڑھنا کہ پاؤں مبارک پر ورم آ جاتا تھا کوئی بات تو رکھتا ہے۔ صحابہ کرام عرض بھی کرتے کہ سورہ فتح میں آپ کی مغفرت کا وعدہ اللہ تعالیٰ نے فرمالیا ہے تو حضورؐ فرماتے کہ پھر میں شکر گزار بندہ کیوں نہ بنوں۔ ایک حدیث میں آیا ہے کہ جب حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نماز پڑھتے تھے تو آپ کے سینہ مبارک سے رونے کی آواز (سانس رکنے کی وجہ سے) ایسی مسلسل آتی تھی جیسا چکی کی آواز ہوتی ہے۔ ایک دوسری حدیث میں آیا ہے کہ ایسی آواز ہوتی تھی جیسا کہ ہنڈیا کے پکنے کی آواز ہوتی ہے۔ (ترغیب)

رکوع۔قومہ۔سجدہ۔جلسہ۔دوسرا سجدہ کرو۔دوسرے سجدے سے اٹھ کر بایاں پاؤں بچھا کر اس پر بیٹھ جاؤ سیدھا پاؤں کھڑا رکھو دونوں پاؤں کی انگلیوں کے سرے قبلے کی طرف رہیں۔اور دونوں ہاتھ رانوں پر رکھو اور التحیات پڑھو جب اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ پر پہنچو تو سیدھے ہاتھ کے انگوٹھے اور بیچ کی انگلی سے حلقہ باندھ لو اور چھنگلیا اور اس کے پاس والی انگلی کو بند کر لو اور کلمہ کی انگلی اٹھا کر اشارہ کر وَلَآ اِلٰـہَ پر انگلی اٹھاؤ اور اِلَّا اللہُ پر جھکا دو۔اور اسی طرح اخیر تک حلقہ باندھے رکھو۔تشہد ختم کرکے اگر دو رکعت والی نماز ہے تو درود شریف پڑھو۔اس کے بعد دعا پڑھو۔پھر پہلے دائیں طرف پھر بائیں طرف سلام پھیرو۔دائیں طرف سلام پھیرتے وقت دائیں طرف منہ پھیرو اور بائیں طرف سلام میں بائیں طرف منہ پھیرو۔دائیں سلام میں دائیں طرف کے فرشتوں اور نمازیوں کی نیت کرو اور بائیں سلام میں بائیں طرف کے فرشتوں اور نمازیوں کی نیت کرو اور جس طرف امام ہو اُس طرف کے سلام میں امام کی بھی نیت کرو اور امام دونوں سلاموں میں مقتدیوں کی نیت کرے اور اگر تین یا چار رکعت والی نماز ہے تو تشہد کے بعد درود نہ پڑھو۔بلکہ تکبیر کہتے ہوئے کھڑے ہو جاؤ اور تیسری اور چوتھی رکعت اگر نماز فرض ہے تو اس کے قاعدہ سے اور واجب یا سنت یا نفل ہے تو اس کے قاعدہ سے پوری کرکے سلام پھیر دو۔

## دعا کا طریقہ

۱۔دعا کا طریقہ یہ ہے کہ دونوں ہاتھ اتنے اٹھائے جائیں کہ وہ سینے کے سامنے آجائیں دونوں ہاتھوں کے درمیان معمولی سا فاصلہ ہو نہ ہاتھوں کو بالکل ملائیں اور نہ دونوں کے درمیان فاصلہ رکھیں۔

۲۔دعا کرتے وقت ہاتھوں کے اندرونی حصے کو چہرے کے سامنے رکھیں۔اور اخیر میں یہ دعا پڑھیں

وَصَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَی النَّبِیِّ الْکَرِیْمِ مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ.

## خواتین کیلئے مکمل طریقہ نماز

یہ باتیں یاد رکھئے اور ان پر عمل کا اہتمام کریئے:

۱۔آپ کا رخ قبلہ کی طرف ہونا ضروری ہے۔

۲۔آپ کو سیدھا کھڑا ہونا چاہئے اور آپکی نظر سجدے کی جگہ پر ہونی چاہئے گردن کو جھکا کر ٹھوڑی سینے سے لگا لینا مکروہ ہے اور بلاوجہ سینے کو جھکا کر کھڑا ہونا بھی درست نہیں لہٰذا اس طرح سیدھی کھڑی ہوں کہ نظر سجدے کی جگہ پر رہے۔

۳۔آپ کے پاؤں کی انگلیوں کا رخ بھی قبلے کی جانب رہے اور دونوں پاؤں سیدھے قبلہ رخ رہیں (پاؤں کو دائیں بائیں ترچھا رکھنا خلاف سنت ہے) دونوں پاؤں قبلہ رخ ہونے چاہئیں۔

۴۔دونوں پاؤں کے درمیان کم از کم چار انگلی کا فاصلہ رکھنا چاہئے۔

۵۔خواتین کسی موٹی اور بڑی چادر سے اپنے سارے جسم کو اچھی طرح ڈھانپ لیں، جس میں سر، سینہ، بازو، باہیں،

www.ahlehaq.org

پنڈلیاں، مونڈھے، گردن وغیرہ سب ڈھکے رہیں، ہاں اگر چہرہ یا قدم یا گٹوں تک ہاتھ کھلے رہیں تو نماز ہو جائے گی کیونکہ یہ تینوں چیزیں ستر سے مستثنٰی ہیں اور اگر یہ بھی ڈھکی رہیں تب بھی نماز ہو جائے گی۔

۵۔نماز کے لئے ایسا باریک دوپٹہ استعمال کرنا جس میں سر، گردن، حلق اور حلق کے نیچے کا بہت سا حصہ نظر آتا رہے، اسی طرح بازو کہنیاں اور کلائیاں نہ چھپیں یا پنڈلیاں کھلی رہیں تو ایسی صورت میں نماز بالکل نہیں ہوگی، لہٰذا نماز کے وقت سارے جسم کو چھپانے کا خاص اہتمام کریں، اس مقصد کے لئے موٹا دوپٹہ استعمال کریں۔

۶۔اگر نماز کے دوران چہرہ، ہاتھ اور پاؤں کے سوا جسم کا کوئی عضو بھی چوتھائی کے برابر اتنی دیر کھلا رہ گیا جس میں تین مرتبہ سُبْحَانَ رَبِّیَ الْعَظِیْمِ کہا جاسکے تو نماز ہی نہیں ہوگی اور اس سے کم کھلا رہ گیا تو نماز ہو جائے گی مگر گناہ ہوگا۔

۷۔ایسے کپڑے پہن کر نماز میں کھڑا ہونا مکروہ ہے جنہیں پہن کر انسان لوگوں کے سامنے نہ جاتا ہو۔ (یعنی ایسے میلے کچیلے یا ایسے خراب کپڑے پہن کر کہیں نہ جاسکتی ہو تو احکم الحاکمین رب العالمین کی بارگاہ میں ایسے کپڑے پہن کر جانا بہت بری بات ہے، جس قدر گنجائش ہو صاف ستھرے کپڑے پہن کر نماز پڑھنی چاہئے)

## ابتداء نماز

www.ahlehaq.org

۱۔دل میں نیت کرلیں کہ میں فلاں نماز پڑھ رہی ہوں، زبان سے نیت کے الفاظ کہنا ضروری نہیں۔

۲۔دونوں ہاتھ دوپٹے سے باہر نکالے بغیر کندھوں تک اس طرح اٹھائیں کہ ہتھیلیوں کا رخ قبلہ کی طرف ہو اور انگلیاں اوپر کی طرف سیدھی ہوں، خواتین کانوں تک ہاتھ نہ اٹھائیں۔

۳۔مذکورہ بالا طریقہ پر ہاتھ اٹھاتے وقت ''اللہ اکبر'' کہیں دونوں ہاتھ سینے پر بغیر حلقہ بنائے اس طرح رکھیں کہ داہنے ہاتھ کی ہتھیلی بائیں ہاتھ کی پشت پر آجائے، خواتین کو مردوں کی طرح ناف پر ہاتھ نہ باندھنے چاہئیں۔

۱۔اکیلے نماز پڑھنے کی حالت میں پہلی رکعت میں پہلے "سُبْحٰنَکَ اللّٰھُمَّ" آخر تک پڑھیں، اس کے بعد اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ پڑھیں اس کے بعد بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھیں اس کے بعد سورہ فاتحہ پڑھیں اور جب وَلَا الضَّالِّیْنَ کہیں اس کے بعد فوراً آمین کہیں، اس کے بعد بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھ کر کوئی سورۃ پڑھیں یا کہیں سے بھی تین آیتیں پڑھیں۔

۲۔اگر اتفاقاً امام کے پیچھے ہوں تو صرف سُبْحٰنَکَ اللّٰھُمَّ پڑھ کر خاموش ہو جائیں اور امام کی قرأت کو دھیان لگا کر سنیں، اگر امام زور سے نہ پڑھ رہا ہو تو زبان ہلائے بغیر دل ہی دل میں سورہ فاتحہ کا دھیان کئے رکھیں۔

۳۔جب خود قرأت کر رہی ہوں تو سورہ فاتحہ پڑھتے وقت بہتر یہ ہے کہ ہر آیت پر رک کر سانس توڑیں، پھر دوسری آیت پڑھیں، کئی کئی آیتیں ایک سانس میں نہ پڑھیں، مثلاً اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ...... پر سانس توڑ دیں پھر اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پر پھر مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ ...... پر۔ اسی طرح پوری سورۃ فاتحہ پڑھیں لیکن اس کے بعد کی قرأت میں ایک سانس میں ایک سے

زیادہ آیتیں بھی پڑھ لیں تو کوئی حرج نہیں اور خواتین کو ہر نماز میں الحمد شریف اور سورۃ وغیرہ ساری چیزیں آہستہ پڑھنی چاہئیں۔

۴۔ بغیر کسی ضرورت کے جسم کے کسی حصہ کو حرکت نہ دیں جتنے سکون کے ساتھ کھڑی ہوں اتنا ہی بہتر ہے، اگر کھجلی وغیرہ کی ضرورت ہو تو صرف ایک ہاتھ استعمال کریں اور وہ بھی سخت ضرورت کے وقت اور کم سے کم۔

۵۔ جسم کا سارا زور ایک پاؤں پر دے کر دوسرے پاؤں کو اس طرح چھوڑ دینا کہ اس میں خم آجائے نماز کے ادب کے خلاف ہے، اس سے پرہیز کریں، یا تو دونوں پاؤں پر برابر زور دیں یا ایک پاؤں پر زور دیں تو اس طرح کہ دوسرے پاؤں میں خم پیدا نہ ہو۔

۶۔ جمائی آنے لگے تو اس کو روکنے کی پوری کوشش کریں اگر کوشش کے بعد نہ روک سکیں تو حالت قیام میں دایاں ہاتھ ورنہ بایاں ہاتھ منہ پر رکھیں۔ ۷۔ کھڑے ہونیکی حالت میں نظریں سجدہ کی جگہ پر رکھیں، ادھر ادھر یا سامنے دیکھنے سے پرہیز کریں۔

## رکوع میں

۱۔ جب قیام سے فراغت ہو جائے تو رکوع کرنے کیلئے "اَللّٰہُ اَکْبَرُ" کہیں، جس وقت رکوع کرنے کیلئے جھکیں اسی وقت تکبیر کہنا بھی شروع کر دیں اور رکوع میں جاتے ہی تکبیر ختم کر دیں۔

۲۔ خواتین رکوع میں معمولی جھکیں کہ دونوں ہاتھ گھٹنوں تک پہنچ جائیں مردوں کی طرح خوب اچھی طرح نہ جھکیں۔

۳۔ خواتین گھٹنوں پر ہاتھ کی انگلیاں ملا کر رکھیں، مردوں کی طرح کشادہ کر کے گھٹنوں کو نہ پکڑیں اور گھٹنوں کو (ذرا آگے) کو جھکا لیں اور اپنی کہنیاں بھی پہلو سے خوب ملا کر رکھیں۔

۴۔ کم از کم اتنی دیر رکوع میں رکیں کہ اطمینان سے تین مرتبہ سُبْحَانَ رَبِّیَ الْعَظِیْمِ کہا جا سکے۔ اور فرصت ہو صحت ساتھ دے تو سات مرتبہ، نو مرتبہ، گیارہ مرتبہ یا طاق عدد میں زیادہ سے زیادہ مرتبہ پڑھے۔

۵۔ رکوع کی حالت میں نظریں پاؤں کی طرف ہونی چاہئیں۔

۶۔ دونوں پاؤں پر زور برابر رہنا چاہئے اور دونوں پاؤں کے ٹخنے ایک دوسرے کے قریب رہنے چاہئیں۔

## رکوع سے کھڑے ہوتے وقت

۱۔ رکوع سے کھڑے ہوتے وقت اس قدر سیدھی ہو جائیں کہ جسم میں کوئی خم باقی نہ رہے۔

۲۔ اس حالت میں بھی نظر سجدے کی جگہ پر رہنی چاہئے۔

۳۔ بعض خواتین کھڑے ہوتے وقت کھڑی ہونے کے بجائے کھڑے ہونے کا صرف اشارہ کر دیتی ہیں اور جسم کے جھکاؤ کی حالت ہی میں سجدے کے لئے چلی جاتی ہیں ان کے ذمے نماز کا لوٹانا واجب ہو جاتا لہٰذا اس سے سختی کے ساتھ پرہیز کریں جب تک سیدھے ہونے کا اطمینان نہ ہو جائے، سجدے میں نہ جائیں۔

۴۔ کم از کم اتنی دیر سیدھی کھڑی رہیں کہ رَبَّنَا لَکَ الْحَمْدُ آرام سے پڑھ لیں اور اگر توفیق ہو تو

"رَبَّنَا وَلَکَ الْحَمْدُ حَمْدًا کَثِیْرًا طَیِّبًا مُّبَارَکًا فِیْہِ۔ (بخاری وابوداؤد)

"اے ہمارے رب آپ ہی کیلئے سب تعریف ہے، بہت زیادہ تعریف ہے پاکیزہ برکت والی تعریف۔"

یہ دعا یاد کرلیں اور اس کو پڑھیں تو ثواب بھی بہت زیادہ بڑھ جائے گا اور نماز بھی اطمینان والی ہو جائے گی۔

سجدہ:۔سجدے میں جاتے وقت اس طریقہ کا خیال رکھیں کہ:

۱۔خواتین سینہ آگے کو جھکا کر سجدے میں جائیں، پہلے اپنے گھٹنے زمین پر رکھیں، گھٹنوں کے بعد پہلے ہاتھ زمین پر رکھیں، پھر ناک، پھر پیشانی۔

۲۔سجدے میں خواتین خوب سمٹ کر اور دب کر اس طرح سجدہ کریں کہ پیٹ رانوں سے بالکل مل جائے بازو بھی پہلوؤں سے ملے ہوئے ہوں، نیز پاؤں کو کھڑا کرنے کے بجائے انہیں دائیں طرف نکال کر بچھا دیں جہاں تک ہو سکے انگلیوں کا رخ قبلہ کی طرف رکھیں۔

۳۔خواتین کو کہنیوں سمیت پوری باہیں بھی زمین پر رکھ دینی چاہئیں۔

۴۔سجدے کی حالت میں کم از کم اتنی دیر گزاریں کہ تین مرتبہ سُبْحَانَ رَبِّیَ الْاَعْلٰی اطمینان کے ساتھ کہہ سکیں پیشانی ٹیکتے ہی فوراً اٹھا لینا منع ہے۔ (اور اگر توفیق ہو وقت میں گنجائش ہو تو سجدہ میں پانچ مرتبہ سات مرتبہ نو مرتبہ طاق عدد میں جتنی زیادہ ہو سکے اللہ کی تسبیح بیان کریں۔ اور نوافل میں تسبیح کے بعد قرآن وحدیث کی دعائیں سجدہ میں مانگیں۔

کم از کم سجدہ میں رَبِّ اغْفِرْلِی والی دعا تین مرتبہ تو مانگے اے اللہ میرے گناہ معاف فرما۔ اس کے علاوہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے سجدوں میں جو دعائیں مانگی ہیں، اس کو کتاب "حصن حصین" میں سے یاد کر کے مانگے۔

## دونوں سجدوں کے درمیان

۱۔ایک سجدے سے اٹھ کر اطمینان سے بیٹھ جائیں پھر دوسرا سجدہ کریں، ذرا سا سر اٹھا کر سیدھے ہوئے بغیر دوسرا سجدہ کر لینا گناہ ہے اور اس طرح کرنے سے نماز کا لوٹانا واجب ہو جاتا ہے۔

۲۔خواتین پہلے سجدہ سے اٹھ کر بائیں کولہے پر بیٹھیں اور دونوں پاؤں داہنی طرف کو نکال دیں اور دائیں پنڈلی کو بائیں پنڈلی پر رکھیں اور دونوں ہاتھ رانوں پر رکھ لیں اور انگلیاں خوب ملا کر رکھیں۔

۴۔بیٹھنے کے وقت نظریں اپنی گود پر ہونی چاہئیں۔

۵۔اتنی دیر بیٹھیں کہ اس میں کم از کم ایک مرتبہ سبحان اللہ کہا جا سکے اور اگر اتنی دیر تک بیٹھیں کہ اس میں

اَللّٰھُمَّ اغْفِرْلِیْ وَارْحَمْنِیْ وَعَافِنِیْ وَاھْدِنِیْ وَارْزُقْنِیْ وَاجْبُرْنِیْ وَارْفَعْنِیْ (ابوداؤد، ترمذی، ابن ماجہ)

اے اللہ! مجھے بخش دے اور مجھ پر رحم فرما اور مجھے عافیت دے اور مجھے ہدایت پر رکھ اور مجھے رزق عطا فرما اور میری شکستگی کو جوڑ دے اور مجھے بلند فرما۔" پڑھا جا سکے تو بہت بہتر ہے۔

www.ahlehaq.org

## دوسرا سجدہ اور اس سے اٹھنا

۱۔دوسرے سجدے میں بھی اس طرح جائیں کہ پہلے دونوں ہاتھ زمین پر رکھیں پھر ناک، پھر پیشانی۔

۲۔دوسرے سجدے کی ہیئت وہی ہونی چاہیے جو پہلے سجدے میں بیان کی گئی۔

۳۔سجدے سے اٹھتے وقت پہلے پیشانی زمین سے اٹھائیں پھر ناک، پھر ہاتھ، پھر گھٹنے۔

۴۔اٹھتے وقت زمین کا سہارا نہ لیں تو بہتر ہے لیکن اگر جسم بھاری ہو یا بیماری یا بڑھاپے کی وجہ سے مشکل ہو تو سہارا لینا بھی جائز ہے۔

۵۔اٹھنے کے بعد ہر رکعت کے شروع میں سورہ فاتحہ سے پہلے بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھیں۔

## قعدہ

۱۔قعدے میں بیٹھنے کا طریقہ وہی ہوگا جو سجدوں کے بیچ میں بیٹھنے کا ذکر کیا گیا ہے۔

۲۔التحیات پڑھتے وقت جب اشہدان لا پر پہنچیں تو شہادت کی انگلی اٹھا کر اشارہ کریں اور الا اللہ پر گرادیں۔

۳۔اشارے کا طریقہ یہ ہے کہ بیچ کی انگلی اور انگوٹھے کو ملا کر حلقہ بنائیں، چھنگلی اور اس کے برابر والی انگلی کو بند کرلیں اور شہادت کی انگلی کو اس طرح اٹھائیں کہ انگلی قبلہ کی طرف جھکی ہوئی ہو، بالکل سیدھی آسمان کی طرف نہ اٹھانی چاہیے۔

۴۔الا اللہ کہتے وقت شہادت کی انگلی تو نیچے کرلیں لیکن باقی انگلیوں کی جو ہیئت اشارے کے وقت بنائی تھی اس کو آخر تک برقرار رکھیں۔

## سلام پھیرتے وقت

۱۔دونوں طرف سلام پھیرتے وقت گردن کو اتنا موڑیں کہ پیچھے بیٹھنے والے آپ کے رخسار نظر آجائیں۔

۲۔سلام پھیرتے وقت نظریں کندھے کی طرف ہونی چاہئیں۔ جب دائیں طرف گردن پھیر کر السلام علیکم ورحمۃ اللہ کہیں تو یہ نیت کریں کہ دائیں طرف جو فرشتے ہیں ان کو سلام کررہی ہوں اور بائیں طرف سلام پھیرتے وقت بائیں طرف موجود فرشتوں کو سلام کرنے کی نیت کرلیں۔

## ننگے سر نماز پڑھنا کیونکہ یہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے عام معمول کے خلاف ہے

**قَالَ الْحَسَنُ كَانَ الْقَوْمُ يَسْجُدُوْنَ عَلَى الْعِمَامَةِ وَالْقَلَنْسُوَةِ وَيَدَاهُ فِيْ كُمِّهٖ.** (بخاری)

حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین (گرمی کے موسم میں جب کہ مسجد کا فرش خوب گرم ہوتا تھا) اپنے عماموں اور ٹوپیوں (کو ماتھے پر کر کے ان) پر سجدہ کرتے تھے اور سجدے کے وقت ہاتھوں کو فرش کی تپش سے بچانے کے لیے یہ تدبیر کرتے تھے کہ) ان کے ہاتھ آستینوں کے اندر رہتے تھے۔

فائدہ: سرڈھانپ کرنماز پڑھنے کا عمل صحابہؓ کے دور سے اُمت میں تواتر کے ساتھ چلا آرہا ہے۔ ننگے سر نماز پڑھنا نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ثابت نہیں ہے۔

اِنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ کَانَ یَلْبَسُ الْقَلَانِسَ تَحْتَ الْعَمَائِمِ وَبِغَیْرِ الْعَمَائِمِ وَیَلْبَسُ الْعَمَائِمَ بِغَیْرِ الْقَلَانِسِ وَکَانَ یَلْبَسُ الْقَلَانِسَ الْیَمَانِیَۃَ وَھُنَّ الْبِیْضُ الْمُضَرَّبَۃُ وَیَلْبَسُ ذَوَاتَ الْاٰذَانِ فِی الْحَرْبِ وَکَانَ رُبَّمَا نَزَعَ قَلَنْسُوَتَہٗ فَجَعَلَھَا سُتْرَۃً بَیْنَ یَدَیْہِ فَیُصَلِّیْ (کنز العمال)

نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ٹوپی پہنتے تھے عمامہ کے ساتھ بھی اور عمامہ کے بغیر بھی اور ٹوپی کے بغیر بھی عمامہ باندھ لیتے تھے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم یمنی ٹوپی بھی استعمال کرتے تھے جو سفید اور سلی ہوئی ہوتی تھی اور جنگ میں کانوں (کو ڈھانپنے) والی ٹوپی پہنتے تھے اور کبھی کبھی آپؐ اپنی ٹوپی اتار کر اس کو سترہ کے طور پر اپنے سامنے رکھ لیتے اور نماز پڑھتے۔

اس حدیث کو مستقل معمول کے طور پر ننگے سر نماز پڑھنے پر دلیل بنانا صحیح نہیں کیونکہ "رُبَّمَا" کا لفظ تقلیل کے لیے ہے یعنی کبھی کبھی ایسا ہوتا ہے۔ پھر اس میں یہ ذکر نہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ٹوپی اتار کر ننگے سر نماز پڑھتے تھے بلکہ قوی احتمال ہے کہ ٹوپی اتار کر صرف عمامہ باندھ لیا ہو۔ جیسا کہ حدیث کے شروع کے حصہ میں مذکور ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ٹوپی کے بغیر بھی عمامہ باندھ لیتے تھے۔

## جب پیشاب پاخانہ کا زور ہو

عَنْ عَائِشَۃَ قَالَتْ اِنِّیْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ لَا صَلَاۃَ بِحَضْرَۃِ طَعَامٍ وَلَا ھُوَ یُدَافِعُہُ الْاَخْبَثَانِ۔ (مسلم)

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ نماز (کا کمال) نہیں ہے جبکہ کھانا حاضر ہو (اور بھوک زور کی لگی ہو) اور نہ ہی جبکہ پیشاب اور پاخانہ کا زور ہو۔

فائدہ: کمال نہ ہونے کی وجہ یہ ہے کہ ان حالتوں میں ذہن ان چیزوں کی طرف لگا رہے گا اور قلبی فراغت اور ذہنی یکسوئی نہ ہوگی جو نماز کے خشوع کے لیے ضروری ہے۔

## بلاضرورت تنہا امام کا مقتدیوں سے ڈیڑھ فٹ یا زائد اونچا کھڑے ہونا

عَنْ ھَمَّامٍ اَنَّ حُذَیْفَۃَ اَمَّ النَّاسَ بِالْمَدَائِنِ عَلٰی دُکَّانٍ فَاَخَذَ اَبُوْ مَسْعُوْدٍ بِقَمِیْصِہٖ فَجَبَذَہٗ فَلَمَّا فَرَغَ مِنْ صَلَاتِہٖ قَالَ اَلَمْ تَعْلَمْ اَنَّھُمْ کَانُوْا یُنْھَوْنَ عَنْ ذٰلِکَ قَالَ بَلٰی قَدْ ذَکَرْتُ حِیْنَ مَدَدْتَنِیْ۔ (ابوداؤد)

ہمام رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مدائن میں (تنہا) ایک چبوترے پر کھڑے ہوکر لوگوں کی (نماز میں) امامت کی۔ حضرت ابومسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان کی قمیص پکڑ کر کھینچا (تو حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ چبوترے سے نیچے اُتر آئے) جب حضرت حذیفہ نماز سے فارغ ہوئے تو حضرت ابومسعود رضی اللہ عنہ نے کہا کیا آپ کو

www.ahlehaq.org

معلوم نہیں کہ صحابہ کو اس سے منع کیا جاتا تھا۔حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جواب دیا کیوں نہیں (مجھے معلوم تھا لیکن مجھے خیال نہیں رہا تھا) جب آپ نے مجھے کھینچا تو مجھے یہ بات یاد آ گئی تھی (اور میں ازخود نیچے اُتر آیا تھا)۔

## بلاضرورت تنہا امام کا محراب میں کھڑے ہونا

عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ اَنَّهٗ كَرِهَ الصَّلَاةَ فِي الْمِحْرَابِ. (بزار)

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ وہ (امام کے بلاضرورت) محراب کے اندر کھڑے ہو کر نماز پڑھنے کو مکروہ جانتے تھے۔

## جو باتیں نماز میں مکروہ نہیں

## کسی کی پشت کی طرف نماز پڑھنا

عَنْ نَافِعٍ قَالَ كَانَ ابْنُ عُمَرَ اِذَا لَمْ يَجِدْ سَبِيْلاً اِلٰى سَارِيَةٍ مِنْ سَوَارِي الْمَسْجِدِ قَالَ لِيْ وَلِّنِيْ ظَهْرَكَ. (ابن ابی شیبہ)

نافع رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ جب (سنن ونوافل پڑھنے کے لیے مسجد کے ستونوں میں سے کسی ستون کی اوٹ نہ پاتے تو مجھے فرماتے تھے کہ تم میری طرف اپنی پشت کر کے بیٹھ جاؤ۔)

## تلوار یا نیزے کا سامنے ہونا

عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ كَانَ يَرْكُزُ الْعَنَزَةَ وَيُصَلِّيْ اِلَيْهَا. (مسلم)

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم (سترہ کے طور پر) چھوٹا نیزہ گاڑ لیتے تھے اور اس کی طرف نماز پڑھتے تھے۔

## کسی کے پاؤں سامنے ہونا

عَنْ عُرْوَةَ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ كَانَ يُصَلِّيْ وَعَائِشَةُ مُعْتَرِضَةٌ بَيْنَهٗ وَبَيْنَ الْقِبْلَةِ عَلَى الْفِرَاشِ الَّذِيْ يَنَامَانِ عَلَيْهِ. (بخاری)

(مشہور تابعی) عروہ رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم (اپنے کمرے میں رات کے وقت) نماز پڑھتے تھے جبکہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا آپ کے اور قبلہ کے درمیان (ٹانگ پھیلائے ہوئے) اس بستر پر لیٹی ہوتی تھیں جس پر دونوں سوتے تھے۔

## چٹائی یا جائے نماز پر نماز پڑھنا

عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ كَانَ لَهٗ حَصِيْرٌ يَبْسُطُهٗ وَيُصَلِّيْ عَلَيْهِ. (بخاری)

www.ahlehaq.org

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک چٹائی تھی جس کو بچھا کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس پر نماز پڑھتے تھے۔

عَنْ مَيْمُوْنَةَ قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْ عَلَى الْخُمْرَةِ. (بخاری)

حضرت میمونہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کہتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم چھوٹی چٹائی پر نماز پڑھتے تھے۔

## ضرورت ہو تو کن انکھیوں سے دائیں بائیں دیکھنا

عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ يَلْحَظُ فِي الصَّلَاةِ يَمِيْنًا وَشِمَالاً. (ترمذی)

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم (کوئی ضرورت ہوتی تو گردن ہلائے بغیر کن انکھیوں سے) دائیں بائیں دیکھ لیا کرتے تھے۔

## کھٹمل کو مارنا

عَنْ اَبِيْ رُزَيْنٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ اَنَّهٗ اَخَذَ قُمَّلَةً فِي الصَّلَاةِ فَدَفَنَهَا. (کتاب الآثار)

ابو رزین رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے نماز کے دوران ایک کھٹمل پکڑا (جس کے تکلیف دینے کا ان کو اندیشہ تھا اور اس سے نماز کی طرف توجہ میں فرق آتا اور چونکہ قعدہ میں تھے اس لیے اس کو مارا) پھر اس کو مٹی میں دبا دیا۔

www.ahlehaq.org

عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ الْاَسْوَدِ قَالَ كَانَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ يَقْتُلُ قُمَّلَةً فِي الصَّلَاةِ حَتّٰى يَظْهَرَ دَمُهَا عَلٰى يَدِهٖ. (ابن ابی شیبہ)

عبدالرحمٰن بن اسود رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نماز میں (تکلیف کے اندیشہ سے) کھٹمل کو مار دیتے تھے حتیٰ کہ (بعض اوقات) اس کا خون ان کے ہاتھ پر لگ جاتا تھا۔

## سانپ اور بچھو کو مارنا

عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ اَمَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ بِقَتْلِ الْاَسْوَدَيْنِ فِي الصَّلَاةِ الْحَيَّةِ وَالْعَقْرَبِ. (ترمذی)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا کہ نماز کے دوران سانپ اور بچھو (نظر آئے اور اس سے خود کو خطرہ ہو تو اس) کو قتل کر دو۔

فائدہ: بعض حضرات کا کہنا ہے کہ اس حدیث میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو قتل کرنے کی مطلق اجازت دی ہے۔ لہٰذا اگر بہت کچھ حرکات بھی کرنی پڑیں تب بھی نماز نہ ٹوٹے گی جبکہ بعض دوسرے حضرات کا کہنا ہے کہ چونکہ عمل کثیر سے نماز ٹوٹ جاتی ہے اس لیے ایک دو ضربوں سے یعنی عمل قلیل سے مارا جا سکے تو مار دو، نماز نہ ٹوٹے گی اور اگر عمل کثیر کی ضرورت ہو تو ان کو قتل کرنے کی خاطر نماز توڑنے کی اجازت دی ہے۔

# اذان، پہلی صف اور صبح وعشاء کی نماز

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَوْ یَعْلَمُ النَّاسُ مَا فِی النِّدَاءِ وَالصَّفِّ الْاَوَّلِ ثُمَّ لَمْ یَجِدُوْۤا اِلَّا اَنْ یَّسْتَھِمُوْا عَلَیْہِ لَاسْتَھَمُوْا وَلَوْ یَعْلَمُوْنَ مَا فِی التَّھْجِیْرِ لَاسْتَبَقُوْا اِلَیْہِ وَلَوْ یَعْلَمُوْنَ مَا فِی الْعَتَمَۃِ وَالصُّبْحِ لَاَتَوْھُمَا وَلَوْ حَبْوًا ۔ (بخاری و مسلم)

اگرلوگ جانتے ہوتے کہ اذان دینے میں اور صف اول کی نماز میں کتنا ثواب ہے اور پھر انہیں یہ موقع قرعہ اندازی کے بغیر حاصل نہ ہوسکتا تو لوگ اس کے لئے قرعہ اندازی بھی کر لیتے اور اگر جان لیتے کہ مسجد کو جلدی جانے میں کتنا ثواب ہے تو اس میں ایک دوسرے پر سبقت حاصل کیا کرتے۔اور اگر لوگ جانتے ہوتے کہ اذان دینے میں اور صف اول کی نماز عشاء کے لئے اندھیرے میں جانا اور (نیند قربان کر کے) فجر کے وقت مسجد جانا کس درجہ ثواب رکھتا ہے تو ضرور جاتے، چاہے گھٹنے ہی کے بل جاتے۔(بخاری ومسلم)

تشریح: لَوْ یَعْلَمُ النَّاسُ اگر لوگ جانتے ہوتے کی تعبیر سے یہ اشارہ مقصود ہے کہ یہ کام بے حد اجر وثواب رکھتے ہیں جس کی حد لوگوں کے علم میں نہیں ہے۔حدیث شریف میں صرف ندا کا لفظ فرمایا گیا ہے، اس سے مراد ندائے صلوٰۃ یعنی اذان ہے۔اور صف اول وہی ہے جو اس لفظ سے سمجھی جاتی ہے یعنی امام سے ملی ہوئی صف صف اول ہے۔

روایت حدیث میں " ثُمَّ لَمْ یَجِدُوْۤا " کے فقرے میں یہ فرمایا گیا ہے کہ اذان اور صف اول کی فضیلت حاصل کرنے میں لوگوں کو اس درجہ رغبت وشوق ہو جائے گا کہ اس کے لئے قرعہ اندازی کرنے پر آمادہ ہو جائیں گے۔ روایت حدیث میں ایک لفظ "تھجیر" آیا ہے کہ اگر لوگوں کو تھجیر کی فضیلت معلوم ہو جائے تو اس میں بھی ایک دوسرے پر سبقت کرنے کے لئے فکر کرنے لگیں۔تو اس تھجیر کا مفہوم بھی وہی ہے جو تبکیر کا ہے۔یعنی جلدی جانا، خاص طور پر جمعہ اور ظہر کی نماز میں جلدی کرنا مراد ہے کیونکہ تھجیر کا لفظ "ہاجرۃ" سے ماخوذ ہے اور "ہاجرۃ" سخت گرمی کے لئے بولا جاتا ہے۔روایت میں ایک لفظ "عتمۃ" آیا ہے اس سے عشاء کی نماز مراد ہے۔آخر روایت میں ایک لفظ "حَبْوًا" آیا ہے۔اس سے مراد ہے گھٹنوں کے بل چلنا۔جیسے بچے چلتے ہیں۔جسے ہم لوگ "بکیاں" چلنا کہتے ہیں۔

# صبح وشام کی سنتیں اور نوافل

عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ صَلَّيْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ رَكْعَتَيْنِ قَبْلَ الظُّهْرِ وَ رَكْعَتَيْنِ بَعْدَهَا وَرَكْعَتَيْنِ بَعْدَالْمَغْرِبِ فِيْ بَيْتِهِ وَرَكْعَتَيْنِ بَعْدَ الْعِشَاءِ فِيْ بَيْتِهِ قَالَ وَحَدَّثَتْنِيْ حَفْصَةُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُصَلِّيْ رَكْعَتَيْنِ خَفِيْفَتَيْنِ حِيْنَ يَطْلُعُ الْفَجْرُ. (رواه البخارى و مسلم)

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ دو رکعتیں پڑھی ہیں، ظہر سے پہلے اور دو رکعتیں ظہر کے بعد اور دو رکعتیں مغرب کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے گھر میں، اور دو رکعتیں عشاء کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے گھر میں اور مجھ سے بیان کیا میری بہن ام المؤمنین حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم دو ہلکی ہلکی رکعتیں پڑھتے تھے صبح صادق ہو جانے پر۔ (صحیح بخاری وصحیح مسلم)

تشریح: اس حدیث میں ظہر سے پہلے دو رکعت پڑھنے کا ذکر ہے۔ اس سلسلہ کی تمام حدیثوں کو سامنے رکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ظہر سے پہلے اکثر و بیشتر چار رکعت پڑھتے تھے، اور کبھی کبھی صرف دو بھی پڑھتے تھے، بہر حال دونوں ہی عمل آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ثابت ہیں اور جس پر بھی عمل کیا جائے سنت ادا ہو جائے گی۔ اس ناچیز نے بعض اہل علم کو دیکھا ہے کہ وہ ظہر سے پہلے اکثر و بیشتر ۴ رکعت سنت پڑھتے ہیں۔ لیکن جب دیکھتے ہیں کہ جماعت کا وقت قریب ہے تو صرف ۲ رکعت پر اکتفا کرتے ہیں۔

## فجر کی سنتوں کی خاص اہمیت اور فضیلت

عَنْ اُمِّ حَبِيْبَةَ قَالَتْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ مَنْ حَافَظَ عَلٰى اَرْبَعِ رَكْعَاتٍ قَبْلَ الظُّهْرِ وَاَرْبَعٍ بَعْدَهَا حَرَّمَهُ اللّٰهُ عَلَى النَّارِ. (رواه احمد و الترمذى و ابوداؤد و النسائى و ابن ماجه)

حضرت ام حبیبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو کوئی ظہر سے پہلے چار رکعتیں اور ظہر کے بعد چار رکعتیں برابر پڑھا کرے اللہ تعالیٰ اس کو دوزخ کی آگ پر حرام کردے گا۔ (مسند احمد، جامع ترمذی، سنن ابی داؤد، سنن نسائی، سنن ابن ماجہ)

تشریح: بعض شارحین نے لکھا ہے کہ ظہر کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے چونکہ دو ہی رکعت پڑھنا زیادہ ثابت ہے جیسا کہ حضرت عبداللہ بن عمر کی مندرجہ بالا حدیث سے معلوم ہو چکا ہے) اس لئے ظہر کے بعد مؤکدہ سنت تو صرف دو ہی رکعت ہے، لہٰذا چار رکعت پڑھنے کی صورت یہ ہوگی کہ ان مؤکدہ دو رکعتوں کے علاوہ مزید دو رکعت نفل پڑھی جائیں۔

فائدہ: ہمارے دیار میں ظہر کی دو سنتوں کے بعد مزید دو نفل پڑھنے کا کافی رواج ہے، لیکن اکثر عوام ان نفلوں کو (بلکہ عام طور سے ہر وقت کے نوافل) کو بیٹھ کے پڑھتے ہیں اور سمجھتے ہیں کہ نوافل بیٹھ کر ہی پڑھنے چاہئیں، حالانکہ یہ سراسر غلط ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی صریح حدیث ہے کہ بیٹھ کے نماز پڑھنے کا ثواب کھڑے ہو کے پڑھنے کے مقابلہ میں آدھا ملے گا۔

عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَمَّارَ بْنِ يَاسِرٍ قَالَ رَأَيْتُ عَمَّارَ بْنِ يَاسِرٍ يُصَلِّيْ بَعْدَالْمَغْرِبِ سِتَّ رَكْعَاتٍ وَقَالَ رَأَيْتُ حَبِيْبِيْ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْ بَعْدَالْمَغْرِبِ سِتَّ رَكْعَاتٍ وَقَالَ مَنْ صَلّٰى بَعْدَالْمَغْرِبِ سِتَّ رَكْعَاتٍ غُفِرَتْ لَهٗ ذُنُوْبُهٗ وَاِنْ كَانَتْ مِثْلَ زَبَدِ الْبَحْرِ. (رواه الطبرانى)

حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے صاحبزادے محمد بن عمار رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے اپنے والد ماجد عمار بن یاسر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو دیکھا کہ وہ مغرب کے چھ رکعتیں پڑھتے تھے اور بیان فرماتے تھے کہ میں نے اپنے حبیب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مغرب کے بعد چھ رکعتیں پڑھتے تھے اور فرماتے تھے کہ جو بندہ مغرب کے بعد چھ رکعت نماز پڑھے اس کے گناہ بخش دیئے جائیں گے، اگرچہ وہ کثرت میں سمندر کے کف کے برابر ہوں۔ (معجم طبرانی)

تشریح: مغرب کے بعد دو رکعت تو سنت مؤکدہ ہیں۔ ان کے علاوہ ۴ رکعت نفل اور پڑھی جائیں تو ۶ ہو جائیں گی، اور بندہ گناہوں کی مغفرت کی اس بشارت کا مستحق ہو جائے گا جو اس حدیث میں دی گئی ہے۔

## وتر

عَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ مَنْ خَافَ اَنْ لَّا يَقُوْمَ مِنْ اٰخِرِ اللَّيْلِ فَلْيُوْتِرْ اَوَّلَهٗ وَمَنْ طَمِعَ اَنْ يَّقُوْمَ اٰخِرَهٗ فَلْيُوْتِرْ اٰخِرَ اللَّيْلِ فَاِنَّ صَلٰوةَ اٰخِرِ اللَّيْلِ مَشْهُوْدَةٌ وَذَالِكَ اَفْضَلُ. (رواه مسلم)

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جس کو یہ اندیشہ ہو کہ آخری رات میں وہ اٹھ نہ سکے گا (یعنی سوتا رہ جائے گا) تو اس کو چاہئے کہ رات کے شروع ہی میں (یعنی عشاء کے ساتھ ہی) وتر پڑھ لے، اور جس کو اس کی پوری اُمید ہو کہ وہ (تہجد کے لئے) آخر شب میں اٹھ جائے گا تو اس کو چاہئے کہ وہ آخر شب ہی میں (یعنی تہجد کے بعد) وتر پڑھے، اس لئے کہ اس وقت کی نماز میں ملائکہ رحمت حاضر ہوتے ہیں اور وہ وقت بڑی فضیلت کا ہے۔ (صحیح مسلم)

تشریح: وتر کے بارے میں عام حکم یہی ہے کہ جو اس حدیث سے معلوم ہوا، یعنی یہ کہ نماز وتر رات کی سب نمازوں کے بعد اور آخر میں پڑھی جائے، یعنی نوافل کے بعد بھی اور یہ کہ جس کسی کو اخیر شب میں اٹھنے کے بارے میں اعتماد ہو وہ وتر شروع رات میں نہ پڑھے بلکہ آخر شب میں تہجد کے ساتھ پڑھے اور جس کو یہ اعتماد نہ ہو وہ شروع رات ہی پڑھ لیا کرے۔ لیکن بعض صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کے خاص حالات کی بناء پر شروع رات ہی میں وتر پڑھ لینے کی ہدایت فرمائی تھی۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی انہی میں سے تھے۔ صحیح بخاری و صحیح مسلم میں ان کا یہ بیان موجود ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھے وہ چند خاص وصیتیں فرمائی تھیں ان میں سے ایک یہ بھی تھی کہ: "میں شروع رات ہی میں وتر پڑھ لیا کروں۔"

عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ اَبِىْ قُبَيْسٍ قَالَ سَاَلْتُ عَائِشَةَ بِكَمْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ يُوْتِرُ؟ قَالَتْ كَانَ يُوْتِرُ بِاَرْبَعٍ وَثَلٰثٍ وَّ سِتٍّ وَّ ثَلٰثٍ وَّ ثَمَانٍ وَثَلٰثٍ وَعَشْرٍ وَّ ثَلٰثٍ وَلَمْ يَكُنْ يُوْتِرُ بِاَنْقَصَ مِنْ سَبْعٍ وَّ لَا بِاَكْثَرَ مِنْ ثَلٰثَ عَشْرَةَ. (رواه ابوداؤد)

عبداللہ بن ابی قبیس تابعی سے روایت ہے کہ میں نے اُم المومنین حضرت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے دریافت کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کتنی رکعت وتر پڑھتے تھے؟ انہوں نے فرمایا کہ چار اور تین اور چھ اور تین اور آٹھ اور تین اور دس اور تین۔ اور سات رکعت سے کم اور تیرہ رکعت سے زیادہ وتر نہیں پڑھتے تھے۔ (سنن ابی داؤد)

تشریح: بعض صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم تہجد اور وتر کے مجموعے کو بھی وتر ہی کہا کرتے تھے، حضرت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا طریقہ بھی یہی تھا، انہوں نے اس حدیث میں عبداللہ بن ابی قبیس کے سوال کا جواب بھی اسی اصول پر دیا ہے۔ ان کا مطلب یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تین رکعتوں سے پہلے تہجد کبھی صرف چار رکعت پڑھتے تھے، کبھی چھ رکعت کبھی آٹھ رکعت اور کبھی دس رکعت، لیکن چار رکعت سے کم اور دس رکعت سے زیادہ تہجد پڑھنے کا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا معمول نہیں تھا اور تہجد کی ان رکعتوں کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وتر کی تین رکعتیں پڑھتے تھے۔

## قنوت وتر

عَنِ الْحَسَنِ بْنِ عَلِيٍّ قَالَ عَلَّمَنِىْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ كَلِمَاتٍ اَقُوْلُهُنَّ فِىْ قُنُوْتِ الْوِتْرِ اَللّٰهُمَّ اهْدِنِىْ فِىْ مَنْ هَدَيْتَ وَعَافِنِىْ فِيْمَنْ عَافَيْتَ وَتَوَلَّنِىْ فِىْ مَنْ تَوَلَّيْتَ وَبَارِكْ لِىْ فِيْمَا اَعْطَيْتَ وَقِنِىْ شَرَّ مَا قَضَيْتَ فَاِنَّكَ تَقْضِىْ وَلَا يُقْضٰى عَلَيْكَ اِنَّهٗ لَا يَذِلُّ مَنْ وَّالَيْتَ تَبَارَكْتَ رَبَّنَا وَتَعَالَيْتَ. (رواه الترمذى و ابوداؤد و النسائى وابن ماجه والدارمى)

حضرت حسن بن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے چند کلمات تعلیم فرمائے جن کو میں قنوت وتر میں پڑھتا ہوں۔ اللهم اهدنى فى من هديت۔ اے اللہ جن بندوں کو تو ہدایت عطا فرمائے ان کے ساتھ مجھے بھی ہدایت دے اور جن کو عافیت (یعنی دنیا اور آخرت کی تمام بلاؤں سے سلامتی) عطا فرمائے ان کے ساتھ مجھے بھی عافیت دے، اور میرا متولی اور کارساز بن جا ان بندوں کے ساتھ جن کا تو کارساز بنے، اور مجھے برکت دے ان تمام چیزوں میں جو تو مجھے عطا فرمائے اور اپنے فیصلوں کے اثرات بد سے میری حفاظت فرما، تو ہی سارے فیصلے کرتا اور احکام جاری کرتا اور تجھ پر کسی کا حکم نہیں چلتا، بلاشبہ جس سے تیری دوستی ہو وہ ذلیل وخوار نہیں (وہ ہر حال میں معزز ومحترم ہے) تو برکت والا ہے اور تیری شان بلند ہے اے میرے مالک اور پروردگار!۔ (جامع ترمذی، سنن ابی داؤد، سنن نسائی، سنن ابن ماجہ، سنن دارمی)

تشریح: اس قنوت کی بعض روایات میں ''انه لا يذل من واليت'' کے بعد ''ولا يعز من عاديت'' بھی روایت کیا گیا ہے جس کا مطلب ہے کہ جس سے تیری دشمنی ہو وہ کسی حال میں باعزت نہیں۔ اور بعض روایات میں تبارکت ربنا وتعاليت کے بعد استغفرک واتوب اليک بھی روایت کیا گیا ہے۔ یعنی اے میرے رب میں تجھ سے گناہوں کی مغفرت

اور بخشش مانگتا ہوں اور تیری طرف رجوع کرتا ہوں۔اور بعض روایات میں توبہ اور استغفار کے اس کلمہ کے بعد اس درود کا بھی اضافہ ہے وصلی اللہ علی النبی (اور اللہ تعالیٰ رحمتیں نازل فرمائے، اپنے نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر) اکثر ائمہ اور علماء نے وتر میں پڑھنے کے لئے اسی قنوت کو اختیار فرمایا ہے۔حنفیہ میں جو قنوت رائج ہے **اللھم انا نستعینک ونستغفرک** اس کو امام ابن ابی شیبہؒ اور امام طحاویؒ وغیرہ نے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا ہے۔علامہ شامی نے بعض اکابر احناف سے نقل کیا ہے کہ بہتر یہ ہے کہ **اللھم انا نستعینک** کے ساتھ حضرت حسن بن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ والی یہ قنوت **اللھم اھدنی فیمن ھدیت** بھی پڑھی جائے۔

**عَنْ عَلِيٍّ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَقُوْلُ فِي اٰخِرِ وِتْرِهٖ. اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِرِضَاكَ مِنْ سَخَطِكَ وَبِمُعَافَاتِكَ مِنْ عُقُوْبَتِكَ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْكَ لَا اُحْصِيْ ثَنَاءً عَلَيْكَ اَنْتَ كَمَا اَثْنَيْتَ عَلٰى نَفْسِكَ.** (رواہ ابوداؤد و الترمذی والنسائی وابن ماجہ)

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنے وتر کے آخر میں یہ دعا کیا کرتے تھے" **اللھم انی اعوذ برضاک من سخطک** "اے اللہ! میں تیری ناراضی سے تیری رضامندی کی پناہ لیتا ہوں اور تیری سزا اور تیرے عذاب سے تیری عافیت بخشی کی پناہ لیتا ہوں اور تجھ سے تیری پناہ لیتا ہوں، مجھ سے تیری ثنا صفت کا حق ادا نہیں ہوسکتا (بس یہی عرض کرسکتا ہوں کہ) تو ویسا ہی ہے جیسا کہ تو نے اپنی ثنا صفت بیان کی ہے۔ (سنن ابی داؤد، جامع ترمذی، سنن نسائی، سنن ابن ماجہ)

تشریح: سبحان اللہ! کیسا لطیف مضمون ہے اس دعا کا، حاصل پوری دعا کا یہ ہے کہ اللہ کی ناراضی، اللہ کی سزا، اللہ کی پکڑ اور اس کے جلال سے کوئی جائے پناہ نہیں، بس اسی کی رحمت وعنایت اور اسی کی کریم ذات پناہ دے سکتی ہے۔حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اس حدیث میں صرف اتنا مذکور ہے کہ "رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یہ دعا اپنے وتر کے آخر میں کرتے تھے۔" اس کا مطلب یہ بھی ہوسکتا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تیسری رکعت میں قنوت کے طور پر یہ دعا کرتے تھے، اور بعض ائمہ اور علماء نے یہی سمجھا ہے اور یہ مطلب بھی ہوسکتا ہے کہ وتر کے آخری قعدہ میں سلام سے پہلے یا سلام کے بعد آپ یہ دعا کرتے تھے، اور یہ مطلب بھی ہوسکتا ہے کہ وتر کے آخری سجدوں میں آپ یہ دعا کرتے تھے۔صحیح مسلم میں حضرت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے کہ ایک دفعہ انہوں نے رات کی نماز کے سجدے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو یہی دعا کرتے ہوئے سنا تھا۔بہرحال ان سب ہی صورتوں کی گنجائش ہے، اللہ تعالیٰ عمل کی توفیق دے۔

**عَنْ اُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ اِذَا سَلَّمَ فِي الْوِتْرِ قَالَ سُبْحَانَ الْمَلِكِ الْقُدُّوْسِ.** (رواہ ابوداؤد والنسائی وزاد "ثلث مرات یطیل")

حضرت ابی بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب وتر کا سلام پھیرتے تھے تو کہتے تھے **سبحان الملک القدوس**۔ (سنن ابی داؤد وسنن نسائی)

نسائی کی روایت میں یہ اضافہ بھی ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یہ کلمہ تین دفعہ کہتے تھے، اور اس کو طویل

کرتے تھے (یعنی کھینچ کر پڑھتے تھے) اور بعض روایات میں ہے کہ "ویرفع صوته بالثالثة" یعنی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یہ کلمہ تیسری دفعہ بلند آواز سے کہتے تھے۔

## وتر کے بعد کی دو رکعت نفل

عَنْ اُمِّ سَلَمَةَ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ كَانَ يُصَلِّيْ بَعْدَ الْوِتْرِ رَكْعَتَيْنِ. (رواه الترمذي وزاد ابن ماجه خفيفتين وهو جالس)

حضرت اُم سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وتر کے بعد دو رکعتیں اور پڑھتے تھے۔ (جامع ترمذی)

اس حدیث کو ابن ماجہ نے بھی روایت کیا ہے اور اس میں اضافہ کیا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وتر کے بعد کی یہ دو رکعتیں ہلکی ہلکی اور بیٹھ کر پڑھتے تھے۔

تشریح: وتر کے بعد دو رکعتیں بیٹھ کر پڑھنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے حضرت اُم سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے علاوہ حضرت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اور حضرابو امامہؓ نے بھی روایت کیا ہے۔ انہی احادیث کی بناء پر بعض علماء وتر کے بعد کی ان دو رکعتوں کا بیٹھ کر پڑھنا ہی افضل سمجھتے ہیں۔ لیکن دوسرے حضرات فرماتے ہیں کہ اس بارے میں عام امتیوں کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر قیاس نہیں کیا جاسکتا۔ صحیح مسلم میں حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ انہوں نے ایک دفعہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بیٹھ کر نماز پڑھتے ہوئے دیکھا تو دریافت کیا کہ مجھے تو کسی نے آپ کے حوالے سے یہ بتایا تھا کہ بیٹھ کر نماز پڑھنے والے کو کھڑے ہو کر پڑھنے والے سے آدھا ثواب ملتا ہے اور آپ بیٹھ کر پڑھ رہے ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہاں مسئلہ وہی ہے (یعنی بیٹھ کر نماز پڑھنے کا ثواب کھڑے ہو کر پڑھنے کے مقابلہ میں آدھا ہوتا ہے) لیکن میں اس معاملہ میں تمہاری طرح نہیں ہوں، میرے ساتھ اللہ کا معاملہ استثنائی ہے، یعنی مجھے بیٹھ کر پڑھنے کا بھی پورا ثواب ملتا ہے۔

اس حدیث کی بناء پر اکثر علماء اس کے قائل ہیں کہ وتر کے بعد ان دو رکعتوں کے لئے کوئی الگ اصول نہیں ہے، بلکہ وہی عام اصول اور قاعدہ ہے کہ بیٹھ کر پڑھنے کا ثواب کھڑے ہو کر پڑھنے کے مقابلے میں آدھا ہوگا۔ واللہ اعلم۔

## تہجد کی فضیلت اور اہمیت

عشاء اور فجر کے درمیان کوئی نماز فرض نہیں کی گئی ہے۔ اگر عشاء اول وقت ہی میں پڑھ لی جائے یا کچھ دیر کر کے بھی پڑھی جائے تو فجر تک بہت بڑا وقت خالی رہ جاتا ہے، حالانکہ یہ وقت اس لحاظ سے نہایت قیمتی ہوتا ہے کہ فضا میں جیسا سکون رات کے سناٹے میں ہوتا ہے ایسا دوسرے کسی وقت میں نہیں ہوتا، اور اگر عشاء کے بعد آدمی کچھ دیر کے لئے سو جائے اور آدھی رات گزرنے کے بعد کسی وقت اٹھ جائے (جو تہجد کا اصلی وقت ہے) تو پھر اس وقت جیسی یکسوئی اور دلجمعی کے ساتھ نماز نصیب ہو جاتی ہے وہ دوسرے وقت نصیب نہیں ہوتی، علاوہ ازیں اس وقت بستر چھوڑ کر نماز پڑھنا نفس کی ریاضت اور تربیت کا بھی خاص وسیلہ ہے۔ قرآن مجید میں بھی فرمایا گیا ہے:

اِنَّ نَاشِئَةَ الَّيْلِ هِيَ اَشَدُّ وَطْاً وَّ اَقْوَمُ قِيْلاً.

www.ahlehaq.org

رات میں نماز کے لئے کھڑا ہونا نفس کو بہت زیادہ دبانے والا عمل ہے اور اس وقت (دعا یا قرأت میں) جو زبان سے نکلتا ہے وہ بالکل ٹھیک اور دل کے مطابق یعنی دل سے نکلتا ہے)۔

دوسری جگہ قرآن مجید میں ایسے بندوں کی تعریف ان الفاظ میں کی گئی ہے کہ:

تَتَجَافٰی جُنُوْبُهُمْ عَنِ الْمَضَاجِعِ يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ خَوْفًا وَّ طَمَعًا.

(ان کے پہلو (اس وقت میں جو لوگوں کے سونے کا خاص وقت ہے) خواب گاہوں سے الگ رہتے ہیں، وہ اس وقت اپنے پروردگار سے امید وبیم کے ساتھ دعائیں کرتے ہیں) آگے فرمایا گیا ہے کہ ان بندوں کے اس عمل کا جو انعام اور صلہ جنت میں ملنے والا ہے۔ جس میں ان کی آنکھوں کی ٹھنڈک کا پورا سامان ہے، اس کو اللہ کے سوا کوئی بھی نہیں جانتا۔ (السجدہ)

اور قرآن مجید میں ایک موقع پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو تہجد کا حکم دینے کے ساتھ آپ کو ''مقام محمود'' کی امید دلائی گئی ہے۔ فرمایا گیا ہے:

وَمِنَ الَّيْلِ فَتَهَجَّدْ بِهٖ نَافِلَةً لَّكَ عَسٰى اَنْ يَّبْعَثَكَ رَبُّكَ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا.

اور اے نبی کریم (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) آپ اس قرآن کے ساتھ تہجد پڑھئے (یعنی تہجد میں خوب قرآن پڑھا کیجئے) یہ حکم آپ کے لئے زائد اور مخصوص ہے، امید رکھنا چاہئے کہ آپ کو آپ کا رب ''مقام محمود'' پر فائز کرے گا۔

''مقام محمود'' عالم آخرت میں اور جنت میں بلند ترین مقام ہوگا۔ اس آیت سے معلوم ہوا کہ ''مقام محمود'' اور نماز تہجد میں کوئی خاص نسبت اور تعلق ہے، اس لئے جو امتی نماز تہجد سے شغف رکھیں گے ان شاء اللہ ''مقام محمود'' میں کسی درجہ کی حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رفاقت ان کو بھی نصیب ہوگی۔

www.ahlehaq.org

عَنِ الْمُغِيْرَةِ بْنِ شُعْبَةَ قَالَ قَامَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ حَتّٰى تَوَرَّمَتْ قَدَمَاهُ فَقِيْلَ لَهٗ لِمَ تَصْنَعُ هٰذَا وَقَدْ غُفِرَ لَكَ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ وَمَا تَاَخَّرَ قَالَ اَفَلَا اَكُوْنُ عَبْدًا شَكُوْرًا. (رواه البخاری و مسلم)

حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس قدر قیام فرمایا (یعنی رات کو نماز تہجد اتنی طویل پڑھی) کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قدم مبارک متورم ہوگئے، تو آپ سے عرض کیا گیا کہ آپ ایسا کیوں کرتے ہیں جب کہ آپ کی اگلی پچھلی ساری تقصیریں معاف ہوگئی ہیں (اور اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں اس کا اعلان فرما کر آپ کو اس بارے میں مطمئن بھی کر دیا ہے)؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا تو کیا میں (اس کے احسان عظیم کا) زیادہ شکر کرنے والا بندہ نہ بنوں (اور اس شکر گزاری میں اس کی اور زیادہ عبادت نہ کروں)۔ (صحیح بخاری وصحیح مسلم)

تشریح: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم با آنکہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ہم گنہگاروں کی طرح عبادت وریاضت کی زیادہ ضرورت نہ تھی اور باوجود اس کے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا چلنا پھرنا حتیٰ کہ سونا بھی کار ثواب تھا، لیکن پھر بھی آپ راتوں میں اتنی طویل نماز پڑھتے تھے کہ قدم مبارک متورم ہو جاتے تھے۔ اس میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہم جیسے راحت طلب نام لیواؤں اور نیابت رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مدعیوں کے لئے بڑا سبق ہے۔

# عقیدۂ عصمت رسالت

اس حدیث میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ذنوب کی مغفرت کا ذکر ہے، اور ذنب کے معنی عام طور سے گناہ کے لئے جاتے ہیں، اس لئے یہ سوال پیدا ہوجاتا ہے کہ جب عصمت انبیاء اہل حق کا مسلم عقیدہ ہے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ذنوب کی مغفرت کا کیا مطلب ہے؟ اس کے جواب میں جو کچھ کہا گیا ہے اور کہا جاتا ہے اس میں سب سے زیادہ معقول اور دل لگتی بات اس عاجز کے نزدیک یہ ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے معصوم ہونے کا مطلب یہ ہے کہ آپ ان برائیوں سے محفوظ ہیں جو معصیات اور منکرات کے قبیلہ سے ہیں اور جوامت کے حق میں بھی گناہ ہیں، لیکن ایسی باتیں ہر نبی سے اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بھی صادر ہوسکتی ہیں جو اگرچہ معصیت اور گناہ نہ ہوں لیکن خلاف اولیٰ یا آپ کی شان عالی کے لحاظ سے نامناسب ہوں۔ جیسا کہ مثلاً شہد کی تحریم کا واقعہ یا عبداللہ بن ام مکتوم سے ایک موقع پر بے اعتنائی برتنے کا واقعہ جن پر سورۂ تحریم اور سورۂ عبس میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو محبت کے خاص انداز میں تنبیہ فرمائی گئی۔ بہرحال اس قسم کی معمولی لغزشیں حضرات انبیاء علیہم السلام سے بھی سرزد ہوجاتی ہیں اور اگرچہ یہ چیزیں معصیت اور گناہ کی حد میں نہیں آتیں۔

قرآن وحدیث میں جہاں کہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یا کسی بھی پیغمبر کے ذنوب کی مغفرت کا ذکر آتا ہے وہاں اسی قسم کی لغزشوں اور کوتاہیوں کی معافی مراد ہوتی ہے۔ ذنب کے لغوی معنی میں اتنی وسعت ہے کہ اس سے اس قسم کی لغزشیں اور کوتاہیاں بھی مراد ہوسکتی ہیں۔

عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ رَحِمَ اللّٰهُ رَجُلاً قَامَ مِنَ اللَّيْلِ فَصَلّٰى وَاَيْقَظَ اِمْرَاَتَهٗ فَصَلَّتْ فَاِنْ اَبَتْ نَضَحَ فِىْ وَجْهِهَا الْمَاءَ رَحِمَ اللّٰهُ اِمْرَاَةً قَامَتْ مِنَ اللَّيْلِ فَصَلَّتْ وَاَيْقَظَتْ زَوْجَهَا فَصَلّٰى فَاِنْ اَبٰى نَضَحَتْ فِىْ وَجْهِهِ الْمَاءَ. (رواہ ابو داؤد و النسائی)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اللہ کی رحمت اس بندے پر جو رات کو اٹھا اور اس نے نماز تہجد پڑھی، اور اپنی بیوی کو بھی جگایا اور اس نے بھی نماز پڑھی اور اگر نیند کے غلبہ کی وجہ سے وہ نہیں اٹھی تو اس کے منہ پر پانی کا ہلکا سا چھینٹا دے کر اس کو بیدار کردیا۔ اور اسی طرح اللہ کی رحمت اس بندی پر جو رات کو نماز تہجد کے لئے اٹھی اور اس نے نماز ادا کی اور اپنے شوہر کو بھی جگایا، پھر اس نے بھی اٹھ کر نماز پڑھی، اور اگر وہ نہ اٹھا تو اس کے منہ پر پانی کا ہلکا سا چھینٹا دے کر اٹھادیا۔ (سنن ابی داؤد، سنن نسائی)

تشریح: اس حدیث کو سمجھنے کے لئے یہ بات ملحوظ رہنی چاہئے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جن صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کے سامنے یہ بات فرمائی تھی وہ نماز تہجد کے بارے میں آپ کے ارشادات سن سن کر اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا حال دیکھ دیکھ کر یقین کے ساتھ جانتے تھے اس میں بندہ کیا پاتا ہے اور اس سے محروم رہ جانا کتنا بڑا خسارہ ہے۔ فرق مراتب کے باوجود عام صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم اور صحابیاتؓ کا یہی حال تھا، اس لئے قدرتی طور پر ان میں سے ہر ایک اس دولت کا شائق اور حریص تھا، اس کے باوجود ایسا بھی ہوسکتا ہے بلکہ ضرور ہوتا ہوگا کہ کسی رات کو ایک شوہر کی آنکھ وقت پر کھل گئی اور بیوی سوتی رہ گئی یا بیوی کی آنکھ کھل گئی اور شوہر سوتا رہ گیا اور پھر جاگنے والے نے سونے والے کو اٹھانا چاہا اور وہ اگر کسل اور

نیند کے غلبہ کی وجہ سے اس وقت آمادہ نہ ہوا تو محبت و تعلق کے اعتماد پر منہ پر پانی کا ہلکا سا چھینٹا دے کر اٹھا دیا۔ ظاہر ہے کہ ایسی صورت میں یہ طرز عمل کسی کشیدگی اور ناگواری کا باعث نہ ہوگا بلکہ ان شاء اللہ باہمی محبت و مودت میں ترقی اور اضافہ کا سبب بنے گا۔ بہرحال اس حدیث کا تعلق ایسی ہی صورت حال سے ہے، اور حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ترغیب انہی خوش نصیب شوہروں اور بیویوں کے لئے ہے جو اس کے اہل ہوں، اور وہ بذات خود بھی اس عظیم نعمت نماز تہجد کے قدر شناس اور شائق ہوں۔

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے تہجد کی بعض تفصیلات

عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ اَنَّهٗ رَقَدَ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ فَاسْتَيْقَظَ فَتَسَوَّكَ وَتَوَضَّأَ وَهُوَ يَقُوْلُ اِنَّ فِيْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاخْتِلَافِ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ لَاٰيَاتٍ لِّاُوْلِي الْاَلْبَابِ فَقَرَأَ هٰؤُلَاءِ الْاٰيَاتِ حَتّٰى خَتَمَ السُّوْرَةَ ثُمَّ قَامَ فَصَلّٰى رَكْعَتَيْنِ فَاَطَالَ فِيْهِمَا الْقِيَامَ وَالرُّكُوْعَ وَالسُّجُوْدَ ثُمَّ انْصَرَفَ فَنَامَ حَتّٰى نَفَخَ ثُمَّ فَعَلَ ذٰلِكَ ثَلٰثَ مَرَّاتٍ سِتَّ رَكَعَاتٍ كُلَّ ذٰلِكَ يَسْتَاكُ وَيَتَوَضَّأُ وَيَقْرَأُ هٰؤُلَاءِ الْاٰيَاتِ ثُمَّ اَوْتَرَ بِثَلَاثٍ فَاَذَّنَ الْمُؤَذِّنُ فَخَرَجَ اِلَى الصَّلٰوةِ وَهُوَ يَقُوْلُ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ فِيْ قَلْبِيْ نُوْرًا وَّ فِيْ لِسَانِيْ نُوْرًا وَّاجْعَلْ فِيْ سَمْعِيْ نُوْرًا وَّاجْعَلْ فِيْ بَصَرِيْ نُوْرًا وَّاجْعَلْ مِنْ خَلْفِيْ نُوْرًا وَّ مِنْ اَمَامِيْ نُوْرًا وَّاجْعَلْ مِنْ فَوْقِيْ نُوْرًا وَّ مِنْ تَحْتِيْ نُوْرًا اَللّٰهُمَّ اَعْطِنِيْ نُوْرًا. (رواہ مسلم)

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ وہ ایک رات کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس سوئے، پس (وقت آجانے پر تہجد کے لئے) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اٹھے، اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مسواک کی اور وضو فرمایا اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس وقت (سورۂ آل عمران کے آخر کی) یہ دعائیہ آیتیں تلاوت فرماتے تھے: ''اِنَّ فِيْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ'' (ختم سورت تک) پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نماز کے لئے کھڑے ہوئے اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دو رکعتیں پڑھیں جن میں قیام اور رکوع سجدہ بہت طویل کیا، پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بستر کی طرف واپس آئے اور (ذرا دیر کے لئے) سو گئے، یہاں تک کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا سانس آواز کے ساتھ چلنے لگا، اس کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تین دفعہ ایسا ہی کیا (یعنی تین دفعہ ایسا کیا کہ ذرا دیر سونے کے بعد اٹھے مسواک کی، وضو فرمایا اور طویل قیام اور طویل رکوع و سجود کیساتھ دو رکعتیں پڑھیں) اس طرح آپ نے (پہلی دو رکعتوں کے علاوہ) چھ رکعتیں پڑھیں اور ہر دفعہ اٹھ کر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مسواک کرتے اور وضو فرماتے اور آل عمران کی آخر کی وہ آیتیں پڑھتے تھے۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تین رکعت نماز وتر پڑھی۔ پھر مؤذن نے فجر کی اذان دی تو آپ نماز فجر کے لئے تشریف لے گئے اور اس وقت آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یہ دعا فرما رہے تھے ''اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ فِيْ قَلْبِيْ نُوْرًا وَّ فِيْ لِسَانِيْ نُوْرًا'' (اے اللہ! میرے دل میں نور پیدا فرما، اور میری زبان میں نور پیدا فرما، اور میری سمع و بصر میں نور پیدا فرما اور میرے پیچھے اور میرے آگے نور کر دے اور میرے اوپر اور میرے نیچے نور کر دے، اے اللہ! مجھے نور عطا فرما دے۔ (صحیح مسلم)

تشریح: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی یہ حدیث صحیحین میں بھی اور دوسری کتابوں میں بھی کئی طریقوں

سے روایت کی گئی ہے، اور بعض طرق میں اس سے زیادہ تفصیل ہے نیز بیان اور ترتیب میں بھی کچھ فرق ہے۔ مثلاً یہ کہ دوسری روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ سورہ آل عمران کی آخری آیتیں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سو کے اٹھ کر وضو فرمانے سے پہلے پڑھیں۔ اسی طرح بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ دعا نوری: "اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ فِيْ قَلْبِيْ نُوْرًا "۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس دن صبح کی نماز میں کی تھی۔ اسی طرح کا ایک فرق یہ ہے کہ دو دو رکعتیں پڑھ کے درمیان میں ذرا دیر کے لئے سو جانے کا ذکر جو اس روایت میں کیا گیا ہے دوسری روایات اس سے خالی ہیں۔ اور یہ تو معلوم ہے کہ اس طرح ہر دو رکعت کے بعد سونا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عام عادت مبارکہ نہیں تھی، اس رات آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اتفاقاً ایسا کیا ہوگا۔

اس روایت میں دو خفیف رکعتیں پڑھنے کا ذکر نہیں ہے، بظاہر ان کا ذکر راوی کے بیان سے رہ گیا، اور اس کا قرینہ یہ بھی ہے کہ اسی حدیث کی دوسری روایتوں میں صراحۃً تیرہ رکعت پڑھنے کا ذکر ہے اور اس روایت کے مطابق کل رکعتیں صرف گیارہ ہوتی ہیں، ان دونوں بیانوں میں تطبیق اسی طرح دی جاسکتی ہے کہ یہ مان لیا جائے کہ اس کے راوی نے پہلی دو خفیف رکعتوں کا ذکر نہیں کیا ہے اور غالباً ان کو نماز تہجد سے خارج تحیۃ الوضو سمجھا ہے۔ واللہ اعلم۔

دعاء نوری جو اس روایت میں ذکر کی گئی ہے اس میں نو دعائیہ کلمے ہیں، بعض دوسری روایات میں ان سے زیادہ کلمات نقل کیے گئے ہیں۔ بڑی مبارک اور نورانی دعا ہے۔ حاصل اس دعا کا یہ ہے کہ اے اللہ میرے قلب اور میرے قالب اور میری روح اور میرے جسم میں اور جسم کے ہر حصے میں اور میری رگ رگ اور ریشہ ریشہ میں نور پیدا فرمادے اور مجھے ازسرتا پا نور بنا دے، میرے گردوپیش اور اوپر نیچے ہر طرف نور ہی نور کردے۔ قرآن مجید کی آیت "اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ "کو پیش نظر رکھتے ہوئے اس دعا کا مقصد یہ ہوگا کہ میرا وجود اور گردوپیش بس آپ کے نور سے منور ہو جائے اور میرا ظاہر و باطن اور پورا ماحول بھی بس آپ کے رنگ میں رنگ جائے۔ صبغة الله ومن احسن من الله صبغة۔

عَنْ حُذَيْفَةَ اَنَّهُ رَأَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْ مِنَ اللَّيْلِ فَكَانَ يَقُوْلُ اللّٰهُ اَكْبَرُ ثَلٰثًا ذُوالْمَلَكُوْتِ وَالْجَبَرُوْتِ وَالْكِبْرِيَاءِ وَالْعَظْمَةِ ثُمَّ اسْتَفْتَحَ فَقَرَأَ الْبَقَرَةَ ثُمَّ رَكَعَ فَكَانَ رُكُوْعُهٗ نَحْوًا مِّنْ قِيَامِهٖ فَكَانَ يَقُوْلُ فِيْ رُكُوْعِهٖ سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيْمِ ثُمَّ رَفَعَ رَأْسَهٗ مِنَ الرُّكُوْعِ فَكَانَ قِيَامُهٗ نَحْوًا مِّنْ رُكُوْعِهٖ يَقُوْلُ لِرَبِّيَ الْحَمْدُ ثُمَّ سَجَدَ فَكَانَ سُجُوْدُهٗ نَحْوًا مِّنْ قِيَامِهٖ فَكَانَ يَقُوْلُ فِيْ سُجُوْدِهٖ سُبْحَانَ رَبِّيَ الْاَعْلٰى ثُمَّ رَفَعَ رَأْسَهٗ مِنَ السُّجُوْدِ وَكَانَ يَقْعُدُ فِيْمَا بَيْنَ السَّجْدَتَيْنِ نَحْوًا مِّنْ سُجُوْدِهٖ وَكَانَ يَقُوْلُ رَبِّ اغْفِرْلِيْ رَبِّ اغْفِرْلِيْ فَصَلّٰى اَرْبَعَ رَكَعَاتٍ قَرَأَ فِيْهِنَّ الْبَقَرَةَ وَاٰلَ عِمْرَانَ وَالنِّسَاءَ وَالْمَائِدَةَ اَوِ الْاَنْعَامَ شَكَّ شُعْبَةُ. (رواہ ابوداؤد)

حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ایک رات تہجد کی نماز پڑھتے دیکھا، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نماز شروع کرتے ہوئے کہا: اَللّٰهُ اَكْبَرُ ، اَللّٰهُ اَكْبَرُ ، اَللّٰهُ اَكْبَرُ ذُوالْمَلَكُوْتِ وَالْجَبَرُوْتِ وَالْكِبْرِيَاءِ وَالْعَظْمَةِ "(اللہ سب سے بڑا، اللہ سب سے بڑا، اللہ سب سے بڑا، بڑی بادشاہت والا، بڑے دبدبے والا، کبریائی اور عظمت والا) اس کے بعد آپ نے نماز شروع کی، پھر (سورۂ فاتحہ کے بعد) سورۂ بقرہ پڑھی، پھر رکوع کیا، تو

آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا رکوع قیام ہی کی طرح تھا (یعنی جس طرح قیام بہت طویل کیا کہ ایک رکعت میں پوری سورۂ بقرہ پڑھی، اسی طرح اس نماز میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے رکوع بھی بہت طویل کیا) اور اس رکوع میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زبان پر یہی کلمہ جاری تھا "سُبْحَانَ رَبِّیَ الْعَظِيْم" پھر آپ نے رکوع سے سر اٹھایا تو رکوع ہی کی طرح بہت دیر تک کھڑے رہے اور اس قومہ میں آپ کی زبان پر یہ کلمہ تھا: "لِرَبِّیَ الْحَمْد" (ساری حمد وستائش بس میرے رب کے لئے ہے) اس کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سجدہ کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا سجدہ قیام ہی کی طرح طویل تھا اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سجدے میں کہتے تھے: "سُبْحَانَ رَبِّیَ الْاَعْلٰی" پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سجدہ سے سر اٹھایا اور دونوں سجدوں کے درمیان آپ اپنے سجدے کی طرح یعنی تقریباً اس کے بقدر ہی بیٹھتے تھے اور اس درمیانی جلسہ میں دعا کرتے تھے: "رَبِّ اغْفِرْلِیْ ، رَبِّ اغْفِرْلِیْ" (اے میرے رب میری مغفرت فرما! اے میرے مالک مجھے معاف کردے) آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس وقت چار رکعتیں پڑھیں جن میں سورۂ بقرہ، ال عمران، نساء اور مائدہ یا انعام پڑھیں۔ (امام ابوداؤد کے استاذ الاستاذ) شعبۃ بن الحجاج کو اس میں شبہ ہو گیا ہے کہ ان کے استاذ عمرو بن مرہ نے چوتھی رکعت میں سورہ مائدہ پڑھنے کا ذکر کیا تھا یا سورۂ انعام پڑھنے کا۔ (سنن ابی داؤد)

تشریح: اس طرح طویل قرأت اور طویل رکوع وسجود کے ساتھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے تہجد پڑھنے کے واقعات حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے علاوہ اور بھی متعدد صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے مروی ہیں۔ چنانچہ حضرت عوف بن مالک اشجعی نے ایک رات کی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نماز تہجد کا ذکر کیا ہے جس میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پہلی دو رکعتوں میں سورۂ بقرہ اور سورۂ ال عمران پڑھیں۔ اور اس کے بعد دو رکعتوں میں بھی اسی طرح دو بڑی بڑی سورتیں (غالباً نساء اور مائدہ) پڑھیں۔ اور یہ ساری سورتیں اس طرح پڑھیں کہ جہاں رحمت کی کوئی آیت آجاتی تو اثناء قرأت ہی میں ٹھہر کر رحمت کی دعا کرتے اور جہاں عذاب کی آیت آجاتی وہاں اسی طرح اس سے پناہ مانگتے۔

واضح رہے کہ نماز تہجد میں اسی طرح دوسری نفل نمازوں میں قرأت کے درمیان ٹھہر کے دعا کرنا بالاتفاق جائز ہے۔

عَنْ اَبِیْ ذَرٍّ قَالَ قَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ حَتّٰى اَصْبَحَ بِاٰيَةٍ وَالْاٰيَةُ اِنْ تُعَذِّبْهُمْ فَاِنَّهُمْ عِبَادُکَ وَاِنْ تَغْفِرْلَهُمْ فَاِنَّکَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْحَکِيْم (رواه النسائی و ابن ماجه)

حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ایک رات کی نماز میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک ہی آیت پڑھتے پڑھتے صبح کردی اور وہ (سورہ مائدہ کے آخری رکوع کی) یہ آیت تھی اِنْ تُعَذِّبْهُمْ فَاِنَّهُمْ عِبَادُکَ. الاية" (سنن نسائی وسنن ابن ماجہ)

تشریح: مطلب یہ ہے کہ ایک رات کو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نماز تہجد پڑھنے کے لئے کھڑے ہوئے تو کسی خاص حالت اور کیفیت میں اسی ایک آیت کو بار بار پڑھتے رہے، یہاں تک کہ صبح ہوگئی: "اِنْ تُعَذِّبْهُمْ فَاِنَّهُمْ عِبَادُکَ وَاِنْ تَغْفِرْلَهُمْ فَاِنَّکَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْحَکِيْمُ." یہ آیت اللہ تعالیٰ کے ایک پُرجلال سوال کے جواب میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی معذرت اور عاجزانہ گزارش کا ایک جز ہے۔ سورۂ مائدہ کے آخری رکوع میں بیان فرمایا گیا ہے کہ اللہ تعالیٰ قیامت کے دن مسیحیوں پر حجت قائم کرنے کے لئے حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے سوال کریں گے کہ کیا تم نے اپنی امت سے کہا تھا کہ اللہ کے

لوگ ہیں جو بڑے خسارے میں ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: وہ لوگ جو بڑے دولت منداور سرمایہ دار ہیں' ان میں سے وہی لوگ خسارے سے محفوظ ہیں جو اپنے آگے پیچھے اور دائیں بائیں (ہر طرف خیر کے مصارف میں) اپنی دولت کشادہ دستی کے ساتھ صرف کرتے ہیں...... مگر دولت مندوں اور سرمایہ داروں میں ایسے بندے بہت کم ہیں۔ (صحیح بخاری وصحیح مسلم)

تشریح:...... حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فقر کی زندگی اختیار کر رکھی تھی اور ان کے مزاج اور طبیعت کے لحاظ سے یہی ان کے لیے بہتر تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں جب وہ حاضر ہوئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے اطمینان خاطر کے لیے بیان فرمایا کہ دولت مندی اور سرمایہ داری جو بظاہر بڑی نعمت ہے درا صل کڑی آزمائش بھی ہے اور صرف وہی بندے اس میں کامیاب ہو سکتے ہیں جو اس سے دل نہ لگائیں اور پوری کشادہ دستی کے ساتھ دولت کو خیر کے مصارف میں خرچ کریں جو ایسا نہ کریں گے وہ انجام کار بڑے خسارے میں رہیں گے۔

## صدقہ کے برکات اور ضروری احکام

عَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ الصَّدَقَةَ لَتُطْفِئُ غَضَبَ الرَّبِّ وَتَدْفَعُ مِيْتَةَ السُّوْءِ. (رواه الترمذى)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ: صدقہ اللہ کے غضب کو ٹھنڈا کرتا ہے اور بری موت کو دفع کرتا ہے۔ (جامع ترمذی)

تشریح:...... جس طرح دنیا کی مادی چیزوں جڑی بوٹیوں تک کے خواص اور اثرات ہوتے ہیں' اسی طرح انسانوں کے اچھے برے اعمال اور اخلاق کے بھی خواص اور اثرات ہیں جو انبیاء علیہم السلام کے ذریعہ ہی معلوم ہوتے ہیں۔ اس حدیث میں صدقہ کی دو خاصیتیں بیان کی گئی ہیں۔ ایک یہ کہ اگر بندے کی کسی بڑی لغزش اور معصیت کی وجہ سے اللہ تعالیٰ کا غضب اور ناراضی کے اس کی رضا اور رحمت کا مستحق بن جاتا ہے اور دوسری خاصیت یہ ہے کہ وہ بری موت سے آدمی کو بچاتا ہے (یعنی صدقہ کی برکت سے اس کا خاتمہ اچھا ہوتا ہے) دوسرا مطلب یہ بھی ہو سکتا ہے کہ وہ اس طرح کی موت سے بچاتا ہے جس کو دنیا میں بری موت سمجھا جاتا ہے۔ واللہ اعلم

عَنْ اَبِىْ اُمَامَةَ قَالَ قَالَ اَبُوْ ذَرٍّ يَا نَبِىَّ اللّٰهِ اَرَاَيْتَ الصَّدَقَةَ مَا هِىَ قَالَ اَضْعَافٌ مُضَاعَفَةٌ وَعِنْدَ اللّٰهِ الْمَزِيْدُ. (رواه احمد)

حضرت ابوامامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ: حضرت (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم)! بتائیے کہ صدقہ کیا ہے؟ (یعنی اللہ کی طرف سے اس کا کیا اجر ملنے والا ہے؟) آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ: چند در چند (یعنی جتنا کوئی اللہ کی راہ میں صدقہ کرے اس کا کئی گنا اس کو ملے گا) اور اللہ کے ہاں بہت ہے۔ (مسند احمد)

تشریح:...... مطلب یہ ہے کہ جو اللہ کی راہ میں جتنا صدقہ کرے گا اس کو اس کا کئی گنا اللہ تعالیٰ عطا فرمائے گا۔ دوسری بعض احادیث میں دس گنے سے سات سو گنے تک کا ذکر ہے اور یہ بھی آخری حد نہیں ہے۔ اللہ تعالیٰ جس کو چاہے گا اس سے بھی زیادہ عطا فرمائے گا۔ (وَاللّٰهُ يُضَاعِفُ لِمَنْ يَّشَاءُ)...... اس کا خزانہ لا انتہاء ہے۔

بعض حضرات نے اس حدیث کا مطلب یہ سمجھا ہے کہ صدقہ کے عوض میں کئی گنا تو اللہ تعالیٰ اسی دنیا میں عطا فرماتا ہے اور

www.ahlehaq.org

اس کا صلہ جو آخرت میں عطا فرمایا جائے گا وہ اس سے بہت زیادہ ہوگا۔

اللہ کے بندوں کا یہ عام تجربہ ہے کہ اللہ پر یقین اور اعتماد کرتے ہوئے وہ اخلاص کے ساتھ جتنا اس کی راہ میں اس کے بندوں پر صرف کرتے ہیں اس کا کئی گنا اللہ تعالیٰ ان کو اس دنیا ہی میں عطا فرما دیتا ہے۔ ہاں اخلاص اور یقین شرط ہے۔

عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَرَّ رَجُلٌ بِغُصْنِ شَجَرَةٍ عَلٰى ظَهْرِ طَرِيْقٍ فَقَالَ لَاُنَحِّيَنَّ هٰذَا عَنْ طَرِيْقِ الْمُسْلِمِيْنَ لَا يُؤْذِيْهِمْ فَاُدْخِلَ الْجَنَّةَ (رواه البخاری و مسلم)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بیان فرمایا کہ: اللہ کا کوئی بندہ کسی راستے پر چلا جا رہا تھا جس پر کسی درخت کی ایک شاخ تھی (جس سے گزرنے والوں کو تکلیف ہوتی تھی) اس بندے نے اپنے جی میں کہا کہ میں اس شاخ کو یہاں سے الگ کر کے راستہ صاف کروں گا تاکہ بندگان خدا کو تکلیف نہ ہو (پھر اس نے ایسا ہی کیا) تو وہ اپنے اس عمل کی وجہ سے جنت میں بھیج دیا گیا۔ (صحیح بخاری وصحیح مسلم)

تشریح:...... بعض اعمال بظاہر بہت چھوٹے اور معمولی ہوتے ہیں لیکن کبھی کبھی وہ دل کی ایسی کیفیت اور ایسے خدا پرستانہ جذبہ کے ساتھ صادر ہوتے ہیں جو اللہ تعالیٰ کی نگاہ میں بڑے قیمتی اور محبوب ہوتے ہے۔ اس کی وجہ سے ارحم الراحمین کا دریائے رحمت جوش میں آجاتا ہے پھر اس بندے کے سارے گناہ بخش دیئے جاتے ہیں اور اس کے لیے مغفرت اور داخلہ جنت کا فیصلہ فرما دیا جاتا ہے۔ واللہ اعلم۔

عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ قَالَ رَجُلٌ يَّا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَیُّ الصَّدَقَةِ اَعْظَمُ اَجْرًا قَالَ اَنْ تَصَدَّقَ وَاَنْتَ صَحِيْحٌ شَحِيْحٌ تَخْشَى الْفَقْرَ وَتَاْمَلُ الْغِنٰى وَلَا تُمْهِلُ حَتّٰى اِذَا بَلَغَتِ الْحُلْقُوْمَ قُلْتَ لِفُلَانٍ كَذَا وَلِفُلَانٍ كَذَا وَقَدْ كَانَ لِفُلَانٍ. (رواه البخاری و مسلم)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ کس صدقہ کا ثواب زیادہ ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ زیادہ ثواب کی صورت یہ ہے کہ تم ایسی حالت میں صدقہ کرو جب کہ تمہاری تندرستی قائم ہو اور تمہارے اندر دولت کی چاہت اور اس کو اپنے پاس رکھنے کی حرص ہو، اس حالت میں (راہِ خدا میں مال خرچ کرنے سے) تمہیں محتاجی کا خطرہ ہو اور دولت مندی کی دل میں آرزو ہو (ایسے وقت میں اللہ کی رضا کے لیے اپنا مال خرچ کرنا سچی خدا پرستی اور خدا طلبی کی دلیل ہے اور ایسے صدقہ کا ثواب بہت بڑا ہے) اور ایسا نہ ہونا چاہیے کہ تم سوچتے رہو اور ٹالتے رہو۔ یہاں تک کہ جب موت کا وقت آجائے اور جان کھنچ کر حلق میں آجائے تو تم مال کے بارے میں وصیت کرنے لگو کہ اتنا فلاں کو اور اتنا فلاں کو حالانکہ اب تو مال (تمہاری ملکیت سے نکل کر) فلاں فلاں کا (یعنی وارثوں) کا ہو ہی جائے گا۔ (صحیح بخاری وصحیح مسلم)

تشریح:...... انسانوں کی یہ عام کمزوری ہے کہ جب تک وہ تندرست و توانا ہوتے ہیں اور موت سامنے نہیں کھڑی ہوتی وہ اللہ کی راہ میں خرچ کرنے سے بخل کرتے ہیں۔ شیطان ان کے دلوں میں وسوسہ ڈالتا ہے کہ اگر ہم نے راہِ خدا میں خرچ کیا تو ہمارے پاس کمی ہو جائے گی، ہم خود تنگدست اور محتاج ہو جائیں گے۔ اس لیے ان کا ہاتھ نہیں کھلتا لیکن جب موت سامنے آجاتی ہے اور زندگی کی اُمید باقی نہیں رہتی تو انہیں صدقہ یاد آتا ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ یہ طرز عمل ٹھیک نہیں ہے

اللہ کی نگاہ میں محبوب اور مقبول صدقہ وہ ہے جو بندہ تندرستی اور توانائی کی ایسی حالت میں کرے کہ اس کے سامنے اپنے مسائل اور اپنا مستقبل بھی ہو اس کے باوجود وہ اللہ کی رضا جوئی کے لیے اور آخرت کے ثواب کی اُمید میں اور رب کریم کے وعدوں پر یقین و اعتماد کرتے ہوئے اسی حالت میں ہاتھ کھول کر اللہ کی راہ میں اس کے بندوں پہ خرچ کرے۔ ایسے بندوں کے لیے قرآن مجید میں فلاح کا وعدہ ہے۔ "وَمَنْ يُّوْقَ شُحَّ نَفْسِهٖ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ"

اپنے اہل وعیال کی ضروریات پر اپنی اپنی حیثیت کے مطابق کم وبیش خرچ تو سب ہی کرتے ہیں لیکن اس خرچ کرنے سے لوگوں کو وہ روحانی خوشی حاصل نہیں ہوتی جو اللہ تعالیٰ کے نیک بندوں کو دوسرے ضرورت مندوں اور مساکین وفقراء پر صدقہ کرنے سے ہوتی ہے کیونکہ اپنے اہل وعیال پر خرچ کرنے کو لوگ کار ثواب نہیں سمجھتے بلکہ اس کو مجبوری کا ایک تاوان یا نفس کا ایک تقاضا سمجھتے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بتایا کہ اپنے اہل وعیال اور اعزہ واقارب پر بھی لوجہ اللہ اور ثواب کی نیت سے خرچ کرنا چاہیے۔ اس صورت میں جو خرچ اس مد میں ہوگا وہ سب صدقہ کی طرح آخرت کے بینک میں جمع ہوگا بلکہ دوسرے لوگوں پر صدقہ کرنے سے زیادہ اس کا ثواب ہوگا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اِس تعلیم سے ہمارے لیے خیر وسعادت کا ایک بہت بڑا دروازہ کھل جاتا ہے۔ اب ہم جو کچھ اپنے بیوی بچوں کے کھانے، کپڑے پر حتیٰ کہ ان کے جوتوں پر جائز حدود میں خرچ کریں وہ ایک طرح کا "صدقہ" اور کار ثواب ہوگا۔ بس شرط یہ ہے کہ ہم اس ذہن سے اور اس نیت سے خرچ کریں۔

عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ قَالَ جَاءَ رَجُلٌ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ عِنْدِىْ دِيْنَارٌ قَالَ اَنْفِقْهُ عَلٰى نَفْسِكَ قَالَ عِنْدِىْ اٰخَرُ قَالَ اَنْفِقْهُ عَلٰى وَلَدِكَ قَالَ عِنْدِىْ اٰخَرُ قَالَ اَنْفِقْهُ عَلٰى اَهْلِكَ قَالَ عِنْدِىْ اٰخَرُ قَالَ اَنْفِقْهُ عَلٰى خَادِمِكَ قَالَ عِنْدِىْ اٰخَرُ قَالَ اَنْتَ اَعْلَمُ. (رواه ابو داؤد والنسائى)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا اور عرض کیا کہ میرے پاس ایک دینار ہے (بتائیے کہ میں وہ کہاں خرچ کروں اور کس کو دے دوں؟) آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: (سب سے مقدم یہ ہے) کہ اپنی ضرورتوں پر خرچ کرو۔ اس نے کہا کہ: اس کے لیے میرے پاس اور ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تو اس کو اپنی اولاد کی ضروریات پر خرچ کرو۔ اس نے کہا کہ: اس کے لیے میرے پاس اور ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تو اس کو اپنی بیوی کی ضروریات پر خرچ کرو۔ اس نے کہا کہ اس کے لیے میرے پاس اور ہے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ پھر اس کو اپنے غلام اور خادم پر صرف کردو۔ اس نے کہا کہ اس کے لیے میرے پاس اور ہے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم زیادہ واقف ہو (کہ تمہارے اہل قرابت میں کون زیادہ ضرورت مند اور مستحق ہے)۔ (سنن ابی داؤد، سنن نسائی)

تشریح: ...... غالباً ان صاحب کے ظاہری حال سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ اندازہ کیا تھا کہ یہ خود ضرورت مند اور تنگ حال ہیں اور ان کے پاس بس ایک دینار ہے اور یہ اس کو ثواب آخرت اور اللہ کی رضا کے لیے کہیں خرچ کرنا چاہتے ہیں اور ان کو یہ معلوم نہیں کہ مؤمن بندہ جو کچھ اپنی ضرورتوں پر خرچ کرے یا اپنے بیوی بچوں اور غلاموں پر (جن کی اس پر ذمہ داری ہے) خرچ کرے وہ سب بھی صدقہ اور اللہ تعالیٰ کی رضا اور ثواب کا وسیلہ ہے۔ اس لیے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو بالترتیب یہ مشورہ دیا۔ عام اصول اور

حکم یہی ہے کہ آدمی پہلے ان حقوق اور ان ذمہ داریوں کو ادا کرے جن کا وہ ذاتی اور شخصی طور پر ذمہ دار ہے اس کے بعد آگے بڑھے۔ ہاں وہ خاصان خدا جن کو توکل واعتماد علی اللہ کا بلند مقام حاصل ہو اور ان کے اہل وعیال کو بھی اس دولت میں سے حصہ ملا ہو ان کے لیے یہ صحیح ہے کہ خود فاقہ سے رہیں، پیٹوں پہ پتھر باندھیں اور گھر میں جو کھانا ہو وہ دوسرے اہل حاجت کو کھلا دیں۔ خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور خواص صحابہ کا حال اور طرزِ عمل یہی تھا۔ "يؤثرون على انفسهم ولو كان بهم خصاصة" (سورۃ الحشر)

عَنْ اَنَسٍ قَالَ كَانَ اَبُوْ طَلْحَةَ اَكْثَرَ الْاَنْصَارِ بِالْمَدِيْنَةِ مَالاً مِنْ نَخْلٍ وَكَانَ اَحَبُّ اَمْوَالِهِ اِلَيْهِ بَيْرُحَاءَ وَكَانَتْ مُسْتَقْبِلَةَ الْمَسْجِدِ وَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَدْخُلُهَا وَيَشْرَبُ مِنْ مَاءٍ فِيْهَا طَيِّبٍ قَالَ اَنَسٌ فَلَمَّا نَزَلَتْ هٰذِهِ الْاٰيَةُ لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰى تُنْفِقُوْا مِمَّا تُحِبُّوْنَ قَامَ اَبُوْ طَلْحَةَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى يَقُوْلُ لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰى تُنْفِقُوْا مِمَّا تُحِبُّوْنَ وَاِنَّ اَحَبَّ مَالِىْ اِلَىَّ بَيْرُحَاءَ وَاِنَّهَا صَدَقَةٌ لِلّٰهِ تَعَالٰى اَرْجُوْ بِرَّهَا وَذُخْرَهَا عِنْدَ اللّٰهِ فَضَعْهَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَيْثُ اَرَاكَ اللّٰهُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَخٍ بَخٍ ذٰلِكَ مَالٌ رَابِحٌ وَقَدْ سَمِعْتُ مَا قُلْتَ وَاِنِّىْ اَرٰى اَنْ تَجْعَلَهَا فِى الْاَقْرَبِيْنَ فَقَالَ اَبُوْ طَلْحَةَ اَفْعَلُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَسَمَهَا اَبُوْ طَلْحَةَ فِىْ اَقَارِبِهٖ وَبَنِىْ عَمِّهٖ. (رواه البخاري ومسلم)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ کھجور کے باغات کے لحاظ سے مدینہ کے انصار میں سب سے زیادہ دولت مند حضرت ابوطلحہ انصاری تھے اور انہیں اپنے باغات اور جائیدادوں میں سب سے زیادہ محبوب بیرحاء تھا (یہ ان کے ایک قیمتی باغ کا نام تھا) اور یہ مسجد نبویؐ کے بالکل سامنے تھا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس میں تشریف لے جایا کرتے تھے اور اس کا نفیس پانی (شوق سے) نوش فرماتے تھے...... انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ جب قرآن مجید کی یہ آیت نازل ہوئی: "لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰى تُنْفِقُوْا مِمَّا تُحِبُّوْنَ" (نیکی اور مقبولیت کا مقام تم کو اس وقت تک حاصل نہیں ہوسکتا جب تک اپنی محبوب چیزوں کو تم راہِ خدا میں خرچ نہ کرو) تو حضرت ابوطلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ اللہ تعالیٰ کا یہ ارشاد ہے: "لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰى تُنْفِقُوْا مِمَّا تُحِبُّوْنَ" اور مجھے اپنی ساری مالیات میں سب سے زیادہ محبوب بیرحاء ہے اس لیے اب وہی میری طرف سے اللہ کے لیے صدقہ ہے۔ مجھے اُمید ہے کہ آخرت میں مجھے اس کا ثواب ملے گا اور میرے لیے ذخیرہ ہوگا۔ لہٰذا آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس کے بارے میں وہ فیصلہ فرمادیں جو اللہ تعالیٰ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ذہن میں ڈالے (یعنی جو مصرف اس کا مناسب سمجھیں معین فرمادیں) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: واہ واہ! یہ تو بڑی نفع مند اور کار آمد جائیداد ہے، میں نے تمہاری بات سن لی (اور تمہارا منشاء سمجھ لیا) میں سمجھتا ہوں کہ تم اس کو اپنے ضرورت مند قریبی رشتہ داروں میں تقسیم کردو۔ حضرت ابوطلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا، یا رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم)! میں یہی کروں گا۔ چنانچہ انہوں نے وہ باغ اپنے قریبی رشتہ داروں میں اور چچا زاد بھائیوں میں تقسیم کردیا۔ (صحیح بخاری وصحیح مسلم)

www.ahlehaq.org

تشریح:...... بعض روایات میں تفصیل کے ساتھ بتایا گیا ہے کہ حضرت ابوطلحہ رضی اللہ عنہ نے اپنا یہ باغ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہدایت کے مطابق اپنے خاص اقارب ابی بن کعب' حسان بن ثابت' شداد بن اوس اور نبیط بن جابر پر تقسیم کر دیا تھا یہ باغ کس قدر قیمتی تھا اس کا اندازہ اس سے کیا جا سکتا ہے کہ بعد میں حضرت معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے صرف حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ کا حصہ ایک لاکھ درہم میں خریدا تھا۔

فائدہ:...... چونکہ آدمی کا زیادہ واسطہ اپنے عزیزوں' قریبوں ہی سے رہتا ہے اور زیادہ تر معاملات انہیں سے پڑتے ہیں اس لیے اختلافات اور تنازعات بھی زیادہ تر اقارب ہی سے ہوتے ہیں جن کی وجہ سے اس دنیا کی زندگی بھی عذاب بن جاتی ہے اور آخرت بھی برباد ہے۔ اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اس تعلیم و ہدایت پر عمل کیا جائے اور لوگ اپنے قرابت داروں پر اپنی کمائی خرچ کرنا اللہ کی رضا کا وسیلہ سمجھیں تو دنیا اور آخرت کے بڑے عذاب سے محفوظ رہیں۔ کاش! دنیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیم و ہدایت کی قدر سمجھے اور اس سے فائدہ اُٹھائے۔

## مرنے والوں کی طرف صدقہ

صدقہ کیا ہے؟ اللہ کے بندوں کے ساتھ اس نیت سے اور اس اُمید پر احسان کرنا کہ اس کے صلہ میں اللہ تعالیٰ کی رضا اور رحمت اور مہربانی نصیب ہوگی اور بلاشبہ وہ اللہ تعالیٰ کی رحمت اور اس کا کرم و احسان حاصل کرنے کا خاص الخاص وسیلہ ہے...... رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ بھی بتایا کہ جس طرح ایک آدمی اپنی طرف سے صدقہ کر کے اللہ تعالیٰ کی طرف سے اس کے ثواب وصلہ کی اُمید کر سکتا ہے اسی طرح اگر کسی مرنے والے کی طرف سے صدقہ کیا جائے تو اللہ تعالیٰ اس کا ثواب و صلہ اس مرنے والے کو عطا فرمائے گا۔ پس مرنے والوں کی خدمت اور ان کے ساتھ ہمدردی واحسان کا ایک طریقہ ان کے لیے دعا و استغفار کے علاوہ یہ بھی ہے کہ ان کی طرف سے صدقہ کیا جائے یا اسی طرح ان کی طرف سے دوسرے اعمال خیر کر کے ان کو ثواب پہنچایا جائے۔ اس بارے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مندرجہ ذیل حدیث ملاحظہ فرمائیں:

عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ اَنَّ الْعَاصَ بْنَ وَائِلٍ نَذَرَ فِي الْجَاهِلِيَّةِ اَنْ يَّنْحَرَ مِائَةَ بُدْنَةٍ وَاَنَّ هِشَامَ بْنَ الْعَاصِ نَحَرَ حِصَّتَهُ خَمْسِيْنَ وَاَنَّ عَمْرًوا سَأَلَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ ذٰلِكَ فَقَالَ اَمَّا اَبُوْكَ لَوْ اَقَرَّ بِالتَّوْحِيْدِ فَصُمْتَ وَتَصَدَّقْتَ عَنْهُ نَفَعَهُ ذٰلِكَ. (رواه احمد)

حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ان کے دادا عاص بن وائل نے زمانہ جاہلیت میں سو اونٹ قربان کرنے کی نذر مانی تھی (جس کو وہ پورا نہیں کر سکے تھے) تو ان کے ایک بیٹے ہشام بن العاص نے تو پچاس اونٹوں کی قربانی (اپنے باپ کی اس نذر کے حساب میں) کر دی اور دوسرے بیٹے عمرو بن العاص نے (جن کو اللہ نے اسلام کی توفیق دے دی تھی) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اس بارے میں دریافت کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ: اگر تمہارے باپ ایمان لے آئے ہوتے اور پھر تم ان کی طرف سے روزے رکھتے یا صدقہ کرتے تو ان کے لیے نفع مند ہوتا (اور اس کا ثواب ان کو پہنچتا لیکن کفر و شرک کی حالت میں مرنے کی وجہ سے اب تمہارا کوئی عمل ان کے کام نہیں آ سکتا) (مسند احمد)

تشریح:......رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس حدیث میں (اور ان کے علاوہ بھی بہت سی حدیثوں میں جو کتب حدیث کے مختلف ابواب میں مروی ہیں) یہ بات پوری صراحت کے ساتھ بیان فرمائی ہے کہ صدقہ وغیرہ جو قابل قبول نیک عمل کسی مرنے والے کی طرف سے کیا جائے یعنی اس کا ثواب اس کو پہنچایا جائے وہ اس کے لیے نفع مند ہوگا اور اس کو اس کا ثواب پہنچے گا...... گویا جس طرح اس دنیا میں ایک آدمی اپنا کمایا ہوا پیسہ اللہ کے کسی دوسرے بندے کو دے کر اس کی خدمت اور مدد کر سکتا ہے اور وہ بندہ اس سے نفع اُٹھا سکتا ہے اسی طرح اگر کوئی صاحب ایمان اپنے مرحوم ماں باپ یا کسی دوسرے مؤمن بندہ کی طرف سے صدقہ کر کے اس کو آخرت میں نفع پہنچانا اور اس کی خدمت کرنا چاہے تو مندرجہ بالا حدیث نے بتایا کہ ایسا ہو سکتا ہے اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے اس کا دروازہ کھلا ہوا ہے۔

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ کتنا عظیم فضل واحسان ہے اللہ تعالیٰ کا کہ اس راستے سے ہم اپنے ماں باپ اور دوسرے عزیزوں، قریبوں اور دوستوں، محسنوں کی خدمت ان کے مرنے کے بعد بھی کر سکتے ہیں اور اپنے ہدیے اور تحفے ان کو برابر بھیج سکتے ہیں۔

یہ مسئلہ احادیث نبویہؐ سے بھی ثابت ہے اور اس پر اُمت کے آئمہ حق کا اجماع بھی ہے۔ ہمارے زمانہ کے بعض ان لوگوں نے جو حدیث وسنت کو کتاب اللہ کے بعد دین وشریعت کی ثانوی اساس بھی نہیں مانتے اور اس کے حجت دینی ہونے کے قطعی منکر ہیں اس مسئلہ سے انکار کیا ہے۔

## مالداروں کو زکوٰۃ کی پابندی کرنا

**عن ابی الدرداءِ رضی الله عنه عن رسول الله صلی الله علیه وسلم قال الذکوة قنطرة الاسلام.**

حضرت ابو درداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ زکوٰۃ اسلام کا پل ہے۔ (طبرانی اوسط وکبیر)

فائدہ: اس سے زکوٰۃ کا کتنا بڑا درجہ ثابت ہوا اور اس کے نہ دینے سے مسلمانی میں کتنا بڑا نقصان معلوم ہوا۔

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے اپنے مال کی زکوٰۃ ادا کر دی اُس سے اُس کی بُرائی جاتی رہی (یعنی زکوٰۃ نہ دینے سے جو اس مال میں نحوست اور گندگی آجاتی ہے وہ نہیں رہی) (طبرانی اوسط وابن خزیمہ صحیح)

فائدہ: معلوم ہوا کہ جس مال کی زکوٰۃ نہ دی جاوے اس میں برکت نہیں رہتی، اس کی کچھ تفصیل نمبر ۱۳ و نمبر ۱۴ میں آتی ہے۔

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے سنا آپ فرماتے تھے جو شخص تم میں اللہ ورسول پر ایمان رکھتا ہو اس کو چاہیے کہ اپنے مال کی زکوٰۃ ادا کرے۔ (طبرانی کبیر)

فائدہ: اس سے معلوم ہوا کہ زکوٰۃ نہ دینے سے ایمان میں کمی رہتی ہے۔

حضرت عبداللہ بن معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا تین کام ایسے ہیں کہ جو شخص ان کو کرے گا ایمان کا ذائقہ چکھے گا۔ صرف اللہ کی عبادت کرے اور یہ عقیدہ رکھے کے سوا اللہ کے کوئی عبادت کے لائق نہیں اور اپنے مال کی زکوٰۃ ہر سال اس طرح دے کہ اس کا نفس اس پر خوش ہو اور اس کو آمادہ کرتا ہو۔ (یعنی اُس کو روکتا نہ ہو)

فائدہ: اس زکوٰۃ کا مرتبہ تو اس سے ظاہر ہوا کہ اس کو توحید کے ساتھ ذکر فرمایا اور اس کا اثر اس سے ظاہر

www.ahlehaq.org

ہوا کہ اس سے ایمان کا مزہ بڑھ جاتا ہے۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کوئی شخص سونے کا رکھنے والا اور چاندی کا رکھنے والا ایسا نہیں جو اس کا حق (یعنی زکوٰۃ) نہ دیتا ہو مگر اس کا یہ حال ہوگا کہ جب قیامت کا دن ہوگا اس شخص کے (عذاب کے) لیے اس سونے چاندی کی تختیاں بنائی جائیں گی پھر ان تختیوں کو جہنم کی آگ میں تپایا جائے گا پھر ان سے اس کی کروٹ اور پیشانی اور پشت کو داغ دیا جائے گا۔ جب وہ تختیاں ٹھنڈی ہونے لگیں گی پھر دوبارہ ان کو تپایا جائے گا (اور) یہ اس دن میں ہوگا جس کی مقدار پچاس ہزار برس کی ہوگی (یعنی قیامت کے دن میں)۔ (بخاری ومسلم)

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالے نے مسلمان مالداروں پر ان کے مال میں اتنا حق یعنی زکوٰۃ فرض کیا ہے جو ان کے غریبوں کو کافی ہو جائے اور غریبوں کو بھوکے ننگے ہونے کی جب کبھی تکلیف ہوتی ہے، مالداروں ہی کی اس کرتوت کی بدولت ہوتی ہے (کہ وہ زکوٰۃ نہیں دیتے) یاد رکھو کہ اللہ تعالیٰ ان سے (اس پر) سخت حساب لینے والا اور ان کو دردناک عذاب دینے والا ہے۔ (طبرانی اوسط وصغیر)

فائدہ: ایک حدیث میں اس کی تفصیل میں یہ بھی ارشاد ہے کہ محتاج لوگ قیامت میں اللہ تعالیٰ سے مالداروں کی یہ شکایت کریں گے کہ ہمارے حقوق جو آپ نے ان پر فرض کیے تھے انہوں نے ہم کو نہیں پہنچائے۔ اللہ تعالیٰ ان سے فرمائے گا اپنی عزت وجلال کی قسم میں تم کو مقرب بناؤں گا اور ان کو دور کردوں گا۔ (طبرانی صغیر)

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ہم کو نماز کی پابندی کا اور زکوٰۃ دینے کا حکم کیا گیا ہے اور جو شخص زکوٰۃ نہ دے اس کی نماز بھی (مقبول) نہیں ہوتی۔ (طبرانی واصبہانی) اور ایک روایت میں ان کا ارشاد ہے کہ جو شخص نماز کی پابندی کرلے اور زکوٰۃ نہ دے وہ (پورا) مسلمان نہیں کہ اس کا نیک عمل اس کو نفع دے۔ (اصبہانی)

فائدہ: لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ یہ لوگ نماز بھی چھوڑ دیں، اگر ایسا کریں گے تو اس کا عذاب الگ ہوگا۔ بلکہ مطلب یہ ہے کہ زکوٰۃ بھی دینے لگیں۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جس کو اللہ تعالیٰ نے مال دیا ہو پھر وہ اس کی زکوٰۃ ادا نہ کرے قیامت کے روز وہ مال ایک گنجے سانپ کی شکل بنا دیا جائے گا جس کی دونوں آنکھوں کے اوپر دو نقطے ہوں گے (ایسا سانپ بہت زہریلا ہوتا ہے) اور اس کے گلے میں طوق (یعنی ہنسلی) کی طرح ڈال دیا جائے گا اور اس کی دونوں باچھیں پکڑے گا اور کہے گا میں تیرا مال ہوں، میں تیری جمع ہوں۔ پھر آپ نے (اس کی تصدیق میں) یہ آیت پڑھی: وَلَا يَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ يَبْخَلُوْنَ۔الآیۃ (آل عمران، آیت ۱۸۰) (اس آیت میں مال کے طوق بنائے جانے کا ذکر ہے۔) (بخاری ونسائی)

حضرت عمارہ بن حزم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا (علاوہ **لا الہ اللہ محمد رسول اللہ** پر ایمان لانے کے) اللہ تعالیٰ نے اسلام میں چار چیزیں اور فرض کی ہیں پس جو شخص ان میں سے تین کو ادا کرے تو وہ اس کو (پورا) کام نہ دیں گی جب تک سب کو ادا نہ کرے نماز، زکوٰۃ اور رمضان کے روزے اور بیت اللہ کا حج۔ (احمد)

فائدہ:اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ اگر نماز، روزہ و حج سب کرتا ہوگا مگر زکوٰۃ نہ دیتا ہو وہ سب بھی اس کی نجات کے لیے کافی نہیں۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا زکوٰۃ نہ دینے والا قیامت کے دن دوزخ میں جائے گا۔ (طبرانی صغیر)

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا نماز تو سب کے سامنے ظاہر ہونے والی چیز ہے اس کو قبول کرلیا اور زکوٰۃ پوشیدہ چیز ہے اس کو خود کھالیا (حقداروں کو نہ دیا) ایسے لوگ منافق ہیں۔ (بزار)

فائدہ: یعنی بعضے لوگ نماز اسی لیے پڑھتے ہیں کہ نہ پڑھیں گے تو سب کو خبر ہوگی اور زکوٰۃ اس لیے نہیں دیتے کہ اس کی کسی کو خبر نہیں ہوتی اور منافق ایسا ہی کرتے تھے ورنہ خدا کے حکم تو دونوں ہیں۔

## زکوٰۃ....ایک اسلامی رکن

**عن بريدة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ما منع قوم الزكوة الا ابتلاهم الله بالسنين وفى رواية الا جس الله عنهم المطر.**

حضرت بریدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ جس قوم نے زکوٰۃ دینا بند کرلیا اللہ تعالیٰ ان کو قحط میں مبتلا کرتا ہے اور ایک اور روایت میں یہ لفظ ہیں کہ اللہ تعالیٰ ان سے بارش کو روک لیتا ہے۔ (طبرانی وحاکم وبیہقی)

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس مال میں زکوٰۃ ملی ہوئی رہی وہ اس کو برباد کردیتی ہے۔ (بزار وبیہقی)

فائدہ: زکوٰۃ ملنا یہ کہ اس میں زکوٰۃ فرض ہوجائے اور نکالی نہ جائے، اور برباد ہونا یہ کہ وہ مال جاتا رہے یا اس کی برکت جاتی رہے جیسے اگلی حدیث میں مذکور ہے۔

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جب کوئی مال خشکی میں یا دریا میں تلف ہوتا ہے زکوٰۃ نہ دینے سے ہوتا ہے۔ (طبرانی اوسط)

فائدہ:اور اگر باوجود زکوٰۃ دینے کے شاذ ونادر تلف ہوجاوے تو وہ حقیقت میں تلف نہیں ہے کیونکہ اس کا اجر آخرت میں ملے گا اور زکوٰۃ نہ دینے سے جو تلف ہوا وہ سزا ہے اس پر اجر کا وعدہ نہیں۔

حضرت اسماء بنت یزید رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ میں اور میری خالہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت میں اس حالت میں حاضر ہوئیں کہ ہم نے سونے کے کنگن پہنے ہوئے تھے۔ آپ نے ہم سے پوچھا کہ کیا تم ان کی زکوٰۃ دیتی ہو؟ ہم نے عرض کیا نہیں، آپ نے فرمایا کیا تم کو اس سے ڈر نہیں لگتا کہ تم کو اللہ تعالیٰ آگ کے کنگن پہنادے، اس کی زکوٰۃ ادا کیا کرو۔ (احمد بسند حسن)

فائدہ: ان حدیثوں سے یہ امور ثابت ہوئے۔

الف۔ زکوٰۃ کی فرضیت اور فضیلت۔

ب۔ زکوٰۃ نہ دینے کا وبال اور عذاب، دنیا میں تو مال کی بربادی یا بے برکتی اور آخرت میں دوزخ۔

ج۔ زکوٰۃ نہ دینے والے کی نماز، روزہ وغیرہ بھی مقبول نہ ہونا۔

د۔ زکوٰۃ نہ دینے والے کی حالت منافق کے مشابہ ہونا۔

ہ۔ زکوٰۃ کا حقوق العباد کے مشابہ ہونا جیسا کہ نمبر ۶ کے ذیل میں گذرا اس سے اس کی تاکید دوسری عبادتوں سے اور زیادہ بڑھ گئی۔ اب چند ضروری مضامین زکوٰۃ کے متعلق لکھتا ہوں۔

پہلا مضمون: جن چیزوں میں زکوٰۃ فرض ہے وہ کئی چیزیں ہیں۔ ایک چاندی سونا خواہ روپیہ اشرفی، خواہ نوٹ کی شکل میں، پھر خواہ اپنے قبضہ میں ہو خواہ کسی کے ذمہ اُدھار ہو جس کا اپنے پاس ثبوت ہو یا ادھار لینے والا اقراری ہو، خواہ چاندی سونے برتن یا زیور یا سُچا گوٹہ ٹھپہ ہو۔ اگر صرف چاندی کی چیزیں ہوں اور وزن میں ساڑھے چون ۵۴ روپے کے برابر ہو جاوے اور اگر چاندی کے ساتھ کچھ سونے کی بھی چیزیں ہوں اور سونے کے دام چاندی کے وزن کے ساتھ مل کر وہی ساڑھے چون روپیہ کے برابر ہو جاوے تو جس دن سے ان چیزوں کا مالک ہوا ہے اس دن سے اسلامی سال گزرنے پر اس کا چالیسواں حصہ زکوٰۃ فرض ہوگی اور احتیاط یہ ہے کہ اگر پچاس روپیہ کے برابر بھی مالیت ہو تب بھی سوا روپیہ زکوٰۃ کا دے دے اور دوسری چیز جس میں زکوٰۃ فرض ہے سوداگری کا مال ہے۔ جب وہ قیمت میں اتنے کا ہو جس کا ابھی بیان ہوا ہے اور اس قیمت کی مقدار سے یہ بھی معلوم ہو گیا ہوگا کہ مسلمانوں میں کثرت سے ایسے لوگ ہیں جن پر زکوٰۃ فرض ہے کیونکہ اتنے زیور سے یا سوداگری کی اتنی مالیت سے بہت کم گھر خالی ہوں گے مگر وہ اس سے غافل ہیں سو اس کا ضرور خیال کرنا چاہیے۔

تیسری چیز ایسے اونٹ یا گائے بھینس یا بھیڑ بکریاں ہیں جن کو صرف دودھ اور بچے حاصل کرنے کیلئے پالا ہو اور وہ جنگل میں چرتے ہوں۔ چونکہ اس ملک میں اس کا رواج کم ہے لہٰذا ان کی تعداد جس میں زکوٰۃ فرض ہو جاتی ہے نہیں لکھی گئی جس کو ضرورت ہو عالموں سے پوچھ لے۔ چوتھی چیز عشری زمین کی پیداوار ہے، اس کے مسائل بھی عالموں سے پوچھ لیے جاویں۔

پانچویں چیز صدقہ فطر ہے جو عید کے دن زکوٰۃ والوں پر تو سب پر واجب ہے اور بعضے ایسے شخصوں پر بھی واجب ہے جن پر زکوٰۃ واجب نہیں، اس کو بھی کسی عالم سے پوچھ لیں، یہ اپنی طرف سے اور نابالغ بچوں کی طرف سے دینا چاہیے۔

دوسرا مضمون: سب سے زیادہ زکوٰۃ کے حق دار اپنے غریب رشتہ دار ہیں، خواہ بستی میں ہوں یا دوسری جگہ۔ ان کے بعد اپنی بستی کے دوسرے غریب، لیکن اگر دوسری بستی کے لوگ زیادہ غریب ہوں تو پھر ان ہی کا حق زیادہ ہے۔ مگر جن کو زکوٰۃ دینا ہو وہ نہ بنی ہاشم ہوں یعنی سید وغیرہ اور نہ زکوٰۃ دینے والے کے ماں باپ یا دادا دادی یا نانا نانی یا اولاد یا میاں بی بی لگتے ہوں، اور کفن یا مسجد میں لگانا بھی درست نہیں، البتہ میت والے کو اگر دے دے تو درست ہے۔ مگر پھر اس کو کفن میں لگانے نہ لگانے کا اختیار ہوگا اور اسی طرح ہر انجمن یا مدرسہ میں دینا درست نہیں جب تک مدرسہ والوں سے پوچھ نہ لے کہ تم زکوٰۃ کو کس طریقہ سے خرچ کرتے ہو اور پھر کسی عالم سے پوچھ لے کہ اس طریقہ سے خرچ کرنے سے زکوٰۃ ادا ہو جاتی ہے یا نہیں؟

تیسرا مضمون: مسلمانوں کی زیادہ پریشانی ظاہری و باطنی کا سبب افلاس ہے اور زکوٰۃ اس کا کافی علاج ہے اگر مالدار فضول خرچی نہ کریں اور ہٹے کٹے محنت و مزدوری کرتے رہیں اور معذور لوگوں کی زکوٰۃ سے امداد ہوتی رہے تو مسلمانوں میں ایک بھی ننگا

بھوکا نہ رہے۔حدیث نمبر ۶ میں خود حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد میں یہ مضمون صاف صاف مذکور ہے۔فقط

زکوٰۃ بھی مثل نماز کے اسلام کا ایک رکن یعنی بڑی شان کا ایک لازمی حکم ہے۔ بہت سی آیتوں میں زکوٰۃ دینے کا حکم اور اس کے دینے کا ثواب اور اس کے نہ دینے کا عذاب مذکور ہے اور زیادہ آیتیں ایسی ہی ہیں جن میں نماز کے ساتھ زکوٰۃ کا بھی حکم ہے۔ یہ سب آیتیں قرآن مجید میں آسانی سے مل سکتی ہیں۔

# نیک کاموں میں خرچ کرنا

**عن ابی هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم قال الله تعالىٰ انفق يا ابن ادم اُنفق عليک.**

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اے بیٹے آدم کے تو (نیک کام میں) خرچ کر میں تجھ پر خرچ کروں گا۔ (بخاری ومسلم)

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ایک حدیث میں فرمایا کہ حرص (حُب مال) سے بچو، اس حرص نے پہلے لوگوں کو برباد کردیا۔ (مسلم)

حضرت ابو سعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا اپنی حیات میں ایک درہم خیرات کرنا مرنے کے وقت سو درہم کے خیرات کرنے سے بہتر ہے۔ (ابوداؤد)

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا خیرات کرنے میں (حتی الامکان) جلدی کیا کرو کیونکہ بلا اس سے آگے نہیں بڑھنے پاتی (بلکہ رُک جاتی ہے)۔ (رزین)

فائدہ: ثواب کے علاوہ یہ دنیا کا بھی فائدہ ہے۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص ایک کھجور کے برابر پاک کمائی سے خیرات کرے گا اور اللہ تعالیٰ پاک ہی چیز کو قبول فرماتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کو اپنے داہنے ہاتھ میں لیتا ہے (داہنے ہاتھ کا مطلب اللہ ہی معلوم ہے) پھر اس کو بڑھاتا ہے جیسے تم میں کوئی اپنے بچھرے کو پالتا ہے یہاں تک کہ وہ پہاڑ کے برابر ہوجاتا ہے۔ (بخاری ومسلم)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا خیرات دینا مال کو کم نہیں ہونے دیتا خواہ آمدنی بڑھ جائے یا برکت بڑھ جائے خواہ ثواب بڑھتا رہے۔ (مسلم)

حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کسی قسم کی بھلائی کو حقیر نہ سمجھنا گو اتنی سہی کہ اپنے بھائی (مسلمان) سے خندہ پیشانی سے مل لو۔ (مسلم)

حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا ہر مسلمان کے ذمہ کچھ نہ کچھ صدقہ کرنا ضروری ہے۔ لوگوں نے عرض کیا کہ اگر کسی کے پاس (مال) موجود نہ ہو؟ آپ نے فرمایا کہ اپنے ہاتھوں سے کچھ محنت کرے (اور مال حاصل کرکے) اپنے بھی کام میں لاوے اور صدقہ بھی کرے۔ لوگوں نے عرض کیا اگر (معذوری کی وجہ سے) یہ بھی نہ کرسکے یا (اتفاق سے) ایسا نہ کرے، آپ نے فرمایا تو کسی پریشان حاجت مند کی مدد کردے (یہ بھی صدقہ ہے)۔

www.alahazratnetwork.org

لوگوں نے عرض کیا اگر یہ بھی نہ کرے؟ آپ نے فرمایا کسی کو کوئی نیک بات بتلا دے۔ لوگوں نے عرض کیا اگر یہ بھی نہ کرے، آپ نے فرمایا کسی کو کوئی شر نہ پہنچاوے یہ بھی اس کے لیے صدقہ ہے۔ (بخاری ومسلم)

فائدہ: ان سب کو صدقہ اس وجہ سے فرمایا جیسا کہ صدقہ سے خلق کو نفع پہنچتا ہے ان کاموں سے بھی نفع پہنچتا ہے ورنہ صدقہ کے اصلی معنی تو اللہ تعالیٰ کی راہ میں کچھ مال دینے کے ہیں اور نقصان نہ پہنچانے کو نفع پہنچانے میں داخل فرمانا کتنی بڑی رحمت ہے۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا انسان کے ہر جوڑ پر ہر روز ایک صدقہ لازم ہے۔ دو شخصوں کے درمیان انصاف کردے یہ بھی صدقہ ہے، کسی شخص کو جانور پر سوار کرنے میں یا اس کا اسباب لادنے میں مدد کردے یہ بھی صدقہ ہے، کوئی اچھی بات (جس سے کسی کا بھلا ہو جاوے) یہ بھی صدقہ ہے، جو قدم نماز کی طرف اُٹھاوے وہ بھی صدقہ ہے۔ کوئی تکلیف کی چیز راستہ سے ہٹادے یہ بھی صدقہ ہے۔ (بخاری ومسلم)

فائدہ: مسلم کی ایک دوسری حدیث میں اس کی شرح آتی ہے کہ (گنتی کے قابل) انسان کے تین سو ساٹھ جوڑ ہیں جس شخص نے روزمرہ اتنی نیکیاں کرلیں اس نے اپنے کو دوزخ سے بچالیا۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا بہت اچھا صدقہ یہ ہے کہ کوئی اونٹنی دودھ والی کسی کو مانگی دے دی جاوے، اور (اسی طرح) بکری دودھ والی کسی کو مانگی دے دی جاوے (اس طرح کہ وہ اس کا دودھ پیتا رہے جب دودھ نہ رہے لوٹا دے) جو ایک برتن صبح کو بھر دے ایک برتن شام کو بھر دے۔ (بخاری ومسلم)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جو مسلمان کوئی درخت لگا دے یا کوئی کھیتی بودے پھر اس میں سے کوئی انسان یا پرندہ، چرندہ کھاوے وہ بھی اس کے لیے صدقہ ہوگا۔ (بخاری ومسلم)

اور مسلم کی ایک روایت میں حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے ہے کہ جو اس میں سے چوری ہو جاوے وہ بھی اسکے لیے صدقہ ہے۔

فائدہ: حالانکہ مالک نے چور کو نفع پہنچانے کا ارادہ نہیں کیا پھر بھی صدقہ کا ثواب ملنا یہ کتنی بڑی رحمت ہے۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ایک بدچلن عورت کی اس پر بخشش ہوگئی کہ اس کا ایک کتے پر گذر ہوا جو ایک کنویں کے کنارہ پر زبان لٹکائے ہوئے تھا، پیاس سے ہلاک ہونے کو تھا۔ اُس عورت نے اپنا چمڑہ کا موزہ نکالا اور اس کو اپنی اوڑھنی میں باندھا اور اس کے لیے پانی نکالا (اور اس کو پلایا) اس سے اُس کی بخشش ہوگئی۔ عرض کیا گیا کہ ہم کو جانوروں (کی خدمت کرنے) میں بھی ثواب ملتا ہے؟ آپ نے فرمایا جتنے تر کلیجے والے ہیں (یعنی جاندار ہیں) ان سب میں ثواب ہے۔ (بخاری ومسلم)

فائدہ: مگر جو موذی جانور ہیں جیسے سانپ بچھو، ان کا حکم بخاری و مسلم کی دوسری حدیثوں میں آیا ہے کہ ان کو قتل کردو۔ (باب المحرم مجتنب الصید)

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا رحمٰن کی عبادت کرو اور کھانا کھلایا کرو اور سلام کو عام کرو (یعنی ہر مسلمان کو سلام کرو خواہ اس سے جان پہچان ہو یا نہ ہو) تم جنت میں سلامتی کے ساتھ داخل ہو جاؤ گے۔ (ترمذی و ابن ماجہ)

www.ahlehaq.org

# مختصر آسان نیکیاں

**عن ابی ذر قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم تبسمک فی وجه اخیک صدقة و امرک بالمعروف ونهیک عن المنکر وارشادک الرجل فی ارض الضال لک صدقة ونصرک الرجل الردی البصر لک صدقة واما طتک الحجر والشوک والعظم عن الطریق لک صدقة وافراغک من دلوک فی دلو اخیک لک صدقة.**

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب اپنے بھائی (مسلمان) کا سامنا (یعنی ملاقات) ہو اس وقت مسکرانا (جس سے وہ سمجھے کہ مجھ سے مل کر اس کو خوشی ہوئی ہے) یہ بھی صدقہ ہے اور کسی کو اچھی بات کا حکم کر دینا اور بُری بات سے منع کر دینا یہ بھی صدقہ ہے، اور راستہ بھول جانے کے مقام میں کسی کو راستہ بتلا دینا یہ بھی تیرے لیے صدقہ ہے اور کوئی پتھر، کانٹا، ہڈی راستہ سے ہٹا دینا یہ بھی تیرے لیے صدقہ ہے، اور اپنے ڈول سے اپنے بھائی کے ڈول میں (پانی) اُنڈیل دینا یہ بھی تیرے لیے صدقہ ہے۔ (ترمذی)

حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے عرض کیا کہ اُم سعد (یعنی میری والدہ) مر گئیں سو کون سا صدقہ زیادہ فضیلت کا ہے (جس کا ثواب ان کو بخشوں) آپ نے فرمایا پانی، انہوں نے ایک کنواں کھدوایا اور یہ کہہ دیا کہ یہ (یعنی اس کا ثواب) اُم سعد کے لیے ہے۔ (ابوداؤد و نسائی)

حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو مسلمان کسی مسلمان کو اس کے ننگے ہونے (یعنی کپڑا نہ ہونے) کی حالت میں کپڑا دے اللہ اس کو جنت کے سبز کپڑے دے گا اور جو مسلمان کسی مسلمان کو (اس کے) بھوکے ہونے (یعنی کھانا نہ ہونے) کی حالت میں کھانا دے گا اللہ اس کو جنت کے پھل دے گا، اور جو مسلمان کسی مسلمان کو پیاس کے وقت پانی پلا دے اس کو جنت کی مہر لگی ہوئی (یعنی نفیس) شراب سے پلا دے گا۔ (ابوداؤد و نسائی)

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سات چیزیں ہیں جن کا ثواب بندہ کے مرنے کے بعد بھی جاری رہتا ہے اور یہ قبر میں پڑا ہوا ہوتا ہے۔ جس نے علم (دین) سکھلایا یا کوئی نہر کھودی یا کوئی کنواں کھدوایا یا کوئی درخت لگایا یا کوئی مسجد بنائی یا کوئی قرآن چھوڑ گیا یا کوئی اولاد چھوڑی جو اس کے لیے مرنے کے بعد بخشش کی دعا کرے۔ (ترغیب از بزار و ابونعیم)

اور ابن ماجہ نے بجائے درخت لگانے اور کنواں کھودنے کے صدقہ اور مسافر خانہ کا ذکر کیا ہے۔ (ترغیب) اس حدیث سے دینی مدرسہ کی اور رفاہِ عام کے کاموں کی فضیلت ثابت ہوئی۔

حضرت سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کچھ مال تقسیم فرمایا میں نے عرض کیا یا رسول اللہ فلانے کو بھی دیجئے (حدیث کے آخر میں ہے کہ) پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں (بعض اوقات) کسی شخص کو دیتا ہوں حالانکہ دوسرا شخص مجھ کو اس سے زیادہ محبوب ہوتا ہے (مگر) اس اندیشہ سے (دیتا ہوں) کہ اس کو اگر نہ ملے تو وہ اسلام پر

قائم نہ رہے اور (اس وجہ سے) اللہ اس کو دوزخ میں اوندھے منہ ڈال دے کیونکہ بعضے نومسلم اول میں مضبوط نہیں ہوتے اور تکلیف کی سہار نہیں کر سکتے، ان کے اسلام سے پھر جانے کا شبہ رہتا ہے تو ان کو آرام دینا ضروری ہے۔ (عین مسلم)

فائدہ: اس حدیث سے نومسلموں کی امداد کرنے کی اور ان کو آرام پہنچانے کی فضیلت ثابت ہوئی۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قسم اس ذات کی جس نے مجھ کو سچا دین دے کر بھیجا، اللہ قیامت کے دن اس شخص کو عذاب نہ دے گا جس نے یتیم پر رحم کیا اور اس سے نرمی کے ساتھ بات کی اور اس کی یتیمی اور بے چارگی پر ترس کھایا۔ (ترغیب از طبرانی)

فائدہ: اس حدیث سے یتیم خانوں کی امداد کی بھی فضیلت معلوم ہوئی۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ کے نزدیک سب آدمیوں سے زیادہ پیارا وہ ہے جو آدمیوں کو زیادہ نفع پہنچاوے۔ (ترغیب عن الاصبہانی) اللہ ہم سب کو توفیق دے۔

مسلمان زکوٰۃ دے کر بے فکر اور بے رحم نہ ہو جاوے کہ اب میرے ذمہ کسی کی کوئی ہمدردی لازم نہیں رہی زکوٰۃ تو ایک بندھا ہوا حق ہے باقی بہت سے متفرق کام ایسے بھی ہیں کہ موقع پر ان میں مال خرچ کرنا اور جس کے پاس مال نہ ہو یا اس میں مال کا کام نہ ہو تو جان سے مدد کرنا بھی ضروری ہے۔ باقی ضرورت کا درجہ اس کی تحقیق علماء سے ہو سکتی ہے۔

روزے رکھنا، خاص کر فرض روزے رمضان کے اور واجب روزے رکھنا، روزہ بھی مثل نماز زکوٰۃ کے اسلام کا ایک رکن یعنی بڑی شان کا ایک لازم حکم ہے۔

# اچھی چیزوں کا صدقہ کرو

حضرت عوف بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے انہوں نے کہا کہ حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنے دولت کدہ سے مسجد تشریف لائے (مسجد میں دیکھا کہ کسی شخص نے کھجور کے گچھے (کئی ایک) یا ایک ہی گچھا مسجد میں (ستونوں کے درمیان الگنی سے باندھ کر) لٹکا رکھا ہے۔ آپ کے دست مبارک میں عصا تھا، تو آپ اسی لاٹھی سے کھجور کے گچھوں پر مار مار کر ان کی کھنکھناہٹ کی آواز نکالنے لگے اور آپ یہ فرماتے جاتے تھے کہ

لَوْ شَاءَ رَبُّ هٰذِهِ الصَّدَقَةِ تَصَدَّقَ بِاَطْيَبَ مِنْهَا اِنَّ رَبَّ هٰذِهِ الصَّدَقَةِ يَاكُلُ الْحَشَفَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ.

اگر یہ صدقہ دینے والا چاہتا تو اس سے اچھی کھجوروں کو صدقہ کر سکتا تھا۔ یہ بات یقینی ہے ایسا ردی وخراب صدقہ کرنے والا قیامت میں ردی ہی کھجور کھائے گا۔ (ابوداؤد)

تشریح: یہاں حضرت عوف بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ ایک واقعہ کی حکایت کر رہے ہیں اور اسی ذیل میں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کو ارشاد مبارک بھی نقل ہوا ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنے دولت کدہ سے مسجد کے لئے نکلے اور صورت حال یہ تھی کہ مسلمانوں (صحابہ کرام) میں سے کسی نے کھجور کے کئی گچھے یا ایک ہی گچھا تار سی کی الگنی سے مسجد نبوی کے دو ستونوں کے درمیان لٹکا رکھے تھے۔ "قنو" یعنی گچھا۔ اس کی جمع اقناء ہے یعنی کئی گچھے۔ راوی حدیث کو شک ہے کہ ایک

ہی گچھا تھا یا کئی گچھے تھے۔شمال افریقہ کے لوگ اسے قنو کے بجائے عرجون کہتے ہیں۔حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے دست مبارک میں لاٹھی تھی جس سے آپ نے ان گچھوں کو کھڑکھڑانا شروع کردیا (یعنی کھجوریں سوکھ کر بالکل چھوہارے بن گئی تھیں کہ ان پر لاٹھی مارنے سے کھنکھناہٹ کی آواز نکلنے لگی تھی) اسی کے ساتھ آپ یہ بھی فرماتے جاتے تھے کہ اگر یہ صدقہ کرنے والا چاہتا تو ان سوکھی کھجوروں سے اچھی کھجوریں بھی تو اس کے پاس ہوں گی، وہ اچھی کھجوریں صدقہ کردیتا۔لیکن اس کے بخل نے ایسا نہ کرنے دیا۔مارے کنجوسی کے یہ سوکھی کھجوریں صدقہ کیا۔اب اس شخص کو قیامت میں ایسی ہی سوکھی کھجوریں ملیں گی (حشف ردی کھجور کو کہتے ہیں) اس حدیث میں اس بات پر تنبیہ کی گئی ہے کہ قیامت میں جزا عمل کے مطابق ہوگی، اچھی کھجور صدقہ کرنے پر اچھی کھجوریں ملیں گی، سوکھی کھجور صدقہ کرنے پر سوکھی کھجوریں ملیں گی۔

www.ahlehaq.org

# كِتَابُ الصَّوْمِ

## رؤیت ہلال کے احکام

شریعت اسلامی نے خاص اعمال وعبادات کے لیے جومخصوص اوقات یادن یازمانے مقرر کیے ہیں ان کی تعیین میں اس بات کاخصوصیت سے لحاظ رکھا گیا ہے کہ اس وقت یادن یااس زمانہ کا جاننا پہچاننا کسی علم یافلسفہ پریاکسی آلہ کے استعمال پر موقوف نہ ہو بلکہ ایک عامی اور بے پڑھا دیہاتی آدمی بھی مشاہدہ سے اس کو جان سکے۔اسی طرح بنداور روزے کے اوقات سورج کے حساب سے مقرر کیے گئے۔مثلاً فجر کا وقت صبح صادق سے لے کرطلوع آفتاب تک کا مقرر کیا گیا' ظہر کا وقت سورج کے نصب النہار سے ڈھل جانے کے بعد سے ایک مثل یادومثل سایہ ہوجانے تک اورعصر کا وقت اس کے بعد سے غروب آفتاب تک کا رکھا گیا۔اسی طرح مغرب کاوقت غروب آفتاب کے بعد سے شفق کے رہنے تک اورعشاء کاشفق سے غائب ہوجانے کے بعد بتایا گیا۔ایسا ہی روزہ کا وقت صبح صادق سے لے کرغروب آفتاب تک کا رکھا گیا......ظاہر ہے کہ ان اوقات کوجاننے کے لیے کسی علم یافلسفہ کی اورکسی آلہ کے استعمال کی ضرورت نہیں پڑتی۔ ہرآدمی اپنے مشاہدہ سے اس کو جان سکتا ہے اورجس طرح عوام کی سہولت کے پیش نظر نماز اور روزہ کوان اوقات کے لیے سورج کے طلوع وغروب اوراُتار چڑھاؤ کومعیاراورنشان قراردیا گیا۔اسی طرح زکوٰۃ اورحج اورروزہ وغیرہ ان اعمال اورعبادات کے لیے جن کا تعلق مہینے یا سال سے ہے چاندکومعیارقراردیا گیااوربجائے شمسی سال اورمہینوں کے قمری سال اورمہینوں کا اعتبار کیا گیا کیونکہ عوام اپنے مشاہدہ سے قمری مہینوں ہی کوجان سکتے ہیں۔شمسی مہینوں کے آغاز پرکوئی ایسی علامت آسمان یازمین پرظاہر نہیں ہوتی جو خوددیکھ کرہرعام آدمی سمجھ سکے کہ اب پہلامہینہ ختم ہوکردوسرامہینہ شروع ہوگیا' ہرقمری مہینوں کا آغاز چونکہ چاند نکلنے سے ہوتا ہےاس لیےایک ان پڑھ دیہاتی بھی آسمان پرنیاچاند دیکھ کرجان لیتا ہے کہ پچھلامہینہ ختم ہوکراب اگلامہینہ شروع ہوگیا۔

بہرحال شریعت اسلامی نے مہینے اورسال کے سلسلے میں نظام قمری کا جواعتبار کیا ہے اس کی ایک خاص حکمت عوام کی یہ سہولت بھی ہے۔رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب ماہ رمضان کے روزوں کی فرضیت کاحکم سنایا تو یہ بھی بتایا کہ رمضان کے شروع یاختم کا ضابطہ اورمعیار کیا ہے۔آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بتایا کہ شعبان کے ۲۹ دن پورے ہونے کے بعد اگر چاندنظر آجائے تورمضان کے روزے شروع کردواوراگر ۲۹ویں کوچاندنظرنہ آئے تومہینہ کے تیس دن پورے کرکے روزے شروع کرو اوراسی طرح رمضان کے روزے ۲۹یا۳۰ رکھو۔پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مختلف موقعوں پررؤیت ہلال کے متعلق اورسب

ضروری ہدایات دیں۔ چند احادیث ملاحظہ فرمائیں:

عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّهُ ذَكَرَ رَمَضَانَ فَقَالَ لَا تَصُوْمُوْا حَتّٰى تَرَوُا الْهِلَالَ وَلَا تُفْطِرُوْا حَتّٰى تَرَوْهُ فَاِنْ اُغْمِيَ عَلَيْكُمْ فَاقْدِرُوْا لَهٗ. (رواہ البخاری و مسلم)

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کیا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک موقع پر رمضان کا ذکر فرمایا' اس سلسلہ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ رمضان کا روزہ اس وقت تک مت رکھو جب تک کہ چاند نہ دیکھ لو اور روزوں کا سلسلہ ختم نہ کرو جب تک شوال کا چاند نہ دیکھو اور اگر (۲۹) کو چاند دکھائی نہ دے تو اس کا حساب پورا کرو (یعنی مہینے کو ۳۰ دن کا سمجھو) (صحیح بخاری وصحیح مسلم)

عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صُوْمُوْا لِرُؤْيَتِهٖ وَاَفْطِرُوْا لِرُؤْيَتِهٖ فَاِنْ غُمَّ عَلَيْكُمْ فَاَكْمِلُوْا عِدَّةَ شَعْبَانَ ثَلٰثِيْنَ. (رواہ البخاری و مسلم)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ چاند دیکھ کر روزے رکھو اور چاند دیکھ کر روزے چھوڑ دو اور اگر (۲۹ تاریخ کو) چاند دکھائی نہ دے تو شعبان کی ۳۰ کی گنتی پوری کرو۔ (صحیح بخاری وصحیح مسلم)

تشریح:...... مطلب یہ ہے کہ رمضان کے شروع ہونے اور ختم ہونے کا دارومدار رویت ہلال (یعنی چاند دکھائی دینے پر ہے صرف کسی حساب یا قرینہ وقیاس کی بناء پر اس کا حکم نہیں لگایا جاسکتا پھر رویت ہلال کے ثبوت کی ایک شکل تو یہ ہے کہ خود ہم نے اپنی آنکھوں سے اس کو دیکھا ہو اور دوسری صورت یہ ہے کہ کسی دوسرے نے دیکھ کر ہم کو بتایا ہو اور وہ ہمارے نزدیک قابل اعتبار ہو۔ خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ مبارک میں بھی کبھی کبھی ایسا ہوا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی دیکھنے والے کی اطلاع اور شہادت پر رویت ہلال کو مان لیا اور روزہ رکھنے یا عید کرنے کا حکم دے دیا۔ جیسا کہ آگے درج ہونے والی بعض احادیث سے معلوم ہوگا۔

عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَحْصُوْا هِلَالَ شَعْبَانَ لِرَمَضَانَ (رواہ الترمذی)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: رمضان کے لحاظ سے شعبان کے چاند کو خوب اچھی طرح گنو۔ (جامع ترمذی)

تشریح:...... مطلب یہ ہے کہ رمضان کے پیش نظر شعبان کا چاند دیکھنے کا بھی خاص اہتمام کیا جائے اور اس کی تاریخیں یاد رکھنے کی خاص فکر اور کوشش کی جائے اور جب ۲۹ دن پورے ہو جائیں تو رمضان کا چاند دیکھنے کی کوشش کی جائے۔

عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ تَرَآءَ النَّاسُ الْهِلَالَ فَاَخْبَرْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنِّيْ رَاَيْتُهٗ فَصَامَ وَاَمَرَ النَّاسَ بِصِيَامِهٖ. (رواہ ابو داؤد والدارمی)

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ایک دفعہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں لوگوں نے رمضان کا چاند دیکھنے کی کوشش کی (لیکن عام طور سے لوگ دیکھ نہ سکے) تو میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اطلاع دی کہ میں نے چاند دیکھا ہے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے خود بھی روزہ رکھا اور لوگوں کو حکم دیا کہ وہ بھی روزے رکھیں۔ (سنن ابی داؤد' مسند دارمی)

تشریح:......اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ رمضان کا چاند ثابت ہونے کے لیے صرف ایک مسلمان کی شہادت اور اطلاع بھی کافی ہوسکتی ہے۔ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے مشہور قول کے مطابق ایک آدمی کی شہادت اس صورت میں کافی ہوتی ہے جب کہ مطلع صاف نہ ہو' ابر یا غبار وغیرہ کا اثر ہو' یا وہ شخص بستی کے باہر سے یا کسی بلند علاقہ سے آیا ہو لیکن اگر مطلع بالکل صاف ہو اور چاند دیکھنے والا آدمی باہر سے یا کسی بلند مقام سے بھی نہ آیا ہو بلکہ اس بستی ہی میں چاند دیکھنے کا دعویٰ کرے جس میں باوجود کوشش کے اور کسی نے چاند نہ دیکھا ہو تو ایسی صورت میں اس کی شہادت پر چاند ہو جانے کا فیصلہ نہیں کیا جائے گا بلکہ اس صورت میں دیکھنے والے اتنے آدمی ہونے چاہئیں جن کی شہادت پر اطمینان ہو جائے۔ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا مشہور قول یہی ہے۔

لیکن ایک روایت امام صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے یہ بھی ہے کہ رمضان کے چاند کے ثبوت کے لیے ایک دیندار اور قابل اعتبار مسلمان کی شہادت بہر حال کافی ہے اور اکثر دوسرے آئمہ کا مسلک بھی یہی ہے۔

یہ جو کچھ ذکر کیا گیا اس کا تعلق رمضان کے چاند سے ہے لیکن عید کے چاند کے ثبوت کے لیے جمہور آئمہ کے نزدیک کم سے کم دو دیندار اور قابل اعتبار مسلمانوں کی شہادت ضروری ہے۔ دارقطنی اور طبرانی نے اپنی اپنی سند کے ساتھ عکرمہ تابعی سے روایت کیا ہے کہ ایک دفعہ مدینہ کے حاکم کے سامنے ایک آدمی نے رمضان کا چاند دیکھنے کی شہادت دی' اس وقت حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ اور حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ دونوں مدینہ میں موجود تھے' والی مدینہ نے ان دونوں بزرگوں کی طرف رجوع کیا تو انہوں نے بتایا کہ اس ایک آدمی کی شہادت قبول کرلی جائے اور رمضان ہونے کا اعلان کر دیا جائے اور ساتھ ہی فرمایا کہ:

اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَجَازَ شَهَادَةَ وَاحِدٍ عَلٰى رُؤْيَةِ هِلَالِ رَمَضَانَ وَكَانَ لَا يُجِيْزُ شَهَادَةَ الْاِفْطَارِ اِلَّا بِشَهَادَةِ رَجُلَيْنِ.

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے رویت ہلال رمضان کی ایک آدمی کی شہادت کو بھی کافی مانا ہے اور عید کے چاند کی شہادت دو آدمیوں سے کم کی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کافی نہیں قرار دیتے تھے۔

## رمضان المبارک کے فضائل و برکات

عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا دَخَلَ رَمَضَانُ فُتِحَتْ اَبْوَابُ الْجَنَّةِ وَغُلِّقَتْ اَبْوَابُ جَهَنَّمَ وَسُلْسِلَتِ الشَّيَاطِيْنُ وَفِىْ رِوَايَةٍ اَبْوَابُ الرَّحْمَةِ. (رواه البخاری و مسلم)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب رمضان آتا ہے تو جنت کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں اور دوزخ کے دروازے بند کر دیئے جاتے ہیں اور شیاطین جکڑ دیئے جاتے ہیں (اور ایک روایت میں بجائے ''ابواب جنت'' کے ''ابواب رحمت'' کا لفظ ہے) (صحیح بخاری صحیح مسلم)

تشریح:......استاذ الاساتذہ حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ نے ''حجۃ اللہ البالغہ'' میں اس حدیث کی شرح کرتے ہوئے جو کچھ تحریر فرمایا ہے اس کا حاصل یہ ہے کہ......اللہ کے صالح اور اطاعت شعار بندے رمضان میں چونکہ طاعات و حسنات میں مشغول و منہمک ہو جاتے ہیں' وہ دنوں کو روزہ رکھ کے ذکر و تلاوت میں گزارتے ہیں اور راتوں کا بڑا حصہ تراویح و تہجد اور دعا و استغفار میں بسر

کرتے ہیں اوران کے انوار و برکات سے متاثر ہوکر عوام مؤمنین کے قلوب بھی رمضان المبارک میں عبادات اور نیکیوں کی طرف زیادہ راغب اور بہت سے گناہوں سے کنارہ کش ہو جاتے ہیں تو اسلام اور ایمان کے حلقے میں سعادت اور تقویٰ کے اس عمومی رُجحان اور نیکی اور عبادت کی اس عام فضاء کے پیدا ہو جانے کی وجہ سے وہ تمام طبائع جن میں کچھ بھی صلاحیت ہوتی ہے اللہ کی مرضیات کی جانب مائل اور شرو خباثت سے متنفر ہو جاتی ہیں اور پھر اس ماہِ مبارک میں تھوڑے سے عمل خیر کی قیمت بھی اللہ تعالیٰ کی جانب سے دوسرے دنوں کی بہ نسبت بہت زیادہ بڑھادی جاتی ہے تو ان سب باتوں کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ ان لوگوں کے لیے جنت کے دروازے کھل جاتے ہیں اور جہنم کے دروازے ان پر بند کر دیئے جاتے ہیں اور شیاطین ان کو گمراہ کرنے سے عاجز اور بے بس ہو جاتے ہیں۔

اس تشریح کے مطابق ان تینوں باتوں (یعنی جنت و رحمت کے دروازے کھل جانے' دوزخ کے دروازے بند ہو جانے اور شیاطین کے مقید اور بے بس کر دیئے جانے) کا تعلق صرف ان اہل ایمان سے ہے جو رمضان مبارک میں خیر و سعادت حاصل کرنے کی طرف مائل ہوتے اور رمضان کی رحمتوں اور برکتوں سے مستفید ہونے کے لیے عبادات و طاعات کو اپنا شغل بناتے ہیں۔ باقی رہے وہ کفار اور خدا ناشناس اور وہ خدا فراموش اور غفلت شعار لوگ جو رمضان اور اس کے احکام و برکات سے کوئی سروکار ہی نہیں رکھتے اور نہ اس کے آنے پر ان کی زندگیوں میں کوئی تبدیلی ہوتی ہے۔ ظاہر ہے کہ اس قسم کی بشارتوں کا ان سے کوئی تعلق نہیں۔ انہوں نے جب اپنے آپ کو خود ہی محروم کر لیا ہے اور بارہ مہینے شیطان کی پیروی پر وہ مطمئن ہیں تو پھر اللہ تعالیٰ کے یہاں بھی ان کے لیے محرومی کے سوا اور کچھ نہیں۔

عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِذَا کَانَ اَوَّلُ لَیْلَةٍ مِنْ شَهْرِ رَمَضَانَ صُفِّدَتِ الشَّیَاطِیْنُ وَمَرَدَةُ الْجِنِّ وَغُلِّقَتْ اَبْوَابُ النَّارِ فَلَمْ یُفْتَحْ مِنْهَا بَابٌ وَفُتِحَتْ اَبْوَابُ الْجَنَّةِ فَلَمْ یُغْلَقْ مِنْهَا بَابٌ وَیُنَادِیْ مُنَادٍ یَا بَاغِیَ الْخَیْرِ اَقْبِلْ وَیَا بَاغِیَ الشَّرِّ اَقْصِرْ وَلِلّٰهِ عُتَقَاءُ مِنَ النَّارِ وَذَالِکَ کُلَّ لَیْلَةٍ. (رواہ الترمذی و ابن ماجه)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب رمضان کی پہلی رات ہوتی ہے تو شیاطین اور سرکش جنات جکڑ دیئے جاتے ہیں اور دوزخ کے سارے دروازے بند کر دیئے جاتے ہیں اور ان میں سے کوئی دروازہ بھی کھلا نہیں رہتا اور جنت کے تمام دروازے کھول دیئے جاتے ہیں' ان کا کوئی دروازہ بھی بند نہیں کیا جاتا اور اللہ کا منادی پکارتا ہے کہ اے خیر اور نیکی کے طالب قدم بڑھا کے آ اور اے بدی اور بدکرداری کے شائق رک' آگے نہ آ! اور اللہ کی طرف سے بہت سے (گنہگار) بندوں کو دوزخ سے رہائی دی جاتی ہے (یعنی ان کی مغفرت کا فیصلہ فرما دیا جاتا ہے) اور یہ سب رمضان کی ہر رات میں ہوتا رہتا ہے۔ (جامع ترمذی' سنن ابن ماجہ)

تشریح: ......اس حدیث کے ابتدائی حصے کا مضمون تو وہی ہے جو اس سے پہلی حدیث کا تھا۔ آخر میں عالم غیب کے منادی کی جس کی ندا کا ذکر ہے اگرچہ ہم اس کو اپنے کانوں سے نہیں سنتے اور نہیں سن سکتے' لیکن اس کا یہ اثر اور یہ ظہور ہم اس دنیا میں بھی اپنی آنکھوں سے دیکھتے ہیں کہ رمضان میں عموماً اہل ایمان کا رُجحان اور میلان خیر و سعادت والے اعمال کی طرف بڑھ جاتا ہے۔ یہاں تک کہ بہت سے غیر محتاط اور آزاد منش عامی مسلمان بھی رمضان میں اپنی روش کو کچھ بدل لیتے ہیں' ہمارے نزدیک یہ ملاءِ اعلیٰ کی اس ندا اور پکار ہی کا ظہور اور اثر ہے۔

عَنْ اِبْنِ عَبَّاسٍ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَجْوَدَ النَّاسِ بِالْخَيْرِ وَكَانَ اَجْوَدَ مَا يَكُوْنُ فِيْ رَمَضَانَ كَانَ جِبْرَئِيْلُ يَلْقَاهُ كُلَّ لَيْلَةٍ فِيْ رَمَضَانَ يَعْرِضُ عَلَيْهِ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْقُرْآنَ فَاِذَا لَقِيَهُ جِبْرَئِيْلُ كَانَ اَجْوَدَ بِالْخَيْرِ مِنَ الرِّيْحِ الْمُرْسَلَةِ. (رواه البخاری و مسلم)

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خیر کی بخشش اور خلق اللہ کی نفع رسانی میں اللہ کے سب بندوں سے فائق تھے اور رمضان مبارک میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ کریمانہ صفت اور زیادہ ترقی کر جاتی تھی۔ رمضان کی ہر رات میں جبرائیل امین علیہ السلام آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے ملتے تھے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان کو قرآن مجید سناتے تھے تو جب روزانہ جبرائیل علیہ السلام آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے ملتے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اس کریمانہ نفع رسانی اور خیر کی بخشش میں اللہ تعالیٰ کی بھیجی ہوئی ہواؤں سے بھی زیادہ تیزی آجاتی اور زور پیدا ہو جاتا۔ (صحیح بخاری وصحیح مسلم)

تشریح:...... گویا رمضان المبارک کا مہینہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طبع مبارک کے لیے بہار ونشاط اور نشر خیر کی صفت میں ترقی کا مہینہ تھا اور اس میں اس چیز کو بھی دخل تھا کہ اس مہینے کی ہر رات میں اللہ کے خاص پیغامبر جبرئیل امینؑ آتے تھے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان کو قرآن مجید سناتے تھے۔

## روزہ کی برکات

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ : كُلُّ عَمَلِ ابْنِ اٰدَمَ لَهُ اِلَّا الصِّيَامَ فَاِنَّهُ لِيْ وَاَنَا اَجْزِيْ بِهِ وَالصِّيَامُ جُنَّةٌ فَاِذَا كَانَ يَوْمُ صَوْمِ اَحَدِكُمْ فَلَا يَرْفُثْ وَلَا يَصْخَبْ فَاِنْ سَابَّهُ اَحَدٌ اَوْ قَاتَلَهُ فَلْيَقُلْ اِنِّيْ صَائِمٌ وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهِ لَخَلُوْفُ فَمِ الصَّائِمِ اَطْيَبُ عِنْدَ اللّٰهِ مِنْ رِيْحِ الْمِسْكِ ، لِلصَّائِمِ فَرْحَتَانِ يَفْرَحُهُمَا اِذَا اَفْطَرَ فَرِحَ وَاِذَا لَقِيَ رَبَّهُ فَرِحَ بِصَوْمِهِ . (متفق علیہ)

اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ ابن آدم کا ہر عمل تو اس کے لئے ہوتا ہے بجز روزے کے کہ یہ روزہ صرف میرے لئے ہوتا ہے اور میں بذات خود ہی اس کی جزا دوں گا (یا میں خود ہی اس کی جزا بنوں گا) (یہ بھی فرمایا کہ) روزہ مسلمان کے لئے ڈھال ہے (اس کے ذریعہ شیطان سے حفاظت ہوتی ہے) لہذا جب کسی کا روزہ ہو تو فحش کلامی اور بیہودہ گوئی نہ کرے، نہ شور وغل اور چیخ و پکار کرے اگر کوئی شخص گالی گلوچ یا لڑائی جھگڑا کرے تو اس سے کہہ دے کہ میں روزہ دار ہوں۔ (حدیث شریف میں یہ بھی فرمایا گیا ہے کہ) روزہ دار کو دو خوشیاں ملتی ہے، جب وہ روزہ افطار کرتا ہے تو خوش ہوتا ہے اور جب (جنت میں) خدا تعالیٰ کے حضور پیش ہوگا تو اپنے روزے کی بدولت خوش ہوگا۔ (بخاری ومسلم)

تشریح: حدیث شریف میں حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ کا یہ جو ارشاد نقل فرمایا ہے کہ ''ابن آدم کا ہر عمل تو خود اسی کا ہوتا ہے لیکن عمل روزہ تو میرے لئے ہوتا ہے۔'' اس سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ صرف روزہ ہی ایک ایسا عمل ہے جس میں ''ریا'' کو دخل نہیں ہوتا، اور روزہ کا یہی پہلو اللہ تعالیٰ کو اس درجہ پسند ہے کہ روزہ کی جزا اللہ تعالیٰ نے خود اپنے ذمہ لے لی

ہے۔ اس کی جزا حق تعالیٰ بذات خود فرمائیں گے اس سے یہ اندازہ بھی لگایا جا سکتا ہے کہ جو انعام اللہ تعالیٰ بذات خود دیں گے وہ کیسا کچھ انعام ہوگا۔ روزہ کو "ڈھال" کہنے کی وجہ یہ ہے کہ اس کے ذریعہ شیطان سے حفاظت ہوتی ہے اور مومن بندہ گناہوں سے بچا رہتا ہے۔ اسی وجہ سے حدیث میں فرمایا گیا ہے کہ روزہ اسی وقت تک ڈھال رہے گا جب تک اسے توپھاڑ نہ ڈالے گناہوں کا ارتکاب کر کے یا چغلی غیبت کر کے۔ اسی وجہ سے حدیث زیر درس میں فحش کلامی اور جھگڑے سے بھی روکا گیا ہے۔

حدیث زیر درست میں یہ بھی فرمایا گیا ہے " لَخَلُوْفُ فَمِ الصَّائِمِ الخ یعنی روزہ میں کئی گھنٹے تک کھانے پینے سے رکے رہنے کی وجہ سے منہ میں ایک طرح کی جو مہک آجاتی ہے (جیسی رات کو سونے کی وجہ سے بھی آجاتی ہے) اللہ تعالیٰ کے یہاں (بوقت جزا) وہ مہک بڑی قیمتی ہوگی، وہ مشک کی خوشبو سے بھی بڑھ کر ہوگی۔ روزہ دار کو دو خوشیاں ملیں گی۔ ایک تو روزہ کھولنے کے وقت خوشی ہوگی جو بالکل فطری بات ہے۔ دوسری خوشی قیامت میں ہوگی جب اللہ تعالیٰ کے حضور پیش ہو کر روزہ کا انعام حاصل کرلے گا تب اسے اندازہ ہوگا کہ روزہ کیسی عظیم عبادت تھی جس کے انعامات ایسے ایسے ملے۔

## روزہ اسلام کا اہم رکن

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بُنِيَ الْاِسْلَامُ عَلٰى خَمْسٍ: شَهَادَةِ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم و اِقَامِ الصَّلٰوةِ وَاِيْتَاءِ الزَّكٰوةِ وَحَجِّ الْبَيْتِ وَصَوْمِ رَمَضَانَ.

اسلام کی بنیاد پانچ چیزوں پر ہے۔ (۱) اس بات کی شہادت کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی لائق عبادت نہیں ہے اور اس بات کی شہادت کہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کے رسول ہیں۔ اور (۲) نماز قائم کرنا (پورے ادب کے ساتھ نماز پڑھنا) اور (۳) زکوٰۃ دینا اور (۴) بیت اللہ (خانہ کعبہ) کا حج کرنا اور (۵) رمضان کے روزے رکھنا۔ (متفق علیہ)

تشریح: بُنِيَ الْاِسْلَامُ عَلٰى خَمْسٍ (اسلام کی بنیاد پانچ چیزوں پر ہے) اس ارشاد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کا مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے "دین اسلامی" کی پوری عمارت کو پانچ ستونوں پر استوار کیا ہے۔ جن کی تفصیل یہ بیان کی ہے (ہر دو شہادتین (شہادت توحید الٰہ اور شہادت رسالت محمدیہ صلی اللہ علیہ وسلم (۲) نماز قائم کرنا (۳) زکوٰۃ دینا (۴) ماہ رمضان کے روزے رکھنا (۵) خانہ کعبہ کا حج کرنا۔ ان میں سے پہلا ستون ادائے شہادتین بقیہ چار چیزوں کی صحت کے لئے بنیادی شرط ہے۔ جب تک ادائے شہادتین نہ ہوگا دوسری عبادات قابل قبول نہ ہوں گی۔ کیونکہ کوئی بھی انسان کسی بھی حکم شریعت کا مکلف و پابند نہیں ہوگا جب تک کہ وہ پہلے اپنے آپ کو اس پابندی کا اہل نہ بنائے اور یہ اہلیت اسی ادائے شہادتین سے اس کو ملتی ہے۔ جب اتنی بات معلوم ہوگئی تو اب ادائے شہادت توحید کا مطلب سمجھئے۔

کلمہ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کی شہادت کا مطلب یہ ہے کہ انسان اپنے علم صحیح اور اعتقاد جازم (پختہ اعتقاد) کی بنیاد پر یہ اقرار و اعتراف کرے کہ صرف اللہ تعالیٰ ہی کی ذات واحد معبود بنائے جانے کی مستحق اور لائق عبادت ہے اور اس عبادت و بندگی کی حقیقت یہ ہے کہ انسان انتہائی محبت و عظمت اور بے نہایت خوف و خشیت کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی فرمانبرداری اور اس کے ہر حکم کی بجا آوری کرے۔

اور کلمہ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ کی ادائے شہادت کا مطلب یہ ہے کہ انسان اپنے علم صحیح اور اعتقاد جازم کی بنیاد پر اس

www.ahlehaq.org

بات کا بھی اقرار واعتراف کرے کہ حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم، اللہ تعالیٰ کے خاص اور سب سے آخری رسول ہیں، جنہیں اللہ تعالیٰ نے روئے زمین کے تمام جن وانس کی ہدایت ورہنمائی کے لئے بھیجا ہے کہ آپ انہیں کفر کی تاریکی وظلمت سے نکال کر اسلام کے نور اور اس کی روشنی تک پہنچادیں۔

اور اقامت صلوٰۃ کا مطلب یہ ہے کہ پنج وقتہ نمازیں (یعنی فجر، ظہر، عصر، مغرب اور عشاء) پوری شرائط صحت اور رعایت واجبات وسنن اور آداب کے ساتھ اپنے مقررہ وقت میں ادا کی جائیں۔ اور ادائے زکوٰۃ کا مطلب یہ ہے کہ ہر قسم کی زکوٰۃ نکال کر ان مستحقین کو دی جائے جن کا بیان سورۂ توبہ کی آیت '' اِنَّمَا الصَّدَقَاتُ لِلْفُقَرَاء '' میں کیا گیا ہے۔ یا روزہ سے متعلق حدیث میں بھی بیان ہوا ہے۔

## روزہ کی قدر وقیمت اور اس کا صلہ

عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ كُلُّ عَمَلِ ابْنِ اٰدَمَ یُضَاعَفُ الْحَسَنَةُ بِعَشْرِ اَمْثَالِهَا اِلٰی سَبْعِمِائَةِ ضِعْفٍ قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی اِلَّا الصَّوْمُ فَاِنَّهٗ لِیْ وَاَنَا اَجْزِیْ بِهٖ یَدَعُ شَهْوَتَهٗ وَطَعَامَهٗ مِنْ اَجْلِیْ لِلصَّائِمِ فَرْحَتَانِ فَرْحَةٌ عِنْدَ فِطْرِهٖ وَفَرْحَةٌ عِنْدَ لِقَاءِ رَبِّهٖ وَلَخَلُوْفُ فَمِ الصَّائِمِ اَطْیَبُ عِنْدَ اللّٰهِ مِنْ رِیْحِ الْمِسْكِ وَالصِّیَامُ جُنَّةٌ وَاِذَا كَانَ یَوْمُ صَوْمِ اَحَدِكُمْ فَلَا یَرْفُثْ وَلَا یَصْخَبْ فَاِنْ سَابَّهٗ اَحَدٌ اَوْ قَاتَلَهٗ فَلْیَقُلْ اِنِّیْ امْرَءٌ صَائِمٌ. (رواه البخاری و مسلم)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے (روزہ کی فضیلت اور قدر وقیمت بیان کرتے ہوئے) ارشاد فرمایا کہ آدمی کے ہر اچھے عمل کا ثواب دس گنا سے سات سو گنا تک بڑھایا جاتا ہے (یعنی اس اُمت مرحومہ کے اعمال خیر کے متعلق عام قانون الٰہی یہی ہے کہ ایک نیکی کا اجر اگلی اُمتوں کے لحاظ سے کم از کم دس گنا ضرور عطا ہوگا اور بعض اوقات عمل کرنے کے خاص حالات اور اخلاص وخشیت وغیرہ کیفیات کی وجہ سے اس سے بھی بہت زیادہ عطا ہوگا۔ یہاں تک کہ بعض مقبول بندوں کو ان کے اعمال حسنہ کا اجر سات سو گنا عطا فرمایا جائے گا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ کے اس عام قانون رحمت کا ذکر فرمایا) مگر اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ روزہ اس عام قانون سے مستثنیٰ اور بالاتر ہے وہ بندہ کی طرف سے خاص میرے لیے ایک تحفہ ہے اور میں ہی (جس طرح چاہوں گا) اس کا اجر وثواب دوں گا۔ میرا بندہ میری رضا کے واسطے اپنی خواہش نفس اور اپنا کھانا پینا چھوڑ دیتا ہے (پس میں خود ہی اپنی مرضی کے مطابق اس کی اس قربانی اور نفس کشی کا صلہ دوں گا) روزہ دار کے لیے دو مسرتیں ہیں ایک افطار کے وقت اور دوسری اپنے مالک ومولیٰ کی بارگاہ میں حضوری اور شرف باریابی کے وقت اور قسم ہے کہ روزہ دار کے منہ کی بو اللہ کے نزدیک مشک کی خوشبو سے بھی بہتر ہے (یعنی انسانوں کے لیے مشک کی خوشبو جتنی اچھی اور جتنی پیاری ہے اللہ کے ہاں روزہ دار کے منہ کی بو اس سے بھی اچھی ہے) اور روزہ (دنیا میں شیطان ونفس کے حملوں سے بچاؤ کے لیے اور آخرت میں آتش دوزخ سے حفاظت کے لیے) ڈھال ہے اور جب تم میں سے کسی کا روزہ ہو تو چاہیے کہ وہ بیہودہ اور فحش باتیں نہ بکے اور شور وشغب نہ کرے اور اگر کوئی دوسرا اس سے گالی گلوچ یا جھگڑا کرے تو کہہ دے کہ میں روزہ دار ہوں)۔ (صحیح بخاری وصحیح مسلم)

تشریح:...... حدیث کے اکثر وضاحت طلب اجزاء کی تشریح ترجمہ کے ضمن میں کردی گئی ہے۔ آخر میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو یہ ہدایت فرمائی ہے کہ: "جب کسی کا روزہ ہو تو وہ فحش اور گندی باتیں اور شور و شغب بالکل نہ کرے اور اگر بالفرض کوئی دوسرا اس سے اُلجھے اور گالیاں بکے جب بھی یہ کوئی سخت بات نہ کہے بلکہ صرف اتنا کہہ دے کہ بھائی! میرا روزہ ہے۔ اس آخری ہدایت میں اشارہ ہے کہ اس حدیث میں روزہ کی جو خاص فضیلتیں اور برکتیں بیان کی گئی ہیں یہ انہی روزوں کی ہیں جن میں شہوت نفس اور کھانے پینے کے علاوہ گناہوں سے حتیٰ کہ بری اور ناپسندیدہ باتوں سے بھی پرہیز کیا گیا ہے ایک دوسری حدیث میں فرمایا گیا ہے کہ جو شخص روزہ رکھے لیکن برے کاموں اور غلط باتوں سے پرہیز نہ کرے تو اس کے بھوکے پیاسے رہنے کی اللہ کو کوئی احتیاج نہیں ہے۔

عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ قَالَ اِنَّ فِي الْجَنَّةِ بَابًا يُقَالُ لَهُ الرَّيَّانَ يَدْخُلُ مِنْهُ الصَّائِمُوْنَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ لَا يَدْخُلُ مِنْهُ اَحَدٌ غَيْرُهُمْ يُقَالُ اَيْنَ الصَّائِمُوْنَ؟ فَيَقُوْمُوْنَ لَا يَدْخُلُ مِنْهُ اَحَدٌ غَيْرُهُمْ فَاِذَا دَخَلُوْا اُغْلِقَ فَلَمْ يَدْخُلْ مِنْهُ اَحَدٌ. (رواه البخارى و مسلم)

حضرت سہل بن سعد ساعدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جنت کے دروازوں میں ایک خاص دروازہ ہے جس کو "باب الریان" کہا جاتا ہے۔ اس دروازے سے قیامت کے دن صرف روزہ داروں کا داخلہ ہوگا ان کے سوا کوئی اس دروازے سے داخل نہیں ہو سکے گا۔ اس دن پکارا جائے گا کہ کدھر ہیں وہ بندے جو اللہ کے لیے روزے رکھا کرتے تھے اور بھوک پیاس کی تکلیف اُٹھایا کرتے تھے؟ وہ اس پکار پر چل پڑیں گے۔ اس کے سوا کسی اور کا اس دروازے سے داخلہ نہیں ہو سکے گا۔ جب وہ روزہ دار اس دروازے سے جنت میں پہنچ جائیں گے تو یہ دروازہ بند کر دیا جائے گا پھر کسی کا اس سے داخلہ نہیں ہو سکے گا۔ (صحیح بخاری صحیح مسلم)

تشریح:...... روزہ میں جس تکلیف کا احساس سب سے زیادہ ہوتا ہے اور جو روزہ دار کی سب سے بڑی قربانی ہے وہ اس کا پیاسا رہنا ہے اس لیے اس کو جو صلہ اور انعام دیا جائے گا اس میں سب سے زیادہ نمایاں اور غالب پہلو سیرابی کا ہونا چاہیے۔ اسی مناسبت سے جنت میں روزہ داروں کے داخلہ کے لیے جو مخصوص دروازہ مقرر کیا گیا ہے اس کی خاص صفت سیرابی و شادابی ہے۔ ریان کے لغوی معنی ہیں "پورا پورا سیراب" یہ بھرپور سیرابی تو اس دروازہ کی صفت ہے جس سے روزہ داروں کا داخلہ ہوگا آگے جنت میں پہنچ کر جو کچھ اللہ تعالیٰ کے انعامات ان پر ہوں گے ان کا علم تو بس اس اللہ تعالیٰ کو ہی ہے جس کا ارشاد ہے کہ:

اَلصَّوْمُ لِيْ وَاَنَا اَجْزِيْ بِهٖ ...... "بندہ کا روزہ بس میرے لیے ہے اور میں خود ہی اس کا صلہ دوں گا۔"

عَنْ اَبِيْ اُمَامَةَ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُرْنِيْ بِاَمْرٍ يَنْفَعُنِيَ اللّٰهُ بِهٖ قَالَ عَلَيْكَ بِالصَّوْمِ فَاِنَّهٗ لَا مِثْلَ لَهٗ. (رواه النسائى)

حضرت ابو امامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ: مجھے کسی عمل کا حکم فرمائیے جس سے اللہ تعالیٰ مجھے نفع دے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ: روزہ رکھا کرو اس کی مثل کوئی بھی عمل نہیں ہے۔ (سنن نسائی)

تشریح:...... نماز، روزہ، صدقہ، حج اور خلق اللہ کی خدمت وغیرہ اعمال صالحہ میں یہ بات مشترک ہونے کے باوجود کہ یہ سب تقرب الی اللہ کا ذریعہ اور وسیلہ ہیں۔ ان کی الگ الگ کچھ خاص تاثیرات اور خصوصیات بھی ہیں جن میں یہ ایک دوسرے سے ممتاز اور منفرد ہیں۔ گویا

''ہر گلے را رنگ و بوئے دیگر است''

ان انفرادی اور امتیازی خصوصیات کے لحاظ سے ان میں سے ہر ایک کے بارے میں کہا جا سکتا ہے کہ ''اس کے مثل کوئی عمل نہیں ہے'' مثلاً نفس کو مغلوب اور مقہور کرنے اور اس کی خواہشوں کو دبانے کے لحاظ سے کہا جا سکتا ہے کہ اس صفت میں کوئی دوسرا عمل روزہ کے مثل نہیں ہے۔ پس حضرت ابو امامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اس حدیث میں روزہ کے بارے میں جو فرمایا گیا ہے کہ ''اس کے مثل کوئی عمل نہیں ہے'' اس کی حقیقت یہی سمجھنی چاہیے۔ نیز ملحوظ رہنا چاہیے کہ ابو امامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے خاص حالات میں ان کے لیے زیادہ نفع مند روزہ ہی تھا اس لیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو اسی کی ہدایت فرمائی اور اسی حدیث کی بعض روایات میں ہے کہ ابو امامہ نے یہ جواب پانے کے بعد دوبارہ اور سہ بارہ بھی عرض کیا کہ: ''مجھے کسی عمل کا حکم فرمائیے جس کو میں کیا کروں؟'' تو دونوں دفعہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے روزہ ہی کی ہدایت فرمائی اور ارشاد فرمایا کہ: بس روزہ رکھا کرو۔ اس کے مثل کوئی دوسرا عمل نہیں ہے۔ یعنی تمہارے خاص حالات میں تم کو اسی سے زیادہ نفع ہوگا۔ واللہ اعلم

## روزے اور انکی جزا

**عن ابی هريرة رضى الله عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم قال الله عزوجل كل عمل ابن ادم له الا الصوم فانه لى.**

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا آدمی کے سب عمل اس کے لیے ہیں مگر روزہ کہ وہ خاص میرے لیے ہے۔ (بخاری)

ایک اور روایت میں حق تعالیٰ کا یہ ارشاد ہے کہ روزہ دار اپنا کھانا، اپنا پینا، اپنی نفسانی خواہش (جو بی بی سے متعلق ہے) میری وجہ سے چھوڑ دیتا ہے۔ (بخاری) اور اس حدیث کی تفصیل ایک دوسری حدیث میں آئی ہے۔

یعنی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حق تعالیٰ کا یہ ارشاد فرمایا کہ وہ کھانا میرے لیے چھوڑ دیتا ہے اور پینا میرے لیے چھوڑ دیتا ہے اور اپنی لذت میرے لیے چھوڑ دیتا ہے اور اپنی بی بی کو میرے لیے چھوڑ دیتا ہے (یعنی اپنی خواہش اس سے پوری نہیں کرتا)۔ (ابن خزیمہ)

فائدہ: روزہ میں ایک خاص بات ایسی ہے جو کسی عبادت میں نہیں۔ وہ یہ ہے کہ چونکہ روزہ ہونے یا ہونے کی بجز اللہ تعالیٰ کے کسی کو خبر نہیں ہو سکتی، اس لیے روزہ وہی رکھے گا جس کو اللہ تعالیٰ کی محبت یا اللہ تعالیٰ کا ڈر ہوگا اور اگر فی الحال اس میں کچھ کمی بھی ہوگی تو تجربہ سے ثابت ہے کہ محبت و عظمت کے کام کرنے سے محبت و عظمت پیدا ہو جاتی ہے۔ اس لیے روزہ رکھنے سے یہ کمی پوری ہو جائے گی اور ظاہر ہے کہ جس کے دل میں اللہ تعالیٰ کا خوف اور محبت ہوگی وہ دین میں کتنا مضبوط ہوگا تو روزہ رکھنے میں دین کی مضبوطی کی خاصیت ثابت ہوگئی۔

ان حدیثوں سے اوپر والی بات ثابت ہوگئی اور اسی لیے روزہ کو اللہ تعالیٰ نے اپنی چیز فرمائی جیسا نمبر ۳ میں گذرا اور اسی خصوصیت مذکورہ کے سبب روزے کو اگلی حدیث میں بڑی تاکید سے سب عملوں میں بے نظیر فرمایا، چنانچہ:

حضرت ابو امامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے عرض کیا، یا رسول اللہ مجھ کو کسی (بڑے) عمل کا حکم دیجئے۔

www.ahlehaq.org

فرمایا روزہ کو لو کیونکہ کوئی عمل اس کے برابر نہیں۔ میں نے (دوبارہ) عرض کیا، یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مجھ کو کسی (بڑے) عمل کا حکم دیجئے۔ فرمایا روزہ کو لو کیونکہ کوئی عمل اس کے مثل نہیں۔ میں نے (تیسری بار) پھر عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مجھ کو کسی بڑے عمل کا حکم دیجئے فرمایا روزہ کو لو کیونکہ کوئی عمل اس کے برابر نہیں۔ (نسائی وابن خزیمہ)

فائدہ: یعنی بعض خصوصیتوں میں بے مثل ہے مثلاً خصوصیت مذکورہ میں اور روزہ میں جو حق تعالیٰ کی محبت اور خوف کی خاصیت ہے روزہ دار اگر اس کا خیال رکھے تو ضرور گناہوں سے بچے گا کیونکہ گناہ محبت اور خوف کی کمی ہی سے ہوتا ہے اور جب گناہوں سے بچے گا تو دوزخ سے بھی بچے گا۔ اگلی حدیث کا یہی مطلب ہے۔

پیغمبر صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے روایت ہے آپ نے فرمایا روزہ ایک ڈھال ہے اور ایک مضبوط قلعہ ہے، دوزخ سے (بچانے کے لیے) (احمد اور بیہقی) اور جس طرح روزہ گناہوں سے بچاتا ہے جو کہ باطنی بیماریاں ہیں، اسی طرح بہت سی ظاہری بیماریوں سے بچاتا ہے کیونکہ زیادہ تر بیماریاں کھانے پینے کی زیادتی سے ہوتی ہیں۔ روزہ سے ان میں کمی ہوگی تو ایسی بیماریاں بھی نہ آویں گی، اگلی حدیث میں اس کی طرف اشارہ ہے۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا ہر شے کی ایک زکوٰۃ ہے اور بدن کی زکوٰۃ روزہ ہے۔ (ابن ماجہ)

فائدہ: یعنی جس طرح زکوٰۃ میں مال کا میل کچیل نکل جاتا ہے اسی طرح روزہ میں بدن کا میل کچیل یعنی مادہ فاسد جس سے بیماری پیدا ہوتی ہے دور ہو جاتا ہے اور اگلی حدیث میں یہ مضمون بالکل ہی صاف آیا ہے۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا روزہ رکھا کرو تندرست رہو گے (طبرانی) اور روزہ سے جس طرح ظاہری و باطنی مضرت زائل ہوتی ہے اسی طرح اس سے ظاہری و باطنی مسرت حاصل ہوتی ہے۔ چنانچہ:

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ایک لانبی حدیث میں روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ روزہ دار کو دو خوشیاں (نصیب) ہوتی ہیں، ایک تو جب افطار کرتا ہے (یعنی روزہ کھولتا ہے تو اپنے افطار پر (خوش ہوتا ہے (چنانچہ ظاہر ہے) اور جب اپنے پروردگار سے ملے گا (اس وقت اپنے روزہ پر) خوش ہوگا۔ (بخاری) اور رمضان میں ایک دوسری عبادت اور بھی مقرر کی گئی ہے یعنی تراویح میں قرآن پڑھنا اور سننا جو کہ سنت مؤکدہ ہے بعضی باتیں اس میں روزے کی سی ہیں مثلاً نیند جو کہ کھانے پینے کی طرح نفس کو پیاری چیز ہے تراویح سے اس میں کسی قدر کمی ہوتی ہے اور مثلاً اس کم سونے کی بھی پوری خبر کسی کو نہیں ہو سکتی چنانچہ بہت دفعہ آدمی نماز میں سو جاتا ہے اور دوسرے لوگ سمجھتے ہیں کہ جاگ رہا ہے۔ اور مثلاً بعض دفعہ سجدہ میں نیند آ جانے سے بدن ایسی وضع پر ہو جاتا ہے کہ اس وضع پر سونے سے وضو ٹوٹ جاتا ہے اور جب وضو نہ رہا، نماز بھی نہ رہی، مثلاً وضو بھی نہ ٹوٹا مگر سوتے ہوئے جس قدر حصہ نماز کا ادا ہوا ہے وہ صحیح نہیں ہوا۔ تو ایسی حالتوں میں نیند جیسی پیاری چیز کو دفع کرنا یا تازہ وضو کر کے اس نماز کو لوٹانا یا نماز کے اس حصہ کو لوٹانا جو سوتے میں ادا ہوا ہے وہی شخص کر سکتا ہے جس کے دل میں اللہ تعالیٰ کی محبت اور خوف ہوگا۔

پس روزہ کی طرح اس عبادت یعنی تراویح میں قرآن پڑھنے اور سننے میں بھی زیادہ دکھلاوا نہیں ہو سکتا۔ اللہ تعالیٰ نے ایک

شان کی دو عبادتیں جمع فرمادیں ایک دن میں ایک رات میں، اگلی دو حدیثوں میں اسی کا ذکر ہے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے رمضان کے روزے کو فرض فرمایا اور میں نے رمضان کی شب بیداری کو (تراویح و قرآن کے لیے) تمہارے واسطے (اللہ تعالیٰ کے حکم سے) سنت بنایا۔ (جو مؤکدہ ہونے کے سبب وہ بھی ضروری ہے) جو شخص ایمان سے اور ثواب کے اعتقاد سے رمضان کا روزہ رکھے اور رمضان کی شب بیداری کرے وہ اپنے گناہوں سے اس دن کی طرح نکل جائے گا جس دن اس کو اس کی ماں نے جنا تھا۔ (نسائی)

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ روزہ اور قرآن دونوں قیامت کے دن بندہ کی شفاعت (یعنی بخشش کی سفارش) کرینگے۔ روزہ کہے گا کہ اے میرے پروردگار میں نے اس کو کھانے اور نفسانی خواہش سے روکے رکھا سو اس کے حق میں میری سفارش قبول کیجئے اور قرآن کہے گا کہ میں نے اس کو (پورا) سونے سے روکے رکھا سو اس کے حق میں میری سفارش قبول کیجئے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ ان دونوں کی سفارش قبول کرلی جائیگی۔ (احمد وطبرانی فی الکبیر وابن ابی الدنیا وحاکم)

## روزہ دار کا مقام اور مرتبہ

**عن ابی ھریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم والذی نفس محمد بیدہ لخلوف فم الصائم اطیب عند اللہ من ریح المسک.**

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے (ایک لانبی حدیث میں) فرمایا کہ قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضہ میں محمد (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کی جان ہے کہ روزہ دار کے منہ کی بدبو (جو فاقہ سے پیدا ہوجاتی ہے) اللہ تعالیٰ کے نزدیک مشک کی خوشبو سے زیادہ خوشبودار ہے۔ (بخاری)

فائدہ: اس بدبو کا اصلی سبب چونکہ معدہ ہے اس لیے یہ مسواک سے بھی نہیں جاتی ہاں کچھ کم ہوجاتی ہے۔

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے (ایک لانبی حدیث میں جس میں اعمال کے ثواب کی مختلف مقداریں آئی ہیں) ارشاد فرمایا کہ روزہ خاص اللہ ہی کے لیے ہے اس پر عمل کرنے والے کا ثواب (غیر محدود ہے اس کو) کوئی شخص نہیں جانتا بجز اللہ تعالیٰ کے۔ (طبرانی فی الاوسط وبیہقی)

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب رمضان کی پہلی رات ہوتی ہے تو آسمانوں کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں، پھر ان میں کوئی دروازہ بند نہیں ہوتا یہاں تک کہ رمضان کی اخیر رات ہوجاتی ہے اور کوئی ایماندار بندہ ایسا نہیں جو ان راتوں میں سے کسی رات میں نماز پڑھے (مراد وہ نماز ہے جو رمضان کے سبب ہو جیسے تراویح) مگر اللہ تعالیٰ ہر سجدہ کے عوض ڈیڑھ ہزار نیکیاں لکھتا ہے اور اس کے لیے جنت میں ایک گھر سرخ یاقوت سے بناتا ہے جس کے ساٹھ ہزار دروازے ہوں گے۔ ان میں سے ہر دروازہ کے متعلق ایک محل سونے کا ہوگا جو سرخ یاقوت سے آراستہ ہوگا۔ پھر جب رمضان کے پہلے دن کا روزہ رکھتا ہے تو اس کے سب گذشتہ گناہ معاف کردیئے جاتے ہیں (جو) رمضان

www.ahlehaq.org

(گذشتہ) کے ایسے ہی دن تک (ہوئے ہوں یعنی اس رمضان کی پہلی تاریخ سے پہلے رمضان کی پہلی تاریخ تک) اور ہر روز صبح کی نماز سے لے کر آفتاب کے چھپنے تک ستر ہزار فرشتے اس کے لیے مغفرت کی دُعا کرتے ہیں اور یہ جتنی نمازیں رمضان کے مہینے میں پڑھے گا خواہ دن کو خواہ رات کو ہر سجدہ کے عوض ایک درخت ملے گا جس کے سایہ میں سوار پانچ سو برس تک چل سکے گا۔ (بیہقی)

حضرت سلمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے شعبان کے آخری جمعہ میں خطبہ پڑھا اور فرمایا اے لوگو! تمہارے پاس ایک بڑا اور برکت والا مہینہ آ پہنچا (یعنی رمضان) ایسا مہینہ ہے جس میں ایک رات ہے جو (ایسی ہے جس میں عبادت کرنا) ایک ہزار مہینہ تک عبادت کرنے سے افضل ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اس کے روزہ کو فرض کیا ہے اور اس کی شب بیداری یعنی تراویح کو فرض سے کم (یعنی سنت) کیا ہے۔ جو شخص اس میں کسی نیک کام سے جو فرض نہ ہو اللہ تعالیٰ کی نزدیکی حاصل کرے وہ ایسا ہوگا جیسے اس کے سوا کسی دوسرے زمانہ میں ایک فرض ادا کرے اور جو کوئی اس میں کوئی فرض ادا کرے وہ ایسا ہوگا جیسے اس کے سوا کسی دوسرے زمانہ میں ستر فرض ادا کرے۔ (آگے ارشاد ہے کہ) جو شخص اس میں کسی روزہ دار کا روزہ کھلوا دے (یعنی کچھ افطاری دے دے) یہ اس کے گناہوں کی بخشش کا اور دوزخ سے اس کے چھٹکارے کا ذریعہ ہو جائے گا اور اس کو بھی اس روزہ دار کے برابر ثواب ملے گا اس طرح سے کہ اس کا ثواب بھی نہ گھٹے گا۔ لوگوں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہم میں ہر شخص کو تو اتنا میسر نہیں جس سے روزہ دار کا روزہ کھلوا سکے۔ (یہ پوچھنے والے روزہ کھلوانے کا مطلب یہ سمجھے کہ پیٹ بھر کر کھانا کھلاوے) آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ یہ ثواب اس شخص کو بھی دیتا ہے جو کسی کا روزہ ایک چھوارے پر یا پیاس بھر پانی پر یا دودھ کی لسی پر (جو دودھ میں پانی ملا کر بنائی جاتی ہے) کھلوا دے۔ الخ (ابن خزیمہ) اور رمضان کے متعلق ایک تیسری عبادت اور بھی ہے یعنی اعتکاف، رمضان کے اخیر دس دن میں جو ایسی سنت ہے کہ سب کے ذمہ ہے لیکن اگر بستی میں ایک بھی کر لے تو سب کی طرف سے کافی ہے اور اعتکاف اس کو کہتے ہیں کہ یہ ارادہ کر کے مسجد میں پڑا رہے کہ اتنے دن تک بدوں پیشاب یا پاخانہ وغیرہ کی مجبوری کے یہاں سے نہ نکلوں گا اور روزہ اور تراویح کی طرح اس میں بھی نفس کی ایک پیاری چیز چھوٹتی ہے یعنی کھلے مہار پھرنا اور اسی طرح اس میں بھی دکھلاوا نہیں ہو سکتا کیونکہ کسی کو کیا خبر کہ مسجد میں کسی خاص نیت سے بیٹھا ہے یا ویسے ہی آ گیا ہے۔ آگے اس کی فضیلت کا ذکر ہے۔

حضرت علی بن حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے باپ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص رمضان میں دس روز کا اعتکاف کرے دو حج اور دو عمرہ جیسا (ثواب) ہوگا۔ (بیہقی)

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اعتکاف کرنے والے کے حق میں فرمایا کہ وہ تمام گناہوں سے رُکا رہتا ہے اور اس کو ایسا ثواب ملتا ہے جیسے کوئی تمام نیکیاں کر رہا ہو۔ (مشکوٰۃ از ابن ماجہ) اور ایک فضیلت اسمیں یہ بھی ہے کہ اسمیں مسجد میں حاضر رہنا پڑتا ہے، اور مسجد میں حاضر رہنے کی فضیلت گذر چکی ہے البتہ عورتیں گھر ہی میں اپنی نماز پڑھنے کی جگہ اعتکاف کریں اور یہ سب عبادتیں جس دن ختم ہوتی ہیں یعنی عید کا دن اس کی بھی فضیلت آئی ہے۔ چنانچہ

www.ahlehaq.org

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے (ایک لانبی حدیث میں) روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب عید کا دن ہوتا ہے اللہ تعالیٰ فرشتوں سے فرماتا ہے کہ انہوں نے میرا فرض ادا کیا پھر دُعا کے لیے نکلے ہیں، اپنی عزت و جلال اور کرم وشانِ بلند کی قسم میں ضرور ان کی عرض قبول کروں گا۔ پھر فرماتا ہے کہ واپس جاؤ میں نے تم کو بخش دیا اور تمہاری برائیوں کو بھلائیوں سے بدل دیا پس وہ بخشے بخشائے واپس آتے ہیں۔ (مشکوٰۃ از بیہقی)

## تین آدمیوں کی ہلاکت کی دعا

**عن كعب بن عجرة رضى الله عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم احضروا المنبرفحضرنا فلما ارتقى درجة قال امين فلما ارتقى الدرجة الثانية قال امين فلما ارتقى الدرجة الثالثة قال امين فلما نزل قلنا يارسول الله لقد سمعنا منك اليوم شيئا ما كنا نسمعه قال ان جبرئيل عرض لى فقال بعد من ادرک رمضان فلم يغفرله قلت امين فلما رقيت الثانية قال بعدمن ذكرت عنده فلم يصل عليک قلت امين فلما رقيت الثالثة قال بعد من ادرک ابويه الكبر او احدهما فلم يدخلا ه الجنة قلت امين**

کعب بن عُجرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ایک مرتبہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ منبر کے قریب ہو جاؤ...ہم لوگ حاضر ہو گئے جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے منبر کے پہلے درجہ پر قدم مبارک رکھا تو فرمایا آمین...جب دوسرے پر قدم رکھا تو پھر فرمایا آمین... جب تیسرے پر قدم رکھا تو پھر فرمایا آمین...جب آپ خطبہ سے فارغ ہو کر نیچے اُترے تو ہم نے عرض کیا کہ ہم نے آج آپ سے (منبر پر چڑھتے ہوئے) ایسی بات سُنی جو پہلے کبھی نہیں سُنی تھی...آپ نے ارشاد فرمایا کہ اس وقت جبریلؑ میرے سامنے آئے تھے (جب پہلے درجہ پر میں نے قدم رکھا تو) انہوں نے کہا کہ ہلاک ہو جیو وہ شخص جس نے رمضان کا مبارک مہینہ پایا پھر بھی اسکی مغفرت نہ ہوئی...میں نے کہا...آمین...پھر جب میں دوسرے درجہ پر چڑھا تو انہوں نے کہا ہلاک ہو جیو وہ شخص جس کے سامنے آپکا ذکر مبارک ہو اور وہ دُرود نہ بھیجے میں نے کہا آمین...جب میں تیسرے درجہ پر چڑھا تو انہوں نے کہا ہلاک ہو وہ شخص جس کے سامنے اس کے والدین یا اُن میں سے کوئی ایک بڑھاپے کو پاویں اور...وہ اسکو جنت میں داخل نہ کرائیں...میں نے کہا آمین...(رواہ الحاکم وقال صحیح الاسناد)

فائدہ: اس حدیث میں حضرت جبرئیل علیہ السلام نے تین بددعائیں دی ہیں اور حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے ان تینوں پر آمین فرمائی...اوّل تو جبرئیل علیہ السلام جیسے مقرب فرشتے کی بددعا ہی کیا کم تھی...اور پھر حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی آمین نے تو جتنی سخت بددعا بنادی وہ ظاہر ہے...اللہ ہی اپنے فضل سے ہم لوگوں کو ان تینوں چیزوں سے بچنے کی توفیق عطا فرمادیں اور ان برائیوں سے محفوظ رکھیں...ورنہ ہلاکت میں کیا تردد ہے...درمنثور کی بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ خود حضرت جبرئیلؑ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا کہ آمین کہو تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا آمین جس سے اور بھی زیادہ اہتمام معلوم ہوتا ہے۔

اوّل وہ شخص کہ جس پر رمضان المبارک گذر جائے اور اس کی بخشش نہ ہو۔ یعنی رمضان المبارک جیسا خیر و برکت کا زمانہ بھی غفلت اور معاصی میں گذر جائے کہ رمضان المبارک میں مغفرت اور اللہ جل شانہ کی رحمت بارش کی طرح برستی ہے۔ پس جس شخص پر

www.ahlehaq.org

رمضان المبارک کا مہینہ بھی اس طرح گذر جائے کہ اس کی بداعمالیوں اور کوتاہیوں کی وجہ سے وہ مغفرت سے محروم رہے تو اس کی مغفرت کے لئے اور کون سا وقت ہوگا اور اس کی ہلاکت میں کیا تامل ہے اور مغفرت کی صورت یہ ہے کہ رمضان المبارک کے جو کام ہیں۔یعنی روزہ تراویح ان کو نہایت اہتمام سے ادا کرنے کے بعد ہر وقت کثرت کے ساتھ اپنے گناہوں سے توبہ واستغفار کرے۔

دوسرا شخص جس کے لئے بددعا کی گئی وہ ہے جس کے سامنے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر مبارک ہو اور وہ دُرود نہ پڑھے اور بھی بہت سی روایات میں یہ مضمون وارد ہوا ہے۔اسی وجہ سے بعض علماء کے نزدیک جب بھی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر مبارک ہو تو سُننے والوں پر درود شریف کا پڑھنا واجب ہے حدیث بالا کے علاوہ اور بھی بہت سی وعیدیں اس شخص کے بارے میں وارد ہوئی ہیں جس کے سامنے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا تذکرہ ہو اور وہ درود نہ بھیجے۔بعض احادیث میں اس کو شقی اور بخیل تر لوگوں میں شمار کیا گیا ہے۔نیز جفا کار اور جنت کا راستہ بھولنے والا حتیٰ کہ جہنم میں داخل ہونے والا اور بددین تک فرمایا ہے۔یہ بھی وارد ہوا ہے کہ وہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا چہرہ مبارک نہ دیکھے گا۔محققین علماء نے ایسی روایات کی کوئی وجہ بیان فرمائی ہو مگر اس سے کون انکار کرسکتا ہے کہ درود شریف نہ پڑھنے والے کیلئے آپ کے ظاہر ارشادات اس قدر سخت ہیں کہ اُن کا تحمل دشوار ہے اور کیوں نہ ہو کہ آپ کے احسانات امت پر اس سے کہیں زیادہ ہیں کہ تحریر وتقریر ان کا احصاء کر سکے۔اسکے علاوہ آپ کے حقوق اُمت پر اسقدر زیادہ ہیں کہ اُن کو دیکھتے ہوئے درود شریف نہ پڑھنے والوں کے حق میں ہر وعید اور تنبیہ بجا اور مناسب معلوم ہوتی ہے۔خود درود شریف کے فضائل اس قدر ہیں کہ ان سے محرومی مستقل بدنصیبی ہے۔اس سے بڑھ کر کیا فضیلت ہوگی کہ جو شخص نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر ایک مرتبہ درود بھیجے۔حق تعالیٰ جل شانہ اس پر دس مرتبہ رحمت بھیجتے ہیں۔نیز ملائکہ کا اسکے لئے دعا کرنا گناہوں کا معاف ہونا۔درجات کا بلند ہونا۔اُحد پہاڑ کے برابر ثواب کا ملنا۔شفاعت کا اس کیلئے واجب ہونا وغیرہ وغیرہ امور مزید برآں نیز اللہ جل شانہ کی رضا اسکی رحمت اس کے غصہ سے امان قیامت کے ہول سے نجات۔مرنے سے قبل جنت میں اپنے ٹھکانے کا دیکھ لینا وغیرہ بہت سے وعدے درود شریف کی خاص خاص مقداروں پر مقرر فرمائے گئے ہیں۔ان سب کے علاوہ درود شریف سے تنگی معیشت اور فقر دُور ہوتا ہے۔اللہ اور اس کے رسول کے دربار میں تقرب نصیب ہوتا ہے۔دشمنوں پر مدد نصیب ہوتی ہے اور قلب کی نفاق اور زنگ سے صفائی ہوتی ہے لوگوں کو اس سے محبت ہوتی ہے اور بہت سی بشارتیں ہیں جو دُرود شریف کی کثرت پر احادیث میں وارد ہوئی ہیں۔

فقہاء نے اس کی تصریح کی ہے کہ ایک مرتبہ عمر بھر میں درود شریف کا پڑھنا عملاً فرض ہے اور اس پر علماء مذہب کا اتفاق ہے۔البتہ اس میں اختلاف ہے کہ جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر مبارک ہو۔ہر مرتبہ درود شریف کا پڑھنا واجب ہے یا نہیں...بعض علماء کے نزدیک ہر مرتبہ درود شریف کا پڑھنا واجب ہے اور دوسرے بعض کے نزدیک مستحب۔

تیسرے وہ شخص جس کے بُوڑھے والدین میں سے دونوں یا ایک موجود ہوں اور وہ ان کی اسقدر خدمت نہ کرے کہ جس کی وجہ سے جنت کا مستحق ہو جائے والدین کے حقوق کی بھی بہت سی احادیث میں تاکید آئی ہے۔

علماء نے ان کے حقوق میں لکھا ہے کہ مباح اُمور میں اُن کی اطاعت ضروری ہے نیز یہ بھی لکھا ہے کہ اُن کی بے ادبی نہ کرے۔تکبر سے پیش نہ آئے اگرچہ وہ مشرک ہوں۔اپنی آواز کو اُن کی آواز سے اُونچی نہ کرے۔اُن کا نام لے کر نہ پکارے کسی کام میں اُن

سے پیش قدمی نہ کرے۔ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر میں نرمی کرے اگر قبول نہ کریں تو سلوک کرتا ہے اور ہدایت کی دعا کرتا رہے ۔غرض ہر بات میں ان کا بہت احترام ملحوظ رکھے۔ایک روایت میں آیا ہے کہ جنت کے دروازوں میں سے بہترین دروازہ باپ ہے۔ تیرا جی چاہے اسکی حفاظت کر یا اسکو ضائع کردے...ایک صحابی رضی اللہ عنہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا کہ والدین کا کیا حق ہے۔آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ وہ تیری جنت ہیں یا جہنم یعنی ان کی رضا جنت ہے اور ناراضگی جہنم ہے۔ایک حدیث میں آیا ہے کہ مطیع بیٹے کی محبت اور شفقت سے ایک نگاہ والد کی طرف ایک مقبول حج کا ثواب رکھتی ہے۔ایک حدیث میں ارشاد ہے کہ شرک کے سوا تمام گناہوں کو جس قدر دل چاہے اللہ معاف فرمادیتے ہیں مگر والدین کی نافرمانی کا مرنے سے قبل دنیا میں بھی وبال پہنچاتے ہیں۔ایک صحابی رضی اللہ عنہ نے عرض کیا کہ میں جہاد میں جانے کا ارادہ کرتا ہوں۔حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے دریافت فرمایا کہ تیری ماں بھی زندہ ہے۔انہوں نے عرض کیا کہ ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اُن کی خدمت کر کہ اُن کے قدموں کے نیچے تیرے لئے جنت ہے۔ایک حدیث میں آیا ہے کہ اللہ کی رضا باپ کی رضا میں ہے اور اللہ کی ناراضگی باپ کی ناراضگی میں ہے اور بھی بہت سی روایات میں اس کا اہتمام اور فضل وارد ہوا ہے جو لوگ کسی غفلت سے اس میں کوتاہی کر چکے ہیں اور اب اُن کے والدین موجود نہیں۔شریعت مطہرہ میں اس کی تلافی بھی موجود ہے۔ایک حدیث میں ارشاد ہے کہ جس کے والدین اس حالت میں مرگئے ہوں اور وہ اُن کی نافرمانی کرتا ہو تو اُن کے لئے کثرت سے دُعا اور استغفار کرنے سے مطیع شمار ہوجاتا ہے۔ایک دوسری حدیث میں وارد ہے کہ بہترین بھلائی باپ کے بعد اس کے ملنے والوں سے حُسنِ سلوک ہے۔

## روزہ ڈھال ہے

**عن ابی عبیدۃ رضی اللہ عنہ قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول الصیام جنۃ مالم یخرقھا**

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ روزہ آدمی کے لئے ڈھال ہے جب تک اس کو پھاڑ نہ ڈالے (رواہ النسائی وابن ماجہ وابن خزیمۃ)

فائدہ: ڈھال ہونے کا مطلب یہ ہے کہ جیسے آدمی ڈھال سے اپنی حفاظت کرتا ہے اسی طرح روزہ سے بھی اپنے دشمن شیطان سے حفاظت ہوتی ہے ایک روایت میں آیا ہے کہ روزہ حفاظت ہے اللہ کے عذاب سے دوسری روایت میں ہے کہ روزہ جہنم سے حفاظت ہے۔

ایک روایت میں وارد ہوا ہے کہ کسی نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ! روزہ کس چیز سے پھٹ جاتا ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جھوٹ اور غیبت سے ان دونوں روایتوں میں اور اسی طرح اور بھی متعدد روایات میں روزہ میں اس قسم کے امُور سے بچنے کی تاکید آئی ہے اور روزہ کا گویا ضائع کردینا اسکو قرار دیا ہے۔ ہمارے اس زمانہ میں روزہ کے کاٹنے کے لئے مشغلہ اس کو قرار دیا جاتا ہے کہ واہی تباہی میری تیری باتیں شروع کردی جائیں۔بعض علماء کے نزدیک جھوٹ اور غیبت سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے۔ یہ دونوں چیزیں ان حضرات کے نزدیک ایسی ہیں جیسے کہ کھانا پینا وغیرہ سب روزہ کو توڑنے والی اشیاء ہیں۔جمہور کے نزدیک اگرچہ روزہ ٹوٹتا نہیں مگر روزہ کے برکات جاتے رہنے سے تو کسی کو بھی انکار نہیں۔

مشائخ نے روزہ کے آداب میں چھ امور تحریر فرمائے ہیں کہ روزہ دار کو ان کا اہتمام ضروری ہے۔

www.ahlehaq.org

اوّل نگاہ کی حفاظت کہ کسی بے محل جگہ پر نہ پڑے حتیٰ کہ کہتے ہیں کہ بیوی پر بھی شہوت کی نگاہ نہ پڑے۔ پھر اجنبی کا کیاذکر اور اسی طرح کسی لہو ولعب وغیرہ ناجائز جگہ نہ پڑے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ نگاہِ ابلیس کے تیروں میں سے ایک تیر ہے جو شخص اس سے اللہ کے خوف کی وجہ سے بچ رہے۔ حق تعالیٰ شانہ اس کو ایسا نور ایمانی نصیب فرماتے ہیں جس کی حلاوت اور لذت قلب میں محسوس کرتا ہے۔ صوفیاء نے بے محل کی تفسیر یہ کی ہے کہ ہر ایسی چیز کا دیکھنا اس میں داخل ہے جو دل کو حق تعالیٰ شانہ سے ہٹا کر کسی دوسری طرف متوجہ کردے۔

دوسری چیز زبان کی حفاظت ہے۔ جھوٹ چغل خوری لغو بکواس غیبت بدگوئی بدکلامی جھگڑا وغیرہ سب چیزیں اس میں داخل ہیں۔ بخاری شریف کی روایت میں ہے کہ روزہ آدمی کے لئے ڈھال ہے۔ اس لئے روزہ دار کو چاہیے کہ زبان سے کوئی فحش بات یا جہالت کی بات مثلاً تمسخر جھگڑا وغیرہ نہ کرے اگر کوئی دوسرا جھگڑنے لگے تو کہہ دے کہ میرا روزہ ہے یعنی دوسرے کی ابتداء کرنے پر بھی اُس سے نہ اُلجھے اگر وہ سمجھنے والا ہو تو اس سے کہہ دے کہ میرا روزہ ہے اور اگر وہ بے وقوف نا سمجھ ہو تو اپنے دل کو سمجھا دے کہ تیرا روزہ ہے تجھے ایسی لغویات کا جواب مناسب نہیں۔ بالخصوص غیبت اور جھوٹ سے تو بہت ہی احتراز ضروری ہے کہ بعض علماء کے نزدیک اس سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے جیسا کہ پہلے گذر چکا ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں دو عورتوں نے روزہ رکھا۔ روزہ میں اس شدت سے بھوک لگی کہ نا قابلِ برداشت بن گئی ہیں۔ ہلاکت کے قریب پہنچ گئیں۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہ نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک پیالہ اُن کے پاس بھیجا اور ان دونوں کو اس میں قے کرنے کا حکم فرمایا دونوں نے قے کی تو اس میں گوشت کے ٹکڑے اور تازہ کھایا ہوا خون نکلا۔ لوگوں کو حیرت ہوئی تو حضور نے ارشاد فرمایا کہ انہوں نے حق تعالیٰ شانہ کی حلال روزی سے تو روزہ رکھا اور حرام چیزوں کو کھایا کہ دونوں لوگوں کی غیبت کرتی رہیں... اس حدیث سے ایک مضمون اور بھی مترشح ہوتا ہے کہ غیبت کرنے کی وجہ سے روزہ بہت زیادہ معلوم ہوتا ہے حتیٰ کہ وہ دونوں عورتیں روزہ کی وجہ سے مرنے کے قریب ہوگئیں۔ اسی طرح اور بھی گناہوں کا حال ہے اور تجربہ اس کی تائید کرتا ہے کہ روزہ میں اکثر متقی لوگوں پر ذرا بھی اثر نہیں ہوتا اور فاسق لوگوں کی اکثر بُری حالت ہوتی ہے اس لئے اگر یہ چاہیں کہ روزہ نہ لگے تب بھی اس کی بہتر صورت یہ ہے کہ گناہوں سے اس حالت میں احتراز کریں۔ بالخصوص غیبت سے جس کو لوگوں نے روزہ کاٹنے کا مشغلہ تجویز کر رکھا ہے۔ حق تعالیٰ شانہ نے اپنے کلام پاک میں غیبت کو اپنے بھائی کے مُردار گوشت سے تعبیر فرمایا ہے اور احادیث میں بھی بکثرت اس قسم کے واقعات ارشاد فرمائے گئے ہیں جن سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ جس شخص کی غیبت کی گئی اس کا حقیقۃً گوشت کھایا جاتا ہے۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مرتبہ چند لوگوں کو دیکھ کر ارشاد فرمایا کہ دانتوں میں خلال کرو۔ انہوں نے عرض کیا کہ ہم نے تو آج گوشت چکھا بھی نہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ فلاں شخص کا گوشت تمہارے دانتوں کو لگ رہا ہے۔ معلوم ہوا کہ ان کی غیبت کی تھی۔ اللہ تعالیٰ اپنے حفظ میں رکھے کہ ہم لوگ اس سے بہت ہی غافل ہیں۔ عوام کا ذکر نہیں خواص مبتلا ہیں۔ ان لوگوں کو چھوڑ کر جو دنیا دار کہلاتے ہیں دین داروں کی مجالس بھی بالعموم اس سے کم خالی ہوتی ہیں۔ اس سے بڑھ کر یہ ہے کہ اکثر اس کو غیبت بھی نہیں سمجھا جاتا ہے اگر اپنے یا کسی کے دل میں کچھ کھٹکا بھی پیدا ہو تو اس پر اظہار واقعہ کا پردہ ڈال دیا جاتا ہے۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے کسی نے دریافت کیا کہ غیبت کیا چیز ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کسی کی غیر موجودگی میں ایسی بات کرنی جو اُسے ناگوار ہو۔ سائل نے پوچھا کہ اگر اس میں واقعۃً وہ بات موجود ہو جو کہی گئی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب ہی تو غیبت ہے۔ اگر واقعۃً موجود نہ ہو تب تو بہتان ہے۔ ایک مرتبہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا دو قبروں پر گذر ہوا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ ان دونوں کو عذابِ قبر ہو رہا ہے۔ ایک کو لوگوں کی غیبت کرنے کی وجہ سے دوسرے کو پیشاب سے احتیاط نہ کرنے کی وجہ سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ سُود کے ستر ۷۰ سے زیادہ باب ہیں۔ سب سے سہل اور ہلکا درجہ اپنی ماں سے زنا کرنے کے برابر ہے اور ایک درہم سُود کا پینتیس زنا سے زیادہ سخت ہے اور بدترین سود اور سب سے زیادہ خبیث ترین سُود مسلمان کی آبروریزی ہے۔ احادیث میں غیبت اور مسلمان کی آبروریزی پر سخت سے سخت وعیدیں آئی ہیں۔ میرا دل چاہتا تھا کہ ان میں سے کچھ معتدبہ روایات جمع کروں اس لئے کہ ہماری مجلسیں اس سے بہت ہی زیادہ پُر رہتی ہے مگر مضمون دوسرا ہے اس لئے اسی قدر پر اکتفا کرتا ہوں۔ اللہ تعالیٰ ہم لوگوں کو اس بَلا سے محفوظ فرمائیں اور بزرگوں اور دوستوں کی دُعا سے مجھ سیہ کار کو بھی محفوظ فرمائیں کہ باطنی امراض میں کثرت سے مبتلا ہوں۔

تیسری چیز جس کا روزہ دار کو اہتمام ضروری ہے وہ کان کی حفاظت ہے ہر مکروہ چیز سے جس کا کہنا اور زبان سے نکالنا ناجائز ہے اس کی طرف کان لگانا اور سننا بھی ناجائز ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ غیبت کا کرنے والا اور سننے والا دونوں گناہ میں شریک ہیں۔

چوتھی چیز باقی اعضاء بدن مثلاً ہاتھ کا ناجائز چیز کے پکڑنے سے پاؤں کا ناجائز چیز کی طرف چلنے سے روکنا اور اسی طرح اور باقی اعضاء بدن کا اسی طرح پیٹ کا افطار کیوقت مشتبہ چیز سے محفوظ رکھنا جو شخص روزہ رکھ کر حرام مال سے افطار کرتا ہے۔ اُس کا حال اُس شخص کا سا ہے کہ کسی مرض کیلئے دوا کرتا ہے مگر اس میں تھوڑا سا سنکھیا بھی ملا لیتا ہے کہ اس مرض کیلئے تو وہ دوا مفید ہو جائے گی مگر یہ زہر ساتھ ہی ہلاک بھی کر دے گا۔

پانچویں چیز افطار کے وقت حلال مال سے بھی اتنا زیادہ نہ کھانا کہ شکم سیر جائے اسلئے کہ روزہ کی غرض اس سے فوت ہو جاتی ہے۔ مقصود روزہ سے قوت شہوانیہ اور بہیمیہ کا کم کرنا ہے اور قوت نورانیہ اور ملکیہ کا بڑھانا ہے۔ گیارہ مہینہ تک بہت کچھ کھایا ہے اگر ایک مہینہ اس میں کچھ کمی ہو جائے گی تو کیا جان نکل جاتی ہے... مگر ہم لوگوں کا حال ہے کہ افطار کے وقت تلافئی مافات میں اور سحر کیوقت حفظِ ماتقدم میں اتنی زیادہ مقدار کھا لیتے ہیں کہ بغیر رمضان کے اور بغیر روزہ کی حالت کے اتنی مقدار کھانے کی نوبت بھی نہیں آتی۔ رمضان المبارک بھی ہم لوگوں کے خوید کا کام دیتا ہے... علامہ غزالی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ روزہ کی غرض یعنی قہر ابلیس اور شہوتِ نفسانیہ کا توڑنا کیسے حاصل ہو سکتا ہے اگر آدمی افطار کے وقت اس مقدار کی تلافی کر لے جو فوت ہوئی... حقیقۃً ہم لوگ بجز اسکے کہ اپنے کھانے کے اوقات بدل دیتے ہیں۔ اس کے سوا کچھ بھی کمی نہیں کرتے... بلکہ اور زیادتی مختلف انواع کی کر جاتے ہیں جو بغیر رمضان کے میسر نہیں ہوتی۔ لوگوں کی کچھ ایسی عادت ہو گئی ہے کہ عمدہ عمدہ اشیاء رمضان کیلئے رکھتے ہیں اور نفس دن بھر کے فاقہ کے بعد جب ان پر پڑتا ہے تو خوب زیادہ سیر ہو کر کھاتا ہے تو بجائے قوت شہوانیہ کے ضعیف ہونے کے اور بھڑک اٹھتی ہے اور جوش میں آ جاتی ہے اور مقصد کے خلاف ہو جاتا ہے۔ روزہ کے اندر مختلف اغراض اور فوائد اور

اس کے مشروع ہونے سے مختلف منافع مقصود ہیں وہ سب جب ہی حاصل ہو سکتے ہیں جب کچھ بھوکا بھی رہے... بڑا منافع تو یہی ہے جو معلوم ہو چکا یعنی شہوتوں کا توڑنا۔ یہ بھی اسی پر موقوف ہے کہ کچھ وقت بھوک کی حالت میں گذرے... نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ شیطان آدمی کے بدن میں خون کی طرح چلتا ہے اس کے راستوں کو بھوک سے بند کرو.. تمام اعضاء کا سیر ہونا نفس کے بھوکا رہنے پر موقوف ہے۔ جب نفس بھوکا رہتا ہے تو تمام اعضاء سیر رہتے ہیں اور جب نفس سیر ہوتا ہے تو تمام اعضاء بھوکے رہتے ہیں دوسری غرض روزہ سے فقراء کے ساتھ تشبہ اور ان کے حال پر نظر ہے وہ بھی جب ہی حاصل ہو سکتی ہے جب سحر میں معدہ کو دُودھ جلیبی سے اتنا نہ بھرلے کہ شام تک بھوک ہی نہ لگے فقراء کے ساتھ مشابہت جب ہی ہو سکتی ہے جب کچھ وقت بھوک کی بیتابی کا بھی گذرے۔ بشر حافی رحمہ اللہ کے پاس ایک شخص گئے وہ سردی میں کانپ رہے تھے اور کپڑے پاس رکھے ہوئے تھے۔ انہوں نے پوچھا کہ یہ وقت کپڑے نکالنے کا ہے فرمایا کہ فقراء بہت ہیں اور مجھ میں ان کی ہمدردی کی طاقت نہیں اتنی ہمدردی کرلوں کہ میں بھی ان جیسا ہو جاؤں مشائخ صوفیاء نے عمومی طور پر اس پر تنبیہ فرمائی ہے اور فقہا نے بھی اس کی تصریح کی ہے۔ صاحب مراقی الفلاح رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ سحور میں زیادتی نہ کرے جیسا کہ متنعم کی عادت ہے کہ غرض کو فوت کردیتا ہے۔ علاوہ طحطاوی رحمہ اللہ اس کی شرح میں تحریر فرماتے ہیں کہ غرض کا مقصود یہ ہے کہ بھوک کی تلخی کچھ محسوس ہوتا کہ زیادتی ثواب کا سبب ہو اور مساکین وفقراء پر ترس آسکے۔ خود نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ حق تعالیٰ جل شانہ کو کسی برتن کا بھرنا اس قدر ناپسند نہیں ہے جتنا کہ پیٹ کا پُر ہونا ناپسند ہے۔ ایک جگہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ آدمی کیلئے چند لقمے کافی ہیں جن سے کمر سیدھی رہے۔ اگر کوئی شخص بالکل کھانے پر تُل جائے تو اس سے زیادہ نہیں کہ ایک تہائی پیٹ کھانے کیلئے رکھے اور ایک تہائی پینے کیلئے اور ایک تہائی خالی۔ آخر کوئی تو بات تھی کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کئی کئی روز تک مسلسل لگا تار روزہ رکھتے تھے کہ درمیان میں کچھ بھی نوش نہیں فرماتے تھے۔ میں نے اپنے آقا حضرت مولانا خلیل احمد صاحب نور اللہ مرقدہ کو پورے رمضان المبارک دیکھا ہے کہ افطار و سحر دونوں وقت کی مقدار تقریباً ڈیڑھ چپاتی سے زیادہ نہیں ہوتی تھی کوئی خادم عرض بھی کرتا تو فرماتے کہ بھوک نہیں ہوتی۔ دوستوں کے خیال سے ساتھ بیٹھ جاتا ہوں اور اس سے بڑھ کر حضرت مولانا شاہ عبدالرحیم صاحب رائپوری رحمہ اللہ کے متعلق سُنا ہے کہ کئی کئی دن مسلسل ایسے گذر جاتے تھے کہ تمام شب کی مقدار سحر وافطار بے دودھ کی چائے کے چند فنجان کے سوا کچھ نہ ہوتی تھی۔ ایک مرتبہ حضرت کے مخلص خادم حضرت مولانا شاہ عبدالقادر صاحب نور اللہ مرقدہ نے لجاجت سے عرض کیا کہ ضعف بہت ہو جائیگا۔ حضرت کچھ تناول ہی نہیں فرماتے تو حضرت نے فرمایا کہ الحمدللہ جنت کا لطف حاصل ہو رہا ہے۔ حق تعالیٰ ہم سیاہ کاروں کو بھی ان پاک ہستیوں کا اتباع نصیب فرماویں تو زہے نصیب۔

چھٹی چیز جس کا لحاظ روزہ دار کے لئے ضروری فرماتے ہیں یہ ہے کہ روزہ کے بعد اس سے ڈرتے رہنا بھی ضروری ہے کہ نہ معلوم یہ روزہ قابلِ قبول ہے یا نہیں اور اسی طرح ہر عبادت کے ختم پر کہ نہ معلوم کوئی لغزش جس کی طرف التفات بھی نہیں ہوتا ایسی تو نہیں ہوگئی جس کی وجہ سے یہ مُنہ پر مار دیا جائے... نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ بہت سے قرآن پڑھنے والے ہیں کہ قرآنِ پاک ان کو لعنت کرتا رہتا ہے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ قیامت میں جن لوگوں کا اولین وہلہ فیصلہ ہوگا

(ان کے من جملہ) ایک شہید ہوگا جس کو بُلایا جائیگا اور اللہ کے جو جو انعام دنیا میں اُس پر ہوئے تھے وہ اس کو جتائے جائیں گے وہ ان سب نعمتوں کا اقرار کرے گا۔ اس کے بعد اس سے پوچھا جائیگا کہ ان نعمتوں میں کیا حق ادائیگی کی۔ وہ عرض کریگا کہ تیرے راستہ میں قتال کیا حتیٰ کہ شہید ہوگیا۔ ارشاد ہوگا کہ جھوٹ ہے بلکہ قتال اس لئے کیا تھا کہ لوگ بہادر کہیں سو کہا جاچکا۔ اس کے بعد حکم ہوگا اور منہ کے بل کھینچ کر جہنم میں پھینک دیا جائیگا۔ ایسے ہی ایک عالِم بلایا جائے گا اس کو بھی اسی طرح سے اللہ کے انعامات جتلا کر پوچھا جائے گا کہ ان انعامات کے بدلے میں کیا کارگذاری ہے وہ عرض کریگا کہ علم سیکھا اور دوسروں کو سکھایا اور تیری رضا کی خاطر تلاوت کی۔ ارشاد ہوگا کہ جھوٹ ہے یہ اسلئے کیا گیا تھا کہ لوگ علامہ کہیں سو کہا جاچکا اس کو بھی حکم ہوگا اور منہ کے بل کھینچ کر جہنم میں پھینک دیا جائے گا۔ اسی طرح ایک دولت مند بلایا جائے گا۔ اس سے انعاماتِ الٰہی شمار کرانے اور اقرار لینے کے بعد پوچھا جائیگا کہ اللہ کی ان نعمتوں میں کیا عمل کیا وہ کہے گا کہ کوئی خیر کا راستہ ایسا نہیں چھوڑا جس میں میں نے کچھ خرچ نہ کیا ہو۔ ارشاد ہوگا کہ جھوٹ ہے یہ اس لئے کیا گیا تھا کہ لوگ سخی کہیں سو کہا جاچکا اس کو بھی حکم ہوگا اور منہ کے بل کھینچ کر جہنم میں پھینک دیا جائے گا اللہ محفوظ فرمائیں کہ یہ سب بدنیتی کے ثمرات ہیں۔ اس قسم کے بہت سے واقعات احادیث میں مذکور ہیں اس لئے روزہ دار کو اپنی نیت کی حفاظت کے ساتھ اس سے خائف بھی رہنا چاہیے اور دُعا بھی کرتے رہنا چاہیے کہ اللہ تعالیٰ شانہ اس کو اپنی رضا کا سبب بنالیں مگر ساتھ ہی یہ امر بھی قابلِ لحاظ ہے کہ اپنے عمل کو قابل قبول نہ سمجھنا امر آخر اور کریم آقا کے لطف پر نگاہ امر آخر ہے اس کے لطف کے انداز بالکل نرالے ہیں معصیت پر بھی کبھی ثواب دے دیتے ہیں تو پھر کوتاہی عمل کا کیا ذکر۔

یہ چھ چیزیں عام صلحاء کے لئے ضروری بتلائی جاتی ہیں۔ خواص اور مقربین کیلئے ان کے ساتھ ایک ساتویں چیز کا بھی اضافہ کرتے ہیں کہ دل کو اللہ کے سوا کسی چیز کی طرف بھی متوجہ نہ ہونے دے حتیٰ کہ روزہ کی حالت میں اس کا خیال اور تدبیر کہ کوئی چیز ہے یا نہیں یہ بھی خطا فرماتے ہیں۔ بعض مشائخ نے لکھا ہے کہ روزہ میں شام کو افطار کے لئے کسی چیز کے حاصل کرنے کا قصد بھی خطا ہے اس لئے کہ یہ اللہ کے وعدہ رزق پر اعتماد کی کمی ہے۔ شرح احیاء میں بعض مشائخ کا قصہ لکھا ہے کہ اگر افطار کے وقت سے پہلے کوئی چیز کہیں سے آجاتی تھی تو اس کو کسی دوسرے کو دیدیتے تھے مبادا دل کو اس کی طرف التفات ہوجائے اور توکل میں کسی قسم کی کمی ہوجائے مگر یہ اُمور بڑے لوگوں کے لئے ہیں۔ ہم لوگوں کو ان اُمور کی ہوس کرنا بھی بے محل ہے اور اس حالت پر پہنچے بغیر اسکو اختیار کرنا اپنے کو ہلاکت میں ڈالنا ہے۔

مفسرین نے لکھا ہے کہ كُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ میں آدمی کے ہر جزو پر روزہ فرض کیا گیا ہے۔ پس زبان کا روزہ جھوٹ وغیرہ سے بچنا ہے اور کان کا روزہ ناجائز چیزوں کے سننے سے احتراز آنکھ کا روزہ۔ لہو ولعب کی چیزوں سے احتراز ہے اور ایسے ہی باقی اعضاء حتیٰ کہ نفس کا روزہ حرص وشہوتوں سے بچنا دل کا روزہ حُب دنیا سے خالی رکھنا... روح کا روزہ آخرت کی لذتوں سے بھی احتراز اور سرخاص کا روزہ غیر اللہ کے وجود سے بھی احتراز ہے۔

## ایک دن روزہ نہ رکھنے کا نقصان

**عن ابی هريرة رضی الله عنه ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال من افطريوما من**

رمضان من غیر رخصة ولا مرض لم یقضه صوم الدھر کلہ وان صامه

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ جو شخص (قصداً) بلاکسی شرعی عذر کے ایک دن بھی رمضان کے روزہ کو افطار کردے۔ غیر رمضان کا روزہ چاہے تمام عمر کے روزے رکھے اس کا بدل نہیں ہوسکتا... (رواہ احمد والترمذی وابوداؤد)

فائدہ: بعض علماء کا مذہب جن میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ... وغیرہ حضرات بھی ہیں اس حدیث کی بناء پر یہ ہے کہ جس نے رمضان المبارک کے روزہ کو بلاوجہ کھودیا اس کی قضا ہو ہی نہیں سکتی چاہے عمر بھر روزے رکھتا رہے مگر جمہور فقہا کے نزدیک اگر رمضان کا روزہ رکھا ہی نہیں تو ایک روزے کے بدلے ایک روزہ... سے قضا ہوجائے گی اور اگر روزہ رکھ کر توڑ دیا... تو قضا کے ایک روزہ کے علاوہ دو مہینہ کے روزہ کفارہ کے ادا کرنے سے فرض ذمہ سے ساقط ہوجاتا ہے البتہ وہ برکت اور فضیلت جو رمضان المبارک کی ہے ہاتھ نہیں آسکتی اور اس حدیثِ پاک کا مطلب یہی ہے کہ وہ برکت ہاتھ نہیں آسکتی جو رمضان شریف میں روزہ رکھنے سے حاصل ہوتی۔ یہ سب کچھ اس حالت میں ہے کہ بعد میں قضا بھی کرے اور اگر سرے سے رکھے ہی نہیں جیسا کہ اس زمانہ کے بعض فساق کی حالت ہے تو اس کی گمراہی کا کیا پوچھنا۔

روزہ ارکانِ اسلام سے ایک رکن ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اسلام کی بنیاد پانچ چیزوں پر ارشاد فرمائی ہے سب سے اوّل توحید ورسالت کا اقرار اس کے بعد اسلام کے چاروں مشہور رکن ۱... نماز... ۲... روزہ... ۳... زکوٰۃ... ۴... حج... کتنے مسلمان ہیں جو مردم شماری میں مسلمان شمار ہوتے ہیں۔ لیکن ان پانچوں میں سے ایک کے بھی کرنے والے نہیں سرکاری کاغذات میں وہ مسلمان لکھے جائیں مگر اللہ کی فہرست میں وہ مسلمان شمار نہیں ہوسکتے حتیٰ کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کی روایت میں ہے کہ اسلام کی بنیاد تین چیزوں پر ہے۔ ۱... کلمہ شہادت اور ۲... نماز اور ۳... روزہ... جو شخص ان میں سے ایک بھی چھوڑ دے وہ کافر ہے۔ اس کا خون کردینا حلال ہے۔ علماء نے ان جیسی روایات کو انکار کے ساتھ مقید کیا ہو یا کوئی تاویل فرمائی ہو مگر اس سے انکار نہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات ایسے لوگوں کے بارے میں سخت سے سخت وارد ہوئے ہیں۔ فرائض کے ادا کرنے میں کوتاہی کرنے والوں کو اللہ کے قہر سے بہت ہی زیادہ ڈرنے کی ضرورت ہے کہ موت سے کسی کو چارہ نہیں۔ دنیا کی عیش وعشرت بہت جلد چھوٹنے والی چیز ہے۔ کارآمد چیز صرف اللہ کی اطاعت ہے۔

بہت سے جاہل تو اتنے ہی پر کفایت کرتے ہیں کہ روزہ نہیں رکھتے لیکن بہت سے بددین زبان سے بھی اس قسم کے الفاظ بک دیتے ہیں کہ جو کفر تک پہنچادیتے ہیں۔ مثلاً روزہ وہ رکھے جس کے گھر کھانے کو نہ ہو... یا ہمیں بھُوکا مارنے سے اللہ کو کیا مل جاتا ہے وغیرہ وغیرہ۔ اس قسم کے الفاظ سے بہت ہی زیادہ احتیاط کی ضرورت ہے اور بہت غور واہتمام سے ایک مسئلہ سمجھ لینا چاہیے کہ دین کی چھوٹی سے چھوٹی بات کا تمسخر اور مذاق اڑانا بھی کفر کا سبب ہوتا ہے۔ اگر کوئی شخص عمر بھر نماز نہ پڑھے۔ کبھی بھی روزہ نہ رکھے اسی طرح اور کوئی فرض ادا نہ کرے بشرطیکہ اس کا منکر نہ ہو وہ کافر نہیں۔ جس فرض کو ادا نہیں کرتا اس کا گناہ ہوتا ہے اور جو اعمال ادا کرتا ہے اُن کا اجر ملتا ہے لیکن دین کی کسی ادنیٰ سے ادنیٰ بات کا

تمسخر بھی کفر ہے جس سے اور بھی تمام عمر کے نماز روزہ نیک اعمال ضائع ہو جاتے ہیں۔ بہت زیادہ قابلِ لحاظ امر ہے اسلئے روزہ کے متعلق بھی کوئی ایسا لفظ ہرگز نہ کہے اور اگر تمسخر وغیرہ نہ کرے تب بھی بغیر عذر افطار کرنے والا فاسق ہے۔ حتیٰ کہ فقہاء نے تصریح کی ہے کہ جو شخص رمضان میں علی الاعلان بغیر عذر کے کھاوے اس کو قتل کیا جاوے لیکن قتل پر اگر اسلامی حکومت نہ ہونے کی وجہ سے قدرت نہ ہو کہ یہ کام امیر المؤمنین کا ہے تو اس فرض سے کوئی بھی سبکدوش نہیں کہ اس کی اس ناپاک حرکت پر اظہار نفرت کرے اور اس سے کم تو ایمان کا کوئی درجہ ہی نہیں کہ اس کو دل سے بُرا سمجھے۔

حق تعالیٰ شانہ اپنے مطیع بندوں کے طفیل مجھے بھی نیک اعمال کی توفیق نصیب فرمادیں کہ سب سے زیادہ کوتاہی کرنے والوں میں ہوں فصل اوّل میں دس حدیثیں کافی سمجھتا ہوں کہ ماننے والے کیلئے ایک بھی کافی ہے چہ جائیکہ تِلْكَ عَشَرَةٌ كَامِلَةٌ اور نہ ماننے والے کے لئے جتنا بھی لکھا جائے بیکار ہے حق تعالیٰ شانہ سب مسلمانوں کو عمل کی توفیق نصیب فرمادیں۔

## روزہ اور قرآن کی شفاعت

عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو وَاَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الصِّيَامُ وَالْقُرْآنُ يَشْفَعَانِ لِلْعَبْدِ يَقُوْلُ الصِّيَامُ اَىْ رَبِّ اِنِّىْ مَنَعْتُهُ الطَّعَامَ وَالشَّهْوَاتِ بِالنَّهَارِ فَشَفِّعْنِىْ فِيْهِ وَيَقُوْلُ الْقُرْاٰنُ مَنَعْتُهُ النَّوْمَ بِاللَّيْلِ فَشَفِّعْنِىْ فِيْهِ فَيُشَفَّعَانِ. (رواه البيهقى فى شعب الايمان)

حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: روزہ اور قرآن دونوں بندے کی سفارش کریں گے (یعنی اس بندے کی جو دن میں روزے رکھے گا اور رات میں اللہ کے حضور میں کھڑے ہو کر اس کا پاک کلام قرآن مجید پڑھے گا یا سنے گا) روزہ عرض کرے گا: اے میرے پروردگار! میں نے اس بندے کو کھانے پینے اور نفس کی خواہش پورا کرنے سے روکے رکھا تھا' آج میری سفارش اس کے حق میں قبول فرما (اور اس کے ساتھ مغفرت و رحمت کا معاملہ فرما) اور قرآن کہے گا کہ میں نے اس کو رات کو سونے اور آرام کرنے سے روکے رکھا تھا' خداوندا! آج اس کے حق میں میری سفارش قبول فرما (اور اس کے ساتھ بخشش اور عنایت کا معاملہ فرما) چنانچہ روزہ اور قرآن دونوں کی سفارش اس بندہ کے حق میں قبول فرمائی جائے گی (اور اس کے لیے جنت اور مغفرت کا فیصلہ فرمادیا جائے گا) اور خاص مراحم خسروانہ سے اس کو نوازا جائے گا۔ (شعب الایمان للبیہقی)

تشریح:...... کیسے خوش نصیب ہیں وہ بندے جنکے حق میں ان کے روزوں کی اور نوافل میں ان کے پڑھے ہوئے یا سنے ہوئے قرآن پاک کی سفارش قبول ہوگی۔ یہ ان کے لیے کیسی مسرت اور فرحت کا وقت ہوگا۔ اللہ تعالیٰ اپنے اس سیاہ کار بندے کو بھی محض اپنے کرم سے ان خوش بختوں کے ساتھ کردے۔

www.ahlehaq.org

تُحِدُّ فَوْقَ ثَلٰثٍ اِلَّا عَلٰی زَوْجٍ فَاِنَّهَا تُحِدُّ عَلَيْهِ اَرْبَعَةَ اَشْهُرٍ وَّ عَشْرًا.

حضرت ابوسلمہ رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی حضرت زینبؓ نے بیان فرمایا کہ جب ام المومنین حضرت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کو (ان کے والد) حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کی موت کی خبر پہنچی تو انہوں نے تیسرے دن خوشبو منگائی جو زرد رنگ کی تھی اور اپنی بانہوں اور رخساروں پر ملی اور فرمایا کہ مجھے اس کی ضرورت نہ تھی (لیکن اس ڈر سے کہ کہیں تین دن سے زائد سوگ کرنے والیوں میں شمار نہ ہو جاؤں میں نے خوشبو لگالی) میں نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا ہے کہ ایسی عورت کے لئے جو اللہ پر اور آخرت کے دن پر ایمان رکھتی ہو یہ حلال نہیں ہے کہ (کسی میت پر) تین دن تین رات سے زیادہ سوگ کرے سوائے شوہر کے کہ اس (کی موت ہو جانے) پر چار مہینہ دس دن سوگ کرے۔ (صحیح مسلم)

یہ سوگ کا سلسلہ محرم کے مہینے میں بڑا زور پکڑ لیتا ہے۔ شیعوں کی دیکھا دیکھی بہت سے سنی ہونے کے دعوے دار بھی محرم میں سوگوار بن جاتے ہیں۔ اس ماہ میں اور خصوصاً شروع کے دس دنوں میں میاں بیوی والی محبت ترک کر دیتے ہیں اور کالے کپڑے پہنتے ہیں بچوں کو بھی سیاہ کپڑے پہناتے ہیں۔ جس کی تفصیلات بہت زیادہ ہیں' یہ سب جہالت اور گمراہی کے طریقے ہیں۔ محرم کے مہینے میں حضرت حسین رضی اللہ عنہ کی شہادت ہوئی تھی' اس شہادت کو یاد کر کے لوگ روتے ہیں' سینے پیٹتے ہیں' چاقو چھری سے گھائل ہو جاتے ہیں' جھوٹے واقعات بنا بنا کر شعر بناتے ہیں' مرثیے پڑھتے ہیں اور سمجھتے ہیں کہ ثواب کا کام کر رہے ہیں' حالانکہ ان چیزوں میں ہرگز ثواب نہیں ہے بلکہ یہ چیزیں سراسر گناہ ہیں۔ حضرت حسین رضی اللہ عنہ سے محبت کیوں ہے۔ اسی لئے تو ہے کہ وہ اللہ کے پیارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پیارے نواسے ہیں۔ جب باعث حضرت حسین رضی اللہ عنہ کے نانا جان کی ذات گرامی ہے (کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت ہونے کی وجہ سے حضرت حسین رضی اللہ عنہ سے بھی محبت ہے) تو اس محبت کے اظہار میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات کی کیوں خلاف ورزی کی جاتی ہے۔

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے تو یہ فرمایا کہ کسی عورت کے لئے یہ حلال نہیں ہے کہ شوہر کے علاوہ کسی کی موت پر تین دن سے زیادہ سوگ کرے اور یہ اجازت بھی صرف عورت کے لئے مرد کے لئے سوگ کرنے کی اجازت نہیں۔ پھر یہ چودہ سو سال گزر جانے کے بعد کیسا سوگ ہو رہا ہے؟ کیا حضرت حسین رضی اللہ عنہ اپنے نانا جان صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات کے خلاف چلنے والوں سے خوش ہوں گے؟ کیا ایسے نافرمانوں کے لئے جنہوں نے دین محمدی صلی اللہ علیہ وسلم میں اپنی طرف سے احکام کا اضافہ کر دیا' حضرت شفیع المذنبین صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت حسین رضی اللہ عنہ سفارش کریں گے؟ حدیث شریف میں تو آیا ہے کہ جن لوگوں نے دین محمدی میں ادل بدل کر دیا ان کو حوض کوثر سے ہٹا دیا جائے گا اور رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم فرمائیں گے۔

سُحْقًا سُحْقًا لِمَنْ غَيَّرَ بَعْدِیْ۔ دور ہوں دور ہوں جنہوں نے میرے دین کو بدلا۔ (مشکوٰۃ المصابیح)

ملا علی قاری رحمہ اللہ الموضوعات الکبیر میں لکھتے ہیں کہ:

www.ahlehaq.org

اور رافضیوں میں بلاد عجم کے اندر مثلاً خراسان، عراق اور ماوراء النہر کے شہروں میں بڑے بڑے گناہوں کے کام رواج پائے ہوئے ہیں مثلاً کالے کپڑے پہنتے ہیں اور شہروں میں گھومتے ہیں اور اپنے سروں اور جسموں کو مختلف طریقوں سے زخمی کرتے ہیں اور اس کے مدعی ہوتے ہیں کہ یہ حضرات اہل بیت علیہم السلام سے محبت کرنے والے ہیں حالانکہ وہ ان سے بیزار ہیں۔ فتاویٰ عالمگیری میں ہے۔

## مرد کیلئے سوگ جائز نہیں

وَیُکْرَہُ لِلرَّجُلِ تَسْوِیْدَ الثِّیَابِ وَتَمْزِیْقُھَا لِلتَّعْزِیَۃِ. (فتاویٰ عالمگیری)

یعنی تسلی کے عنوان سے مردوں کو کالے کپڑے پہننا اور ان کو پھاڑنا جائز نہیں ہے۔ ایک حدیث میں ہے کہ سرکار دو جہاں صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اَنَا بَرِیْءٌ مِمَّنْ حَلَقَ وَ صَلَقَ وَ خَرَقَ.

"میں اس سے بیزار ہوں جو (کسی کی وفات پر اظہار رنج کے لئے) سر منڈائے اور شور مچائے اور کپڑے پھاڑے"۔

کپڑے پھاڑنا مرد و عورت ہر ایک کے لئے حرام ہے۔

سب جانتے ہیں کہ خدائے پاک کے آخری رسول سرور عالم سیدنا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کامل دین دے کر دنیا سے تشریف لے گئے۔ اللہ جل جلالہ کا ارشاد ہے۔

اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَیْکُمْ نِعْمَتِیْ وَرَضِیْتُ لَکُمُ الْاِسْلَامَ دِیْنًا. (المائدہ)

آج میں نے تمہارے لئے تمہارا دین مکمل کر دیا اور تم پر اپنا انعام پورا کر دیا اور تمہارے لئے دین اسلام کو پسند کر لیا۔

چونکہ اسلام دین کامل ہے اس لئے اس میں حرام حلال کی مکمل تفصیلات موجود ہیں اور ثواب و عذاب کے کاموں سے پوری طرح آگاہ فرما دیا گیا ہے اور زندگی گزارنے کے پورے طریقے بتا دیئے ہیں اور زندگی کے ہر شعبے کے بارے میں ہدایات دے دی گئی ہیں، اب کسی کو یہ اختیار نہیں ہے کہ دین میں اضافہ کر دے یا حلال کو حرام قرار دے دے یا حرام کو حلال کر دے، خدا کی شریعت میں مردوں کے لئے سوگ نہیں اور عورتوں کے لئے شوہر کی وفات پر صرف چار ماہ دس دن سوگ کرنا واجب ہے اور کسی دوسرے عزیز کی موت پر صرف تین دن تک عورت کو سوگ کرنا جائز ہے۔ پھر حکم شرعی سے آگے بڑھ کر مردوں کو سوگ کرنا اور سوگ کے کپڑے پہننا یا عورت کو مندرجہ بالا تفصیل کے خلاف سوگ کرنا دین میں کہاں سے داخل ہو گیا، شریعت اسلامیہ نے محرم میں میاں بیوی کے ملاپ پر یا اچھے کپڑے پہننے یا مہندی لگانے یا کسی طرح کی زیب و زینت اختیار کرنے پر کوئی پابندی نہیں لگائی تو یہ پابندی اپنی طرف سے لگائی، اللہ پاک نے جو کچھ حلال قرار دیا اس کو کیوں حرام کیا؟ قرآن و حدیث کی ہدایت چھوڑ کر گمراہی میں کیوں لگے۔ قرآن مجید میں ارشاد ہے: آپ فرما دیجئے کہ یہ تو بتلاؤ کہ اللہ تعالیٰ نے تمہارے لئے جو کچھ رزق بھیجا تھا پھر تم نے اس کا کچھ حصہ حرام اور کچھ حلال قرار دے لیا آپ پوچھئے کہ کیا تم کو خدا نے حکم دیا ہے یا اللہ پر افتراء کرتے ہو۔ اس آیت میں اس کی مذمت کی گئی ہے کہ اپنی جانب سے حرام کو حلال یا حلال کو حرام کر لیا جائے۔

# طلاق اور عدت کے احکام

جیسا کہ معلوم ہو چکا ہے، نکاح وشادی کا مقصد یہ ہے کہ مرد وعورت یہ رشتہ قائم کر کے اور باہم وابستہ ہو کر عفت و پاکبازی کے ساتھ مسرت وشادمانی کی زندگی گزار سکیں اور جس طرح وہ خود کسی کی اولاد ہیں اسی طرح ان سے بھی اولاد کا سلسلہ چلے اور وہ اولاد انکے لئے دل اور آنکھوں کی ٹھنڈک کا سامان اور آخرت میں حصول جنت کا وسیلہ بنے۔ اوران مقاصد کے لئے ضروری ہے کہ دونوں میں محبت اور خوشگواری کا تعلق رہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے شوہروں اور بیویوں کو باہم برتاؤ کے بارے میں جو ہدایات دی ہیں ان کا محور اور مرکزی نقطہ یہی ہے۔ اس کے باوجود کبھی ایسے حالات ہو جاتے ہیں کہ شوہر اور بیوی کے درمیان سخت تلخی اور ناگواری پیدا ہو جاتی ہے اور ساتھ رہنا بجائے راحت ومسرت کے مصیبت بن جاتا ہے۔ ایسے وقت کے لئے بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تعلیم وترغیب یہی ہے کہ حتی الوسع دونوں ناگواریوں کو جھیلیں، نباہنے اور تعلقات کو خوش گوار بنانے کی کوشش کریں۔ لیکن آخری چارۂ کار کے طور پر ''طلاق'' کی بھی اجازت دی گئی ہے۔ اگر کسی حالت میں بھی طلاق اور علیحدگی کی اجازت نہ ہو تو پھر یہ تعلق اور رشتہ دونوں کیلئے عذاب بن سکتا ہے۔ پھر طلاق کے سلسلے میں تفصیلی ہدایات بھی دی گئی ہیں۔

اس سلسلہ میں سب سے پہلی اصولی ہدایت یہ دی گئی ہے کہ طلاق اور اس کے ذریعے شوہر و بیوی کے تعلقات کا ٹوٹنا اللہ تعالیٰ کو بے حد ناپسند ہے لہٰذا جہاں تک ممکن ہو اس سے بچنا ہی چاہئے، نہ مرد خود یہ اقدام کرے نہ عورت اس کا مطالبہ کرے بس انتہائی مجبوری کی صورت ہی میں ایسا کیا جائے جس طرح کسی عضو میں بڑا فساد پیدا ہو جانے کی صورت میں آپریشن گوارا کیا جاتا ہے۔

پھر اس طلاق اور علیحدگی کا طریقہ یہ بتلایا گیا ہے کہ شوہر طہر کی حالت میں (یعنی جن دنوں میں عورت کی ناپاکی کی خالص حالت نہ ہو) صرف ایک رجعی طلاق دے تا کہ زمانہ عدت میں رجعت یعنی رجوع کر لینے کی گنجائش رہے پھر اگر شوہر رجوع کرنے کا فیصلہ نہ کر سکے تو عدت کی مدت گزر جانے دے اس سے رجعت کی گنجائش تو نہ رہے گی لیکن دونوں کی رضامندی سے دوبارہ نکاح کا رشتہ قائم ہو سکے گا۔

بیک وقت تین طلاقیں دینے کو تو ناجائز اور سخت گناہ قرار دیا گیا ہے جیسا کہ آگے درج ہونے والی بعض احادیث سے معلوم ہوگا، لیکن متفرق اوقات میں تین طلاقیں دینے کو بھی سخت ناپسند کیا گیا ہے۔ اور اس کی یہ سزا اس دنیا میں مقرر کی گئی ہے کہ اگر وہ شوہر اپنی اس مطلقہ بیوی سے پھر نکاح کرنا چاہے تو نہیں کر سکے گا، جب تک کہ وہ کسی دوسرے مرد کے نکاح میں آ کر اس کی زیر صحبت نہ رہی ہو، پھر یا تو اس کے انتقال کر جانے سے بیوہ ہو گئی ہو یا اس نے بھی طلاق دے دی ہو۔

الغرض صرف اسی صورت میں عدت گزر جانے کے بعد ان دونوں کا دوبارہ نکاح ہو سکے گا۔ یہ سخت پابندی دراصل شوہر کو تین طلاق دینے ہی کی سزا ہے۔ اس تمہید کے بعد اس سلسلے کی ایک حدیث پڑھیے:

عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ النَّبِيَّ صلى الله عليه وآله وسلم قَالَ اَبْغَضُ الْحَلَالِ اِلَى اللهِ الطَّلَاقُ. (رواه ابوداؤد)

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ حلال اور جائز چیزوں میں اللہ تعالیٰ کو سب سے زیادہ مبغوض طلاق ہے۔ (سنن ابی داؤد)

عَنْ عَبْدِاللهِ بْنِ عُمَرَ اَنَّهُ طَلَّقَ اِمْرَاَةً لَهُ وَهِيَ حَائِضٌ فَذَكَرَ عُمَرُ لِرَسُوْلِ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم

فَتَغَيَّظَ فِيهِ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه و آله وسلم ثُمَّ قَالَ لِيُرَا جِعْهَا ثُمَّ يُمْسِكْهَا حَتّٰى تَطْهُرَ ثُمَّ تَحِيْضَ فَتَطْهُرَ فَاِنْ بَدَالَهُ اَنْ يُّطَلِّقَهَا فَلْيُطَلِّقْهَا طَاهِرًا قَبْلَ اَنْ يَمَسَّهَا فَتِلْكَ الْعِدَّةُ الَّتِىْ اَمَرَاللهُ اَنْ تُطَلَّقَ لَهَا النِّسَآءُ. (رواه البخارى ومسلم)

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ خود انہوں نے اپنی بیوی کو ایسی حالت میں کہ اس کی ناپاکی کے ایام جاری تھے، طلاق دے دی تو ان کے والد حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اس کا ذکر کیا، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس پر بہت سخت برہمی اور ناراضی کا اظہار فرمایا، اور حکم دیا کہ عبداللہ بن عمر کو چاہئے کہ وہ اس طلاق سے رجعت کرلے اور بیوی کو اپنے پاس اپنے نکاح میں رکھے، یہاں تک کہ ناپاکی کے ایام ختم ہو کر طہر (یعنی پاکی کے ایام) آجائیں اور پھر اس طہر کی مدت ختم ہو کر دوبارہ ناپاکی کے ایام آجائیں اور اس کے بعد وہ پھر طہر کی حالت میں آجائے۔ تو اس حالت میں اگر دو طلاق ہی دینا مناسب سمجھے تو اس طہر میں اس سے صحبت کئے بغیر اس کو طلاق دے دے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا یہی وہ عدت ہے جس کے بارے میں قرآن مجید میں حکم دیا گیا ہے (فَطَلِّقُوْهُنَّ لِعِدَّتِهِنَّ) (صحیح بخاری وصحیح مسلم)

عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه و آله وسلم كُلُّ طَلَاقٍ جَائِزٌ اِلَّا طَلَاقَ الْمَعْتُوْهِ وَالْمَغْلُوْبِ عَلٰى عَقْلِهٖ. (رواه الترمذى)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ ہر طلاق درست و نافذ ہے سوائے اس آدمی کی طلاق کے جس کی عقل وفہم مغلوب ہو گئی ہو۔ (جامع ترمذی)

تشریح...... کبھی ایسا ہوتا ہے کہ کسی مرض یا صدمہ کی وجہ سے آدمی کی عقل و دانش غیر متوازن اور مغلوب ہو جاتی ہے اور وہ ایسی باتیں کرنے لگتا ہے جو عقل وفہم کی سلامتی کی حالت میں نہ کرتا، اور اسے اپنی باتوں کا پورا شعور بھی نہیں ہوتا۔ ایسے آدمی کو ''معتوہ'' اور ''مغلوب العقل'' کہا جائے گا۔ پس اگر ایسا شخص اس حالت میں بیوی کو طلاق دے تو وہ واقع نہ ہوگی جس طرح دیوانے اور پاگل کی طلاق واقع نہیں مانی جاتی۔

ایک دوسری حدیث میں فرمایا گیا ہے کہ تین آدمی شریعت میں ''مرفوع القلم'' ہیں، یعنی ان کے کسی قول وفعل کا اعتبار نہیں کیا جائے گا اور اس پر شرعی حکم مرتب نہیں ہوگا۔ ایک وہ جو نیند کی حالت میں ہو، دوسرے نابالغ بچہ اور تیسرے مغلوب العقل آدمی۔ اس سے معلوم ہوا کہ اگر کوئی آدمی سونے کی حالت میں بڑبڑائے اور اس میں بیوی کو طلاق دے دے تو یہ طلاق واقع نہ ہوگی، اسی طرح چھوٹے بچے کی اور مغلوب العقل کی طلاق بھی واقع نہ ہوگی۔

عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلى الله عليه و آله وسلم يَقُوْلُ لَا طَلَاقَ وَلَا عِتَاقَ فِىْ اِغْلَاقٍ. (رواه ابوداؤد وابن ماجه)

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے تھے کہ زبردستی کی طلاق اور زبردستی کے ''عتاق'' کا اعتبار نہیں۔ (سنن ابی داؤد، سنن ابن ماجہ)

تشریح...... یعنی اگر کسی آدمی کو مجبور اور بالکل بے بس کر کے اس سے بیوی کو طلاق دلوائی گئی یا اس کے غلام کو آزاد کرایا گیا (یعنی

اس کی زبان سے زبردستی طلاق یا عتاق کی بات کہلوائی گئی) تو شریعت میں اس کا اعتبار نہ ہوگا۔ اکثر آئمہ مجتہدین کا مسلک یہی ہے کہ جو طلاق زبردستی لی جائے (جس کو اصطلاح میں "طلاقِ مکرہ" کہتے ہیں اس کا اعتبار نہیں۔ لیکن امام ابوحنیفہ ہنسی مذاق کی طرح زبردستی والی طلاق کو بھی نافذ مانتے ہیں اور مصنفین احناف اس حدیث کی تاویل و توجیہ دوسری طرح کرتے ہیں..... ملحوظ رہے کہ اس مسئلہ میں امام ابوحنیفہؒ منفرد نہیں ہیں۔ سلف میں سعید بن المسیبؒ ابراہیم نخعیؒ اور سفیان ثوریؒ کا مذہب بھی شروحِ حدیث میں یہی نقل کیا گیا ہے۔

## عدت کے احکام

اسلامی شریعت میں طلاق یافتہ عورت کے لئے عدت کا قانون بھی مقرر کیا گیا ہے۔ یعنی حکم ہے کہ جس بیوی کو اس کا شوہر طلاق دے دے وہ ایک مقررہ مدت تک عدت گزارے جس کی مختصر تفصیل (جو خود قرآن مجید میں بیان فرمادی گئی ہے) یہ ہے کہ اگر اس عورت کو حیض کے ایام ہوتے ہوں تو ان کے پورے تین دور گزر جائیں اور اگر عمر کی کمی یا زیادتی کی وجہ سے ایام نہ ہوتے ہوں اور حمل بھی نہ ہو تو تین مہینے اور اگر حمل کی حالت ہو تو پھر عدت کی مدت وضع حمل تک ہے، کم ہو یا زیادہ۔

عدت کے اس قانون میں بہت سی حکمتیں اور مصلحتیں ہیں۔ ایک اہم مصلحت یہ ہے کہ اس کے ذریعہ رشتہ نکاح کی عظمت اور تقدس کا اظہار ہوتا ہے، اگر عدت کا قانون نہ ہو اور عورت کو اجازت ہو کہ شوہر کی طرف سے طلاق کے بعد وہ اپنے حسب خواہش فوراً نکاح کرلے تو یقیناً یہ بات نکاح کی عظمت شان کے خلاف ہوگی اور نکاح بچوں کا ایک کھیل سا ہو جائے گا۔ ایک دوسری مصلحت خاص کر طلاق رجعی کی صورت میں یہ بھی ہے کہ عدت کی اس مدت میں مرد کے لئے امکان ہو گا کہ وہ معاملہ پر اچھی طرح غور کر کے رجعت کرلے اور پھر دونوں میاں بیوی بن کے زندگی گزارنے لگیں۔ یہی بات اللہ و رسول کو زیادہ پسند ہے۔ اسی لئے طلاق رجعی کی عدت میں عورت کے لئے بہتر ہے اور وہ اپنے آپ کو بنانے سنوارنے کا ایسا اہتمام کرے اور اپنا رویہ ایسا رکھے کہ شوہر کی طبیعت پھر اس کی طرف مائل ہو جائے اور وہ رجعت کرلے۔ اور طلاق بائنہ کی صورت میں اگرچہ رجعت کا امکان تو نہیں رہتا لیکن زمانہ عدت میں عورت کو دوسرا نکاح نہ کر سکنے کی وجہ سے اس کی زیادہ گنجائش رہتی ہے کہ دونوں باہم راضی ہو کر دوبارہ نکاح کے ذریعے اپنا ٹوٹا ہوا رشتہ پھر سے جوڑ لیں۔

ایک تیسری مصلحت یہ بھی ہے کہ عدت کے اس قانون کی وجہ سے عورت سے آئندہ پیدا ہونے والے بچہ کے نسب میں کسی شک شبہ کی گنجائش نہیں رہتی۔ بہرحال قانون عدت کی یہ چند کھلی ہوئی حکمتیں اور مصلحتیں ہیں۔ غالباً اسی وجہ سے اکثر متمدن قوموں کے قوانین میں میاں بیوی کی علیحدگی کی صورت میں کسی نہ کسی شکل میں عدت کا ضابطہ ہے لیکن بعض قوموں کے قانون میں یہ عدت بہت طویل رکھی گئی ہے جو بےچاری عورت کے لئے تکلیف مالایطاق ہے۔ شریعت اسلام نے جو مدت مقرر کی ہے وہ یقیناً معتدل ہے اور متوسط ہے۔

شریعت اسلام میں جس طرح مطلقہ عورت کے لئے عدت کا حکم ہے اسی طرح اس بیوہ عورت کے لئے بھی عدت کا حکم ہے جس کا شوہر انتقال کر گیا ہو، اس عدت کا حکم بھی قرآن مجید میں صراحۃً بیان فرمایا گیا ہے، ارشاد ہے:

"وَالَّذِيْنَ يُتَوَفَّوْنَ مِنْكُمْ وَيَذَرُوْنَ اَزْوَاجًا يَّتَرَبَّصْنَ بِاَنْفُسِهِنَّ اَرْبَعَةَ اَشْهُرٍ وَّعَشْرًا."

(تم میں سے جن لوگوں کا انتقال ہو جائے اور وہ بیویاں چھوڑ جائیں تو وہ بیویاں اپنے کو روکے رکھیں گی چار مہینے دس دن) یہ

عدت ان بیوہ عورتوں کے لئے ہے جو حاملہ نہ ہوں اور جو حمل کی حالت میں ہوں ان کی عدت دوسری آیت میں وضع حمل تک کی مدت قرار دی گئی ہے خواہ کم ہو یا زیادہ۔ اور اس عدت وفات میں سوگ کا بھی حکم ہے یعنی بیوہ ہو جانے والی عورت کے لئے لازم قرار دیا گیا ہے کہ وہ عدت کی پوری مدت میں سوگ منائے جو چیزیں زینت اور سنگھار کے لئے استعمال ہوتی ہیں وہ اس مدت میں بالکل استعمال نہ کرے، الغرض اس پوری مدت میں اس طرح رہے کہ اس کی شکل وصورت ولباس ہیئت سے اس کی بیوگی اور غمزدگی ظاہر ہو، اور دوسروں کو بھی اس کی ظاہری حالت سے محسوس ہو کہ شوہر کے انتقال کا اس کو ویسا ہی رنج وصدمہ ہے، جیسا کہ ایک شریف و پاکدامن بیوی کو ہونا چاہئے۔ لیکن یہ حکم صرف مدت عدت کے لئے ہے، عدت کے ایام ختم ہو جانے کے بعد اس کو ختم ہو جانا چاہئے۔ شریعت میں اس کی اجازت نہیں ہے کہ کوئی عورت بیوہ ہو جانے کے بعد ہمیشہ کے لئے سوگ کا طریقہ اختیار کرلے۔

شوہر کے علاوہ کسی دوسرے اپنے عزیز قریب مثلاً بھائی، باپ وغیرہ کے انتقال پر اگر کوئی عورت اپنا دلی صدمہ اور تاثر، سوگ کی شکل میں ظاہر کرے تو صرف تین دن تک کی اجازت ہے اس سے زیادہ منع ہے۔

## استمناء بالید (مشت زنی) محض لذت کیلئے حرام ہے

عَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ سَبْعَۃٌ لَا یَنْظُرُ اللّٰہُ اِلَیْھِم یَوْمَ الْقِیَامَۃِ وَلَا یُزَکِّیْھِمْ وَلَا یَجْمَعُھُمْ مَعَ الْعَالَمِیْنَ یُدْخِلُھُمُ النَّارَ اَوَّلَ الدَّاخِلِیْنَ اِلَّا اَنْ یَّتُوْبُوْا اِلَّا اَنْ یَّتُوْبُوْا اِلَّا اَنْ یَّتُوْبُوْا فَمَنْ تَابَ تَابَ اللّٰہُ عَلَیْہِ اَلنَّاکِحُ یَدَہٗ وَالْفَاعِلُ وَالْمَفْعُوْلُ بِہٖ. (بیھقی فی شعب الایمان)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سات (قسم کے) آدمی ہیں کہ قیامت کے دن اللہ تعالیٰ ان پر (رحمت کی) نظر نہ فرمائیں گے اور نہ ان کو (گناہوں سے) پاک صاف کریں گے اور نہ ہی اور لوگوں کے ساتھ ان کو جمع کریں گے (بلکہ ان کو علیحدہ رکھیں گے) اور ان کو (جہنم کی) آگ میں شروع میں داخل ہونے والے کے ساتھ داخل کریں گے۔ الا یہ کہ یہ لوگ توبہ کرلیں۔ الا یہ کہ یہ لوگ توبہ کرلیں۔ الا یہ کہ یہ لوگ توبہ کرلیں اور جو کوئی توبہ کرلے تو اللہ تعالیٰ بھی اس کی طرف توجہ فرماتے ہیں۔ (ان سات قسم کے آدمیوں میں سے دو یہ ہیں محض لذت کے لیے) مشت زنی کرنے والا اور اغلام بازی کرنے والا اور کرانے والا۔

عَنْ مُجَاھِدٍ قَالَ سُئِلَ ابْنُ عُمَرَ عَنِ الْاِسْتِمْنَاءِ فَقَالَ ذٰلِکَ نَائِکٌ نَفْسَہٗ. (محلی ابن حزم)

مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مشت زنی کے بارے میں پوچھا گیا تو انہوں نے فرمایا (جب یہ کسی مجبوری سے نہ ہو تو) یہ تو خود اپنے آپ سے جماع کرنا ہے۔

## زنا کا اندیشہ ہو تو جائز ہے

عَنْ زِیَادٍ اَنَّھُمْ کَانُوْا یَفْعَلُوْنَہٗ فِی الْمَغَازِیْ یَعْنِی الْاِسْتِمْنَاءَ یَعْبَثُ الرَّجُلُ بِذَکَرِہٖ یَدْلُکُہٗ حَتّٰی یُنْزِلَ. (اعلاء السنن)

زیاد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین جہاد (کے دنوں) میں (جب شہوت کا بہت زور ہوتا تو

اس کو ختم کرنے کے لیے) مشت زنی کر لیتے تھے یعنی آدمی اپنے آلہ تناسل کو ہاتھ سے رگڑے یہاں تک کہ انزال ہو جائے۔

عَنْ مُجَاهِدٍ قَالَ كَانَ مَنْ مَضَى يَأْمُرُوْنَ شَبَابَهُمْ بِالْاِسْتِمْنَاءِ يَسْتَعِفُّوْنَ بِذٰلِكَ. (عبدالرزاق)

مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں پہلے لوگ (یعنی صحابہؓ) اپنے جوانوں کو (جب ان پر شہوت کا غلبہ ہوتا) مشت زنی کرنے کو کہتے تاکہ اس کے ذریعے اپنے کو بدکاری سے بچائیں۔

عَنِ الْحَسَنِ الْبَصْرِيِّ اَنَّهُ كَانَ لَايَرٰى بَاسًا بِالْمَرْاَةِ تُدْخِلُ شَيْئًا تُرِيْدُ السِّتْرَ تَسْتَغْنِيْ بِهٖ عَنِ الزِّنَا. (عبدالرزاق)

حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ وہ اس میں کچھ حرج نہ سمجھتے تھے کہ عورت پر (جب شہوت کا شدید غلبہ ہو تو محض (حیاداری کی خاطر اور زنا سے بچنے کی خاطر اپنی شرمگاہ میں کوئی چیز داخل کرے (جس کی وجہ سے اسے انزال ہو جائے اور شہوت کا غلبہ جاتا رہے)۔

## مرد کا مرد کے ساتھ اور عورت کا عورت کیساتھ فعل بد کرنا

عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يَنْظُرُ الرَّجُلُ اِلٰى عَوْرَةِ الرَّجُلِ وَلَا الْمَرْاَةُ اِلٰى عَوْرَةِ الْمَرْاَةِ وَلَا يُفْضِي الرَّجُلُ اِلَى الرَّجُلِ فِيْ ثَوْبٍ وَاحِدٍ وَلَا تُفْضِي الْمَرْاَةُ اِلَى الْمَرْاَةِ فِي الثَّوْبِ الْوَاحِدِ. (مسلم)

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ایک مرد دوسرے مرد کی شرمگاہ کی طرف نہ دیکھے اور ایک عورت دوسری عورت کی شرمگاہ کی طرف نہ دیکھے اور ایک مرد دوسرے مرد کے ساتھ (جبکہ دونوں ننگ دھڑنگ ہوں) ایک چادر کے اندر نہ گھسیں اور ایک عورت دوسری عورت کے ساتھ (جبکہ دونوں ننگ دھڑنگ ہوں) ایک چادر کے اندر نہ گھسیں۔

عَنْ وَاثِلَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلسِّحَاقُ بَيْنَ النِّسَاءِ زِنًا بَيْنَهُنَّ. (طبرانی و ابویعلی)

واثلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا' عورتوں کا آپس میں شرمگاہوں کو رگڑنا آپس میں زنا (کرنے کے برابر) ہے۔

## منع حمل

منع حمل اختیار کرنے کی اگر کوئی ایسی غرض ہو جو اسلامی اصولوں کے خلاف ہو تب تو جائز نہیں مثلاً:

۱۔ اگر لڑکی ہوگئی تو بدنامی ہوگی۔ ۲۔ زیادہ اولاد ہوئی تو لوگوں میں سبکی ہوگی اور لوگ مذاق اُڑائیں گے۔

۳۔ اگر مزید اولاد ہوگئی تو مفلسی آ جائے گی۔ جیسا کہ حکومت خاندانی منصوبہ بندی کی مہم خاص اسی غرض سے چلاتی ہے۔

ایسی کوئی غرض نہ ہو تو عام حالات میں کوئی مانع حمل طریقہ اختیار کرنا جائز لیکن مکروہ تنزیہی ہے۔ البتہ مجبوری ہو مثلاً بچہ ہونے سے یا کسی اور وجہ سے عورت کمزور ہے یا بیمار ہے اور حمل کا تحمل نہیں کر سکتی یا حج وغیرہ کا سفر درپیش ہے یا اوپر تلے دو تین بچے ہو گئے اور ان کی دیکھ بھال کیلئے کوئی ملازم رکھنے کی استطاعت نہیں ہے وغیرہ تو ان حالات میں کراہت تنزیہی بھی نہیں ہوگی۔

www.ahlehaq.org

## جواز کے دلائل

عَنْ جَابِرٍ قَالَ كُنَّا نَعْزِلُ عَلٰى عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَبَلَغَ ذٰلِكَ نَبِيَّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمْ يَنْهَنَا عَنْهُ. (مسلم)

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں عزل (Coitus Interruptus) یعنی جماع کے وقت آلہ تناسل کو باہر کرکے انزال) کرتے تھے۔ یہ بات نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی پہنچی لیکن آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں اس سے منع نہیں کیا۔

عَنْ جَابِرٍ قَالَ اِنَّ رَجُلاً اَتٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اِنَّ لِيْ جَارِيَةً هِيَ خَادِمَتُنَا وَاَنَا اَطُوْفُ عَلَيْهَا وَاَكْرَهُ اَنْ تَحْمِلَ فَقَالَ اِعْزِلْ عَنْهَا اِنْ شِئْتَ فَاِنَّهُ سَيَاْتِيْهَا مَا قُدِّرَ لَهَا فَلَبِثَ الرَّجُلُ ثُمَّ اَتَاهُ فَقَالَ اِنَّ الْجَارِيَةَ قَدْ حَبِلَتْ فَقَالَ قَدْ اَخْبَرْتُكَ اَنَّهُ سَيَاْتِيْهَا مَا قُدِّرَ لَهَا. (مسلم)

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ ایک صاحب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے اور کہا میری ایک باندی ہے جو میرے کام کاج بھی کرتی ہے اور میں اس سے صحبت بھی کرتا ہوں لیکن مجھے یہ پسند نہیں کہ اس کو حمل ٹھہر جائے (کیونکہ اس سے میرے کام کاج میں فرق آئے گا) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا تم چاہو تو اس سے عزل کرلو البتہ (یہ سمجھ لو کہ) جو بچہ اس کے لیے مقدر کردیا گیا وہ تو اس کے ہاں ہوکر ہی رہے گا۔ کچھ عرصہ کے بعد وہ صاحب پھر آئے اور بتایا کہ میری اس باندی کو تو (عزل اور منع حمل کی تدبیر کے باوجود) حمل ٹھہر گیا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا یہ تو میں نے تمہیں بتا ہی دیا تھا کہ اس کے لیے جو بچہ ہونا مقدر ہے وہ ہوکر ہی رہے گا۔

## کراہت تنزیہی کے دلائل

عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ قَالَ سُئِلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الْعَزْلِ فَقَالَ مَا مِنْ كُلِّ الْمَاءِ يَكُوْنُ الْوَلَدُ وَاِذَا اَرَادَ اللّٰهُ خَلْقَ شَيْءٍ لَمْ يَمْنَعْهُ شَيْءٌ. (مسلم)

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عزل کرنے کے بارے میں پوچھا گیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہر ہر نطفہ سے تو بچہ پیدا نہیں ہوتا اور جب اللہ تعالیٰ کسی شے کو پیدا کرنے کا ارادہ فرمالیتے ہیں تو پھر کوئی بھی شے (اور کوئی بھی تدبیر) اس کو نہیں روک سکتی۔ (مطلب یہ ہے کہ منع حمل کی تمہاری تدبیر سے صرف تمہاری تسلی ہوتی ہے ورنہ حقیقت یہ ہے کہ ایسی کوئی تدبیر تقدیر الٰہی کو روک نہیں سکتی۔ (اگر کوئی بچہ ہونا ہے تو ساری تدبیریں دھری کی دھری رہ جاتی ہیں اور یہ کہو کہ ہم نے تدبیر کی تو بچہ نہیں ہوا تو ہر جماع اور ہر نطفہ سے تو بچہ ہوتا ہی نہیں ہے کتنے ہی نطفے ضائع جاتے ہیں۔ لہٰذا تم کیسے کہہ سکتے ہو کہ تمہاری تدبیر نے بچہ نہیں ہونے دیا)

عَنْ جُدَامَةَ بِنْتِ وَهْبٍ قَالَتْ حَضَرْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ اُنَاسٍ ثُمَّ سَاَلُوْهُ عَنِ الْعَزْلِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذٰلِكَ الْوَاْدُ الْخَفِيُّ وَهِيَ وَاِذَا الْمَوْءُدَةُ سُئِلَتْ. (مسلم)

حضرت جذامہ بنت وہب رضی اللہ عنہا کہتی ہیں میں کچھ لوگوں کے ساتھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مجلس میں حاضر ہوئی کچھ دیر کے بعد لوگوں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے عزل کے بارے میں پوچھا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ تو خفیہ زندہ درگور کرنے کی مانند ہے (خفیہ اس طرح کہ اصل غرض یہ ہے کہ اولاد سے چھٹکارا رہے۔ پھر اس غرض کو حاصل کرنے کے لیے کبھی تو بچہ ہونے کے بعد اس کو زندہ درگور کردیتے ہیں جو کھلا فعل ہے اور دیگر لوگوں کی نظر میں آتا ہے اور کبھی بچہ ہونے سے پہلے عزل کرکے اس کے مادہ تخلیق کو ضائع کردیتے ہیں جو کہ خفیہ فعل ہے۔ لیکن چونکہ اس میں بھی مقصد وہی ہے لہٰذا خفیہ زندہ درگور کرنا ہے اور (ایک درجہ میں) یہ آیت "وَاِذَا الْمَوْءُ وْدَةُ سُئِلَتْ" کے تحت داخل ہے۔

## نامردی

عَنْ سَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ قَالَ قَضٰى عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ فِي الْعِنِّيْنِ أَنْ يُّؤَجَّلَ سَنَةً. (عبدالرزاق)

سعید بن مسیب رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں نامرد کے بارے میں حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فیصلہ دیا کہ اس کو (علاج کے لیے) ایک سال کی مہلت دی جائے۔ (اتنی مدت میں اگر وہ بیوی سے جماع کرلے تو ٹھیک ہے ورنہ زوجین کے درمیان جدائی کردو اور عورت کو پورا مہر ملے گا)۔

عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ يُؤَجَّلُ الْعِنِّيْنُ سَنَةً فَإِنْ جَامَعَ وَ إِلَّا فُرِّقَ بَيْنَهُمَا. (عبدالرزاق)

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا نامرد کو ایک سال کی مہلت دی جائے۔ پھر اگر اس مدت میں اس نے جماع کرلیا تو ٹھیک ہے ورنہ زوجین کے درمیان جدائی کردی جائے۔

عَنِ الْحَسَنِ عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ اَنَّ امْرَاَةً اَتَتْهُ فَاَخْبَرَتْهُ اَنَّ زَوْجَهَا لَا يَصِلُ اِلَيْهَا فَاَجَّلَهُ حَوْلًا فَلَمَّا انْقَضٰى حَوْلٌ وَلَمْ يَصِلْ اِلَيْهَا خَيَّرَهَا فَاخْتَارَتْ نَفْسَهَا فَفَرَّقَ بَيْنَهُمَا عُمَرُ وَجَعَلَهَا تَطْلِيْقَةً بَائِنَةً. (کتاب الآثار محمد)

حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ ایک عورت حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس آئی اور آپ کو بتایا کہ اس کا شوہر اس سے جماع نہیں کرپاتا۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے (اس کے شوہر کو بلوایا اور تحقیق کرکے علاج کی خاطر) اس کو ایک سال کی مہلت دی۔ جب سال گزر گیا اور شوہر کو بیوی سے جماع پر قدرت حاصل نہ ہوئی تو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عورت کو اختیار دیا (کہ وہ چاہے تو اپنی جدائی کو اختیار کرلے) اور عورت نے اپنی جدائی کو اختیار کیا۔ اس پر حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان دونوں کے درمیان تفریق کردی اور اس تفریق کو ایک طلاق بائن قرار دیا۔

## زنا سے متعلق احکام کے نزول کی ترتیب

زنا کے متعلق پہلے پہل یہ آیتیں نازل ہوئیں:

۱. وَالّٰتِيْ يَاْتِيْنَ الْفَاحِشَةَ مِنْ نِّسَآئِكُمْ فَاسْتَشْهِدُوْا عَلَيْهِنَّ اَرْبَعَةً مِّنْكُمْ فَاِنْ شَهِدُوْا فَاَمْسِكُوْهُنَّ فِي الْبُيُوْتِ حَتّٰى يَتَوَفّٰهُنَّ الْمَوْتُ اَوْ يَجْعَلَ اللّٰهُ لَهُنَّ سَبِيْلًا. (سورہ نساء:۱۵)

''اور جو عورتیں بے حیائی کا کام کریں تمہاری بیویوں میں سے سو تم لوگ ان عورتوں پر چار آدمی اپنوں میں سے گواہ کرلو۔ پھر اگر وہ گواہی دیدیں تو تم ان کو گھروں کے اندر بند رکھو۔ یہاں تک کہ موت ان کا خاتمہ کردے یا اللہ تعالیٰ ان کے لیے کوئی اور راہ تجویز فرمادیں۔''

۲. وَاللَّذَانِ يَأْتِيَانِهَا مِنكُمْ فَآذُوهُمَا فَإِن تَابَا وَأَصْلَحَا فَأَعْرِضُوا عَنْهُمَا إِنَّ اللَّهَ كَانَ تَوَّابًا رَّحِيمًا. (سورہ نساء:۱۶)

''اور وہ مرد و عورت جو تم میں سے یہ برائی کریں انہیں ایذاء پہنچاؤ۔ پھر اگر وہ توبہ کرلیں اور اصلاح کرلیں تو ان سے درگزر کرو۔ بے شک اللہ توبہ قبول کرنے والا اور رحم فرمانے والا ہے۔''

ان دو آیتوں سے دو حکم ملے۔ ۱۔ اگر شوہر بیویوں پر زنا کا الزام رکھیں اور ان کے جرم پر چار گواہ بھی لے آئیں تو آئندہ حکم آنے تک ان کو گھروں میں محبوس رکھا جائے۔

۲۔ اجنبی مرد و عورت زنا کریں خواہ وہ شادی شدہ ہوں یا غیر شادی شدہ ہوں ان کو حسب حال تعزیر کی جائے۔

زنا کی مرتکب بیویاں ایسی بھی ہوسکتی ہیں جن سے صحبت ہوچکی ہو یعنی وہ ثیب ہوں یا ان سے صحبت نہ ہوئی ہو یعنی وہ باکرہ ہوں۔ اسی طرح زنا کے مرتکب مردوں میں بعض ایسے ہیں جو نکاح کے بعد صحبت کرچکے ہوں اور کچھ وہ ہیں جو ابھی تک صحبت نہ کر پائے ہوں اور کچھ وہ ہیں جن کا نکاح ہی نہ ہوا ہو۔ جب یہ کہا گیا کہ ''آئندہ حکم آنے تک زنا کی مرتکب بیویوں کو گھروں میں محبوس رکھو۔'' تو انتظار صرف ان بیویوں کے حکم کا نہیں بلکہ ان سے زنا کرنے والوں کے حکم کا بھی ہے کیونکہ اوّل یہ انہیں سے ملوث ہوئے ہیں اور دوسرے ان کے بارے میں بھی کوئی متعین حکم نہیں دیا۔

مذکورہ بالا حکم کے بعد دوسرا حکم سنت و حدیث میں بیان ہوا۔ صحیح مسلم میں حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے نقل ہے:

قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خُذُوْا عَنِّیْ خُذُوْا عَنِّیْ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لَهُنَّ سَبِيْلاً اَلْبِكْرُ بِالْبِكْرِ جَلْدُ مِائَةٍ وَنَفْيُ سَنَةٍ وَالثَّيِّبُ بِالثَّيِّبِ جَلْدُ مِائَةٍ وَالرَّجْمُ.

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مجھ سے لے لو مجھ سے لے لو اللہ تعالیٰ نے ان زناکار بیویوں کے لیے (اور ان سے ملوث مردوں کے لیے) ضابطہ مقرر فرمادیا ہے۔ غیر شادی شدہ مرد کی غیر شادی شدہ عورت سے بدکاری میں سو کوڑے اور ایک سال کی جلاوطنی ہے۔ (یہی حکم ان مردوں اور عورتوں کا جن کا نکاح ہوچکا ہو لیکن صحبت نہ ہوئی) اور شادی شدہ مرد کی شادی شدہ عورت سے بدکاری میں (جب کہ دونوں پہلے نکاح سے صحبت بھی کرچکے ہوں) سو کوڑے اور رجم ہے۔

اس حدیث و سنت سے اس بیوی کا حکم بھی معلوم ہوا جس سے صحبت ہوچکی ہو پھر اس نے زنا کیا ہو اور شوہر نے اس پر چار گواہ قائم کردیے ہوں کہ اس کی سزا رجم ہے۔

تیسرے درجے میں سورہ نور کی آیات نازل ہوئیں۔ ان کے ساتھ ہی رجم سے متعلق آیت بھی نازل ہوئی۔ ان آیات میں مندرجہ ذیل احکام ملے۔ ۱۔ شوہر بیوی پر زنا کا الزام رکھے لیکن چار گواہ پیش نہ کرسکے تو لعان ہوگا۔

۲۔ ''اَلزَّانِيَةُ وَالزَّانِيْ'' کے الفاظ سے غیر شادی شدہ کا حکم بتایا کہ اس کی سزا صرف سو کوڑے ہیں اور ایک سالہ جلاوطنی کو منسوخ کردیا گیا۔

۳۔ رجم کی آیت بھی نازل ہوئی جس سے رجم کی سزا کو برقرار رکھا گیا اور سو کوڑوں کی سزا کو منسوخ کردیا گیا۔ بعد میں اس آیت کے الفاظ منسوخ کردیے گئے۔

# کِتَابُ الْبُیُوْعِ وَالْمُعَامَلَاتِ

## حلال روزی فرائض میں سے ہے

عَنْ عَبْدِاللّٰہِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم طَلَبُ کَسْبِ الْحَلَالِ فَرِیْضَۃٌ بَعْدَ الْفَرِیْضَۃِ. (رواہ البیھقی فی شعب الایمان)

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ حلال حاصل کرنے کی فکر وکوشش فرض کے بعد فریضہ ہے۔ (شعب الایمان للبیہقی)

تشریح...... اکثر شارحین نے حدیث کا مطلب یہ بیان کیا ہے اور بظاہر یہی اللہ ورسول پر ایمان اور نماز روزکوٰۃ وغیرہ جو اسلام کے اولین اور بنیادی ارکان وفرائض ہیں۔ درجہ اور مرتبہ میں ان کے بعد حلال روزی حاصل کرنے کی فکر اور کوشش بھی ایک اسلامی فریضہ ہے۔ بندہ اگر اس سے غفلت برتے اور کوتاہی کرے گا تو خطرہ ہے حرام روزی سے پیٹ بھرے اور آخرت میں اس کا انجام وہ ہوگا جو حرام سے پیٹ بھرنے والوں کا بتلایا گیا ہے۔ اللہ کی پناہ!

پھر یہ ظاہر ہے کہ اللہ تعالیٰ کے مقرر کیے ہوئے کسی فریضہ کا ادا کرنا اس کی بندگی اور عبادت ہے اور بندہ اس پر اس اَجر وثواب کا مستحق ہے جو فریضہ کی ادائیگی پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے ملنا چاہئے۔ پس کسب حلال کی فکر وکوشش اور اس میں مشغول ہونا عین دین وعبادت اور مُوجب اَجر وثواب ہے۔ اس میں کسب حلال کے طالب ہر تاجر، ہر مزدور، ہر کاشتکار اور ہر دست کار کے لئے کتنی بڑی بشارت ہے لیکن یہ بہر حال پیش نظر رہے کہ اس حدیث میں صرف کمائی کرنے کو نہیں بلکہ کسب حلال کی تلاش وفکر کا فریضہ بتلایا گیا ہے اور اس ارشاد کا خاص مقصد اور مطمع نظر حرام سے بچانا ہے۔

## بعض حالات میں روپیہ پیسہ کی ضرورت اور اہمیت

عَنِ الْمِقْدَامِ بْنِ مَعْدِ یْکَرْبَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم یَقُوْلُ لَیَاتِیَنَّ عَلَی النَّاسِ زَمَانٌ لَا یَنْفَعُ فِیْہِ اِلَّا الدِّیْنَارُ وَ الدِّرْھَمُ. (رواہ احمد)

حضرت مقدام بن معدی کرب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے تھے، لوگوں کے لئے ایک وقت آئے گا جب روپیہ پیسہ ہی کام آئے گا۔ (مسند احمد)

تشریح...... اس حدیث کو حضرت مقدام بن معدی کرب رضی اللہ عنہ سے روایت کرنے والے ایک تابعی ابوبکر بن ابی مریم ہیں،

انہوں نے واقعہ یہ بیان کیا ہے کہ حضرت مقدامؓ کے یہاں دودھ دینے والے جانور تھے، ان کی ایک باندی دودھ فروخت کرتی اور اس کی قیمت خود حضرت مقدام لے لیتے تھے، اس پر بعض لوگوں نے ناپسندیدگی کے ساتھ تعجب کا اظہار کیا اور کہا کہ آپ دودھ فروخت کراتے ہیں اور اس کی قیمت وصول کرتے ہیں۔ انہوں نے فرمایا ہاں میں ایسا کرتا ہوں، اور اپنے طرز عمل کے جواز کی سند میں انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اس ارشاد کا حوالہ دیا۔ ان کا مطلب یہ تھا کہ اپنی چیز فروخت کر کے روپیہ پیسہ حاصل کرنا کوئی قابل اعتراض بات نہیں ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے کہ ایسا وقت بھی آئے گا کہ روپیہ پیسہ ہی آدمی کے کام آئے گا۔ یعنی میں اسی خیال سے دودھ فروخت کرا کے روپیہ پیسہ حاصل کرتا ہوں، مطلب یہ تھا کہ یہ اگر عزیمت نہیں تو رخصت ضرور ہے۔

## سچائی اور دیانتداری کے ساتھ تجارت کرنے کے فضائل

عَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی الله علیه وآله وسلم اَلتَّاجِرُ الصَّدُوْقُ الْاَمِیْنُ مَعَ النَّبِیِّیْنَ وَالصِّدِّیْقِیْنَ وَالشُّهَدَاءِ. (رواه الترمذی والدارمی والدارقطنی، ورواه ابن ماجة عن ابن عمر)

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ پوری سچائی اور ایمانداری کے ساتھ کاروبار کرنے والا تاجر، نبیوں اور صدیقوں اور شہیدوں کے ساتھ ہوگا۔ (جامع ترمذی، سنن دارمی، سنن دارقطنی) اور ابن ماجہ نے یہی حدیث اپنی سند سے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے۔

تشریح...... ''الصدوق'' اور ''الامین'' دونوں مبالغے کے صیغے ہیں، حدیث کا مطلب اور پیغام واضح ہے کہ جو تاجر اور سوداگر اپنے کاروبار میں سچائی اور امانت یعنی دیانت داری کی پورے اہتمام سے پابندی کریں گے، قیامت اور آخرت میں وہ نبیوں، صدیقوں اور شہیدوں کے ساتھ ہوں گے۔ قرآن پاک میں فرمایا گیا ہے۔

''وَمَنْ یُّطِعِ اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ فَاُولٰٓئِکَ مَعَ الَّذِیْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَیْهِمْ مِّنَ النَّبِیّٖنَ وَالصِّدِّیْقِیْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصّٰلِحِیْنَ وَحَسُنَ اُولٰٓئِکَ رَفِیْقًا.''

(جو بندے اللہ و رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی فرمانبرداری کریں گے، وہ (قیامت و آخرت میں) ان مقبولین و مقربین کے ساتھ ہوں گے جن پر اللہ تعالیٰ کا خاص انعام ہے، یعنی انبیاء و صدیقین اور شہداء و صالحین (کے ساتھ) اور یہ سب بہت ہی اچھے رفیق ہیں) تجارت اور سوداگری بڑی آزمائش کی چیز ہے، تاجر کے سامنے بار بار ایسی صورتیں آتی ہیں کہ اگر وہ خدا کے حکم کے مطابق سچائی اور دیانت داری کا لحاظ کرنے کے بجائے اس وقت وہ اپنی تجارتی مصلحت کے مطابق بازاری بات کرے تو ہزاروں لاکھوں کا نفع ہوتا ہے۔ پس جو تاجر اپنی تجارتی مصلحت اور نفع نقصان سے صرف نظر کر کے اللہ کے حکم کے مطابق ہر حال میں سچائی اور ایمانداری کی پابندی کرتا ہے وہ خدائی امتحان میں بڑا کامیاب ہے اور اس حدیث میں ایسے تاجروں کو بشارت سنائی گئی ہے کہ قیامت و آخرت میں وہ اللہ کے مقبول ترین بندوں یعنی نبیوں، صدیقوں اور شہیدوں کے ساتھ ہوں گے۔ اللہ تعالیٰ کی طرف سے یہ ان کی سچائی و دیانت داری کا صلہ ہوگا۔

# آمدنی وخرچ کا انتظام رکھنا

**عن ابن مسعود رضی الله عنه عن النبی صلی الله علیه وسلم قال لا تزول قدم ابن ادم یوم القیامة حتی یسئل عن خمس (ومن الخمس) وعن ماله من این اکتسبه وفیما انفقه**

ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا قیامت کے دن کسی آدمی کے قدم (حساب کے موقع سے) نہیں ہٹیں گے جب تک اس سے پانچ چیزوں کا سوال نہ ہو چکے گا اور (ان پانچ میں دو یہ بھی ہیں کہ) اس کے مال کے متعلق بھی (سوال ہوگا) کہ کہاں سے کمایا (یعنی حلال سے یا حرام سے) اور کاہے میں خرچ کیا؟ الخ (ترمذی)

فائدہ: تفصیل اس کی یہ ہے کہ کمانے میں بھی کوئی کام دین کے خلاف نہ کرے جیسے سود لینا اور رشوت لینا اور کسی کا حق دبا لینا جیسے کسی کی زمین چھین لینا یا موروثی کا دعویٰ کرنا یا کسی کا قرض مار لینا یا کسی کا حصہ میراث کا نہ دینا جیسے بعضے آدمی لڑکیوں کو نہیں دیتے یا اس کے کمانے میں اتنا کھپ جانا کہ نماز کی پروانہ رہے یا آخرت کو بھول جائے یا زکوٰۃ وحج ادا نہ کرے یا دین کی باتیں سیکھنا یا بزرگوں کے پاس آنا جانا چھوڑ دے اور اسی طرح خرچ کرنے میں بھی کوئی کام دین کے خلاف نہ کرے جیسے گناہوں کے کام میں خرچ کرنا یا شادی غمی کی رسموں میں یا نام کے لیے خرچ کرنا یا محض نفس کے خوش کرنے کی ضرورت سے زیادہ کھانے کپڑے یا مکان کی تعمیر یا سجاوٹ یا سواری شکاری یا بچوں کے کھیل کھلونوں میں خرچ کرنا، سو ان سب احتیاطوں کے ساتھ اگر مال کماوے یا جمع کرے کچھ ڈر نہیں بلکہ بعضی صورتوں میں ایسا کرنا بہتر بلکہ ضروری ہے جیسے بیوی بچوں کا ساتھ ہے اور ان کے کھانے پینے یا ان کو دین سکھلانے میں روپیہ کی حاجت ہے یا دین کی حفاظت میں روپیہ کی ضرورت ہے جیسے علم دین کے مدرسے ہیں یا مسلمانوں کی خدمت یا اسلام کی تبلیغ کی انجمنیں ہیں یا اسلامی یتیم خانے ہیں یا مسجدیں ہیں۔

خاص کر جب دشمنان دین ان چیزوں کے مٹانے کے لیے روپیہ خرچ کرتے ہوں اور حالات ایسے ہوں کہ روپیہ کا مقابلہ روپیہ ہی سے ہو سکتا ہو جیسا اللہ تعالیٰ نے ایسے موقع کے لیے پلے ہوئے گھوڑوں سے سامان درست رکھنے کا حکم فرمایا ہے (سورہ توبہ)۔ اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ایسے ہی گھوڑوں کے رکھنے میں خاص درجہ کے ثواب کا اور ان گھوڑوں کی ہر حالت پر بہت بہت نیکیوں کا وعدہ فرمایا ہے (مسلم)۔ پس ایسی حالتوں میں دنیا اور دین کی موجودہ اور آئندہ حاجتوں کی کفایت کی قدر روپیہ حاصل کرنا عبادت ہوگا۔ اگلی حدیثوں میں اسی کا ذکر ہے۔

(مثلاً کوئی کافر زمیندار کسی مسلمان رعایا کو تنگ کرے، اگر مسلمان کے پاس زمین ہو وہ اس کو پناہ دے سکتا ہے ۱۲)

۲۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ حلال کمائی کی تلاش کرنا فرض ہے بعد فرض (عبادت) کے۔ (بیہقی)

ابو کبشہ انماری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ایک لانبی حدیث میں روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ دنیا چار شخصوں کیلئے ہے (ان میں سے) ایک وہ بندہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس کو مال بھی دیا اور دین کی واقفیت بھی دی سو وہ اس میں اپنے رب سے ڈرتا ہے اور اپنے رشتہ داروں سے سلوک کرتا ہے اور اس میں اللہ تعالیٰ کیلئے اس کے حقوق پر عمل کرتا ہے یہ شخص سب سے افضل درجہ میں ہے۔ (ترمذی)

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے (ایک لانبی حدیث میں) روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مال خوش نما خوش مزہ چیز ہے جو شخص اس کو حق کے ساتھ (یعنی شرع کے موافق) حاصل کرے اور حق میں (یعنی جائز موقع میں) خرچ کرے تو وہ اچھی مدد دینے والی چیز ہے۔ (بخاری ومسلم)

حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ایک لانبی حدیث میں روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا اچھا مال اچھے آدمی کے لیے اچھی چیز ہے۔ (احمد)

مقدام بن معدی کرب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے سنا ہے کہ لوگوں پر ایک ایسا زمانہ آنے والا ہے کہ اس میں صرف اشرفی اور روپیہ ہی کام دے گا۔

حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے انہوں نے فرمایا کہ مال پہلے زمانہ میں (یعنی صحابہ کے وقت میں) ناپسند کیا جاتا تھا (کیونکہ قلب میں دین کی قوت ہوتی تھی اس لیے مال سے قوت حاصل کرنے کی ضرورت نہ تھی اور اس کی خرابیوں پر نظر کر کے اس سے دور رہنا پسند کرتے تھے) لیکن اس زمانہ میں وہ مال مومن کی ڈھال ہے (یعنی اس کو بد دیانتی سے بچاتا ہے کیوں کہ قلب میں وہ قوت نہیں۔ پس مال کے نہ ہونے سے پریشان ہو جاتا ہے اور پریشانی میں دین کو برباد کر لیتا ہے) اور یہ بھی فرمایا کہ اگر ہمارے پاس یہ اشرفیاں نہ ہوتیں تو یہ بڑے لوگ ہماری صافی بنا لیتے (یعنی ذلیل وخوار سمجھتے اور ذلت سے بعض دفعہ دین کا بھی نقصان ہو جاتا ہے۔ اب مال کے سبب ہماری عزت کرتے ہیں اور عزت کے سبب ہمارا دین محفوظ رہتا ہے) اور یہ بھی فرمایا کہ جس شخص کے ہاتھ میں کچھ روپیہ پیسہ ہو اس کی درستی کرتا رہے (یعنی اس کو بڑھاتا رہے یا کم از کم اس کو برباد نہ کرے) کیونکہ یہ ایسا زمانہ ہے کہ اگر کوئی (اس میں) محتاج ہو جاتا ہے تو سب سے پہلے اپنے دین ہی پر ہاتھ صاف کرتا ہے (جیسا ڈھال ہونے کے مطلب میں ابھی گذرا ہے) اور یہ بھی فرمایا کہ حلال مال فضول خرچی کی برداشت نہیں کر سکتا (یعنی اکثر وہ اتنا ہوتا ہی نہیں کہ اس کو بے موقع اُڑایا جاوے اور وہ پھر بھی ختم نہ ہو اس لیے اس کو سنبھال سنبھال کر ضرورت میں خرچ کرے تا کہ جلدی ختم ہونے سے پریشانی نہ ہو (شرح سنہ) آگے حلال مال حاصل کرنے کے ذریعوں کی فضیلت کا ذکر ہے۔

ابو سعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ سچ بولنے والا امانت والا تاجر (قیامت میں) پیغمبروں اور ولیوں اور شہیدوں کے ساتھ ہوگا۔ (ترمذی ودارمی ودارقطنی)

فائدہ: اس میں حلال تجارت کی فضیلت ہے۔

## فضیلت تجارت وزراعت

**عن مقدام بن معد یکوب قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ما اکل احد طعاما قط خیرا من ان یاکل من عمل یدیہ وان نبی اللہ داود علیہ السلام کان یاکل من عمل یدیہ**

مقدام بن معدی کرب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کسی شخص نے کوئی کھانا اس سے اچھا نہیں کھایا کہ اپنی دستکاری سے کھائے اور اللہ تعالیٰ کے پیغمبر داؤد علیہ السلام اپنی دستکاری سے کھاتے تھے (بخاری)

اور وہ دستکاری زرہ بنانا ہے جیسا کہ قرآن مجید میں آیا ہے اور اس سے حلال دستکاری کی فضیلت معلوم ہوئی۔ البتہ حرام دستکاری گناہ کی چیز ہے، جیسے جاندار کا فوٹو لینا یا تصویر بنانا، باجے بنانا۔

ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے کسی نبی کو نہیں بھیجا جس نے بکریاں نہ چرائی ہوں۔ صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے عرض کیا اور آپ نے بھی چرائی ہیں؟ آپ نے فرمایا ہاں میں اہل مکہ کی بکریاں کچھ قیراطوں پر چرایا کرتا تھا۔ (بخاری)

فائدہ: قیراط دینار کا چوبیسواں حصہ ہوتا ہے اور دینار ہمارے سکہ سے قریب پونے تین روپے کے ہوتا ہے تو قیراط دو پائی کم دو آنہ کا ہوا غالباً ہر بکری کی چرائی اتنی ٹھہر جاتی ہوگی اور اس سے ایسی مزدوری کی فضیلت معلوم ہوئی جس میں کئی شخصوں کا کام کیا جائے۔

عتبہ بن الندر رضی اللہ عنہ سے (ایک لانبی حدیث میں) روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اپنے کو آٹھ یا دس برس کے لیے نوکر رکھ دیا تھا (حضرت شعیب علیہ السلام کی بکریاں چرانے پر)۔ (احمد وابن ماجہ)

فائدہ: یہ قصہ قرآن مجید میں بھی ہے اس سے ایسی نوکری کی فضیلت ہوئی کہ جس میں ایک ہی شخص کا کام کیا جائے۔

حضرت ثابت بن الضحاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے (زمین کو) کرایہ پر دینے کی اجازت دی ہے اور فرمایا ہے کہ اسکا کچھ حرج نہیں۔ (مسلم)

فائدہ: اس سے جائز کرایہ کی آمدنی کی اجازت معلوم ہوئی۔

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کوئی ایسا مسلمان نہیں کہ کوئی درخت لگاوے یا کھیتی کرے پھر اس سے کوئی آدمی یا کوئی پرندہ یا کوئی مواشی کھاوے مگر اس شخص کے لیے وہ (بجائے) خیرات ہوتا ہے (یعنی خیرات کا ثواب ملتا ہے)۔ (بخاری ومسلم)

فائدہ: اس سے کھیتی کرنے کی اور اسی طرح درخت یا باغ لگانے کی کیسی فضیلت ثابت ہوتی ہے! تو یہ بھی آمدنی کا ایک پسندیدہ ذریعہ ہوا۔

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے (ایک لانبی حدیث میں) روایت ہے کہ ایک شخص انصار میں سے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے پاس کچھ مانگنے آیا آپ نے (اس کے گھر سے ایک ٹاٹ اور ایک پیالہ پانی پینے کا منگا کر اور اس کو نیلام کر کے اس کی قیمت میں سے کچھ اناج اور کلہاڑی خرید کر اس کو دے کر) فرمایا کہ جاؤ اور لکڑیاں کاٹ کر بیچو پھر فرمایا یہ تمہارے لیے اس سے بہتر ہے کہ مانگنے کا کام قیامت کے دن تمہارے چہرہ پر (ذلت کا) ایک داغ ہو کر ظاہر ہو۔ (ابوداؤد وابن ماجہ)

فائدہ: اس سے ثابت ہوا کہ حلال پیشہ کیسا ہی گھٹیا ہو۔ (بشرطیکہ دین کی ذلت نہ ہو جیسے مسلمان کسی کافر کی بہت ذلیل خدمت کرے ۱۲) اگر چہ گھاس ہی کھودنا ہو مانگنے سے اچھا ہے اگر چہ شان ہی بنا کر مانگا جاوے جیسے بہت لوگوں نے چندہ مانگنے کا پیشہ کر لیا ہے جس سے اپنی ذلت اور دوسروں پر گرانی ہوتی ہے البتہ اگر دینی کام کے لیے عام خطاب سے چندہ کی ضرورت ظاہر کی جاوے تو مضائقہ نہیں۔

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ (حلال) پیشہ کرنے والے مومن سے محبت کرتا ہے۔ (طبرانی وبیہقی)

فائدہ: اس میں ہر حلال پیشہ آ گیا کسی حلال پیشہ کو ذلیل نہ سمجھنا چاہئے آگے اس کا ذکر ہے کہ اپنی تسلی کے لیے

حلال مال کا ذخیرہ رکھنا بھی مصلحت ہے۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے (ایک لانبی حدیث میں) روایت ہے کہ (یہود) بنی نضیر کے اموال (مراد زمینیں ہیں جو بذریعہ فتح مسلمانوں کے قبضہ میں آئی تھیں) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے (خرچ کے) لیے مخصوص تھے آپ اس میں سے اپنی بیویوں کا خرچ ایک سال کا دے دیتے تھے اور جو بچتا اس کو ہتھیار اور گھوڑوں (یعنی جہاد کے سامان) میں لگا دیتے۔ (عین بخاری)

کعب بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے عرض کیا، یارسول اللہ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) میری توبہ یہ ہے کہ میں ہمیشہ سچ بولوں گا اور اپنے کل مال کو اللہ ورسول کی نذر کر کے اس سے دست بردار ہو جاؤں گا۔ آپ نے فرمایا کچھ مال تھام لینا چاہیے یہ تمہارے لیے بہتر (اور مصلحت) ہے (اور وہ مصلحت یہی ہے کہ گذر کا سامان اپنے پاس ہونے سے پریشانی نہیں ہونے پاتی) میں نے عرض کیا تو میں اپنا وہ حصہ تھامے لیتا ہوں جو خیبر میں مجھ کو ملا ہے۔ (عین بخاری)

فائدہ: پہلی حدیث سے خود حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا بقدرِ ضرورت ذخیرہ رکھنا اور دوسری حدیث سے حضور کا اس کے لیے مشورہ دینا ثابت ہوتا ہے۔

حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں ایسے شخص سے نفرت رکھتا ہوں جو محض بیکار ہو نہ کسی دنیا کے کام میں ہو اور نہ آخرت کے کام میں ہو۔ (بیہقی وابن شیبہ)

فائدہ: اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جس شخص کے متعلق کوئی دینی کام نہ ہو اس کو چاہیے کہ معاش کے کسی جائز کام میں لگے بیکار عمر نہ گذارے، باقی دینی کام کرنے والوں کا ذمہ دار خود اللہ تعالیٰ ہے۔ وہ معاش کی فکر نہ کریں۔ یہاں تک آمدنی کا ذکر تھا آگے خرچ کا ذکر ہے۔

حضرت مغیرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے (ایک لانبی حدیث میں) روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے تمہارے لیے مال کے ضائع کرنے کو ناپسند فرمایا ہے۔ (بخاری ومسلم)

فائدہ: ضائع کرنے کا مطلب بے موقع خرچ کرنا ہے جس کی کچھ تفصیل حدیث نمبر ایک کے ذیل میں مذکور ہے۔

حضرت انس وابوامامہ وحضرت ابن عباس وحضرت علی رضوان اللہ علیہم اجمعین سے (مجموعاً ومرفوعاً) روایت ہے کہ بیچ کی چال چلنا (یعنی نہ کنجوسی کرے اور نہ فضول اُڑاوے بلکہ سوچ سمجھ کر اور سنبھال کر ہاتھ روک کر کفایت شعاری اور انتظام و اعتدال کے ساتھ ضرورت کے موقعوں میں صرف کرے تو اسطرح خرچ کرنا) آدھی کمائی ہے۔ جو شخص خرچ کرنے میں اسطرح بیچ کی چال چلے گا وہ محتاج نہیں ہوتا اور فضول اڑانے میں زیادہ مال بھی نہیں رہتا۔ (عین مقاصد از عسکری ودیلمی وغیرہا)

فائدہ: اس میں خرچ کے انتظام کا گُر بتلا دیا گیا اور دیکھا بھی جاتا ہے کہ زیادہ تر پریشانی و بربادی کا سبب یہی ہے کہ خرچ کا انتظام نہیں رکھا جاتا۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ جو ہاتھ میں ہے وہ ختم ہو جاتا ہے۔ پھر قرض لینا شروع کر دیتے ہیں۔ جس کے بُرے نتیجے بے شمار ہیں۔ جو کہ دنیا میں بھی دیکھے جاتے ہیں اور آخرت میں بھی، جیسا کہ:

حضرت محمد بن عبداللہ بن جحش رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے (ایک لانبی حدیث میں) روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے دین کے بارے میں فرمایا (یعنی جو کسی کا مالی حق کسی کے ذمہ آتا ہو) قسم اس ذات کی کہ میری جان اس کے قبضہ میں ہے

کہ اگر کوئی شخص جہاد میں شہید ہوجاوے پھر زندہ ہوکر (دوبارہ) شہید ہوجاوے پھر زندہ ہوکر (سہ بارہ) شہید ہوجاوے اور اس کے ذمہ کسی کا دین آتا ہو وہ جنت میں نہ جاوے گا جب تک اس کا دین ادا نہ کیا جائے گا۔ (نسائی وطبرانی)

فائدہ: البتہ جو دین کسی ایسی ضرورت سے لیا کہ شرع کے نزدیک بھی وہ ضرورت ہے اور اس کے ادا کرنے کی دھن میں بھی لگا رہا اس کی اجازت ہے۔ (لاحادیث فی الترہیب من الدین من الترغیب)

ان سب حدیثوں سے ثابت ہوگیا کہ مال کا آمد وخرچ اگر شرع کے موافق ہو تو اللہ تعالیٰ کی ایک نعمت ہے اس میں کوئی بُرائی نہیں اور جہاں بُرائی آتی ہے وہ اس صورت میں ہے جب اس کا آمد وخرچ شرع کے خلاف ہو جیسے حدیثوں میں نکاح کرنے کی اور نسل بڑھانے کی تاکید بھی آئی ہے۔ (کمافی الروح الآتی) پھر بی بی اور اولاد کو دشمن بھی فرمایا ہے۔ (تغابن)

یعنی جب آخرت سے روکے (جلالین)۔ یہی حالت مال کی ہے۔

اسی لیے فتنہ ہونے میں بھی مال اور اولاد دونوں کا ساتھ ہی ذکر فرمایا (تغابن) یعنی جب آخرت سے غافل کرے (جلالین)۔ پس ان سب کی ایک حالت ہوئی۔ سو اللہ تعالیٰ کی نعمتیں خوب برتو مگر غلام بن کر نہ کہ باغی بن کر۔ یہ سب حدیثیں مشکوٰۃ سے لی ہیں اور بعضی حدیثیں جو دوسری کتابوں سے لی ہیں ان کے نام کے ساتھ لفظ عین بڑھا دیا۔

## جائز مال ودولت بندۂ مومن کیلئے اللہ کی نعمت ہے

عَنْ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ اَنَّ النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم قَالَ لَهُ اُرِيْدُ اَنْ اَبْعَثَکَ عَلٰى جَيْشٍ فَيُسَلِّمَکَ اللّٰهُ وَيُغْنِمُکَ وَاَرْغَبَ لَکَ مِنَ الْمَالِ رَغْبَةً صَالِحَةً فَقُلْتُ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ مَا اَسْلَمْتُ مِنْ اَجْلِ الْمَالِ وَلٰكِنْ اَسْلَمْتُ رَغْبَةً فِي الْاِسْلَامِ وَاَنْ اَكُوْنَ مَعَکَ فَقَالَ يَاعَمْرُو نِعْمَ الْمَالُ الصَّالِحُ لِلْمَرْءِ الصَّالِحِ. (رواہ احمد)

حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان سے فرمایا کہ میرا ارادہ ہے کہ تم کو ایک لشکر کا امیر بنا کر بھیجوں، پھر تم اللہ تعالیٰ کے فضل سے صحیح سالم لوٹو (اور وہ مہم تمہارے ہاتھ پر فتح ہو) اور تم کو مال غنیمت حاصل ہو اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے تم کو مال ودولت کا اچھا عطیہ ملے۔ تو میں نے عرض کیا کہ اے اللہ کے رسول، میں نے اسلام مال ودولت کے لئے قبول نہیں کیا ہے، بلکہ میں نے اسلام کی رغبت ومحبت کی وجہ سے اس کو قبول کیا ہے، اور اس لئے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی معیت ورفاقت مجھے نصیب ہو۔ تو حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اے عمرو! اللہ کے صالح بندہ کے لئے جائز وپاکیزہ مال ودولت اچھی چیز (اور قابل قدر نعمت) ہے۔ (مسند احمد)

تشریح ..... حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کی اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ مال ودولت اگر جائز طریقہ سے حاصل ہو تو اللہ تعالیٰ کی قابل قدر نعمت اور اس کا خاص فضل ہے اور اگر اللہ تعالیٰ کسی بندہ کو جائز اور پاک ذرائع سے مال ودولت نصیب فرمائے اور شکر کی اور صحیح مصارف میں خرچ کرنے کی توفیق ملے تو وہ بھی اللہ تعالیٰ کا خاص فضل اور بڑی قابل قدر نعمت ہے۔ انبیاء علیہم السلام میں سے حضرت داؤد وسلیمان اور حضرت ایوب ویوسف علیہم السلام اور ان کے علاوہ بھی متعدد حضرات کو اللہ تعالیٰ نے اس فضل سے نوازا تھا

اور اکابر صحابہ میں حضرت عثمان، حضرت عبدالرحمٰن بن عوف اور حضرت زبیر بن عوام وغیرہم رضی اللہ عنہم کو بھی اس فضل خداوندی سے وافر حصہ عطا ہوا تھا، بہرحال یہ بھی اللہ تعالیٰ کی بڑی قابل قدر اور لائق شکر نعمت ہے۔(نِعْمَ الْمَالُ الصَّالِحُ لِلْمَرْءِ الصَّالِحِ)

# حرام مال کی نحوست

عَنْ عَبْدِاللهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ عَنْ رَسُوْلِ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم قَالَ لَا يَكْسِبُ عَبْدٌ مَالَ حَرَامٍ فَيَتَصَدَّقُ مِنْهُ فَيُقْبَلُ مِنْهُ فَيُبَارَكُ لَهُ فِيْهِ وَلَا يَتْرُكُهُ خَلْفَ ظَهْرِهٖ اِلَّا كَانَ زَادَهٗ اِلَى النَّارِ، اِنَّ اللهَ لَا يَمْحُوْ السَّيِّئَ بِالسَّيِّئِ وَلٰكِنْ يَمْحُوْ السَّيِّئَ بِالْحَسَنِ، اِنَّ الْخَبِيْثَ لَا يَمْحُوْ الْخَبِيْثَ. (رواه احمد)

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ ''ایسا نہیں ہوتا کہ کوئی بندہ (کسی ناجائز طریقہ سے) حرام مال کمائے اور اس میں سے للہ صدقہ کرے، تو اس کا صدقہ قبول ہو۔ اور اس میں سے خرچ کرے تو اس میں (من جانب اللہ) برکت ہو اور جو شخص حرام مال (مرنے کے بعد) پیچھے چھوڑ کے جائے گا تو وہ اس کے لئے جہنم کا توشہ ہی ہوگا۔ یقیناً اللہ تعالیٰ بدی کو بدی سے نہیں مٹاتا بلکہ بدی کو نیکی سے مٹاتا ہے۔ یہ حقیقت ہے کہ گندگی گندگی کو نہیں دھو سکتی۔'' (مسند احمد)

تشریح...... حدیث کا حاصل اور مدعا یہ ہے کہ حرام مال سے کیا ہوا صدقہ قبول نہیں ہوتا اور حرام کمائی میں برکت نہیں ہوتی، اور جب کوئی آدمی ناجائز و حرام طریقہ سے کمایا ہوا مال مرنے کے بعد وارثوں کے لئے چھوڑ گیا تو وہ آخرت میں اس کیلئے وبال ہی کا باعث ہوگا اس کو حرام کمانے کا بھی گناہ ہوگا وارثوں کو حرام کھلانے کا بھی۔ (حالانکہ وارثوں کے لئے حلال مال چھوڑ جانا ایک طرح کا صدقہ ہے اور اس پر یقیناً اجر و ثواب ملنے والا ہے) آگے جو فرمایا گیا ہے۔''اِنَّ اللهَ لَا يَمْحُوْ السَّيِّئَ بِالسَّيِّئِ الخ.'' اس میں مال حرام کا صدقہ قبول نہ ہونے اور مرنے کے بعد باعث وبال ہونے کا سبب بیان فرمایا گیا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ صدقہ اگر صحیح اور پاک مال سے ہو تو وہ گناہوں کا کفارہ اور مغفرت کا وسیلہ بن جاتا ہے لیکن اگر حرام اور ناپاک مال سے صدقہ کیا گیا تو وہ نجس اور ناپاک ہے وہ گناہوں کی گندگی کو دھونے کی اور گناہوں کا کفارہ اور مغفرت کا وسیلہ بننے کی صلاحیت نہیں رکھتا جس طرح گندے اور ناپاک پانی سے ناپاک کپڑا صاف نہیں کیا جاسکتا ہے۔

عَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم لَا يَدْخُلُ الْجَنَّةَ لَحْمٌ نَبَتَ مِنَ السُّحْتِ وَكُلُّ لَحْمٍ نَبَتَ مِنَ السُّحْتِ كَانَتِ النَّارُ اَوْلٰى بِهٖ. (رواه احمد والدارمي والبيهقي في شعب الايمان)

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ وہ گوشت اور وہ جسم جنت میں نہ جاسکے گا جس کی نشوونما حرام مال سے ہوئی ہو۔ اور ہر ایسا گوشت اور جسم جو حرام مال سے پلا بڑھا ہے دوزخ اس کی زیادہ مستحق ہے۔ (مسند احمد، سنن دارمی، شعب الایمان للبیہقی)

تشریح...... اللہ کی پناہ! اس حدیث میں بڑی سخت وعید ہے۔ الفاظ حدیث کا ظاہری مطلب یہی ہے کہ دنیا میں جو شخص حرام کمائی کی غذا سے پلا بڑھا ہوگا وہ جنت کے داخلہ سے محروم رہے گا اور دوزخ ہی اس کا ٹھکانہ ہوگا۔ اللهم احفظنا.

شارحین حدیث نے قرآن وحدیث کے دوسرے نصوص کی روشنی میں اس کا مطلب یہ بیان فرمایا ہے کہ ایسا آدمی حرام

ہے، لیکن جس کا نام ''راحت'' ہے وہ نہ کسی فیکٹری میں بنتی ہے، نہ کسی منڈی میں بکتی ہے، وہ ایک ایسی رحمت ہے جو براہِ راست حق تعالیٰ کی طرف سے عطا ہوتی ہے جو بعض اوقات بے سروسامان انسان بلکہ جانور کو بھی دے دی جاتی ہے اور بعض اوقات ہزاروں اسباب وسامان کے باوجود حاصل نہیں ہوسکتی۔ایک نیند کی ''راحت'' کو دیکھ لیجئے! کہ اس کو حاصل کرنے کے لئے آپ یہ تو کرسکتے ہیں کہ سونے کے لئے مکان کو بہتر سے بہتر بنائیں، اس میں ہوا اور روشنی کا پورا اعتدال ہو، مکان کا فرنیچر دیدہ زیب اور دل خوش کن ہو، چارپائی اور گدے تکیے حسب منشا ہوں، لیکن کیا نیند آجانا ان سامانوں کے مہیا ہونے پر لازمی ہے'؟ اگر آپ کو کبھی اتفاق نہ ہوا ہو تو ہزاروں وہ انسان اس کا جواب نفی میں دیں گے جن کو کسی عارضے سے نیند نہیں آتی، یہ سارے سامان دھرے رہ جاتے ہیں، خواب آور دوائیں بھی بعض اوقات جواب دے دیتی ہیں، نیند کے سامان تو آپ بازار سے خرید لائے لیکن نیند آپ کسی بازار سے کسی قیمت پر نہیں لاسکتے، اسی طرح دوسری راحتوں اور لذتوں کا حال ہے، ان کے سامان تو روپے پیسے کے ذریعے حاصل ہوسکتے ہیں مگر راحت ولذت کا حاصل ہوجانا ضروری نہیں۔

یہ بات سمجھ لینے کے بعد سودخوروں کے حالات کا جائزہ لیجئے تو ان کے پاس آپ کو سب کچھ ملے گا مگر ''راحت'' کا نام نہ پائیں گے، وہ اپنے کروڑ کو ڈیڑھ کروڑ اور ڈیڑھ کروڑ کو دو کروڑ بنانے میں ایسے مست نظر آتے ہیں کہ ان کو نہ اپنے کھانے پینے کا ہوش ہے نہ اپنی بیوی بچوں کا، کئی کئی مل چل رہی ہیں، دوسرے ملکوں سے جہاز آرہے ہیں، ان کی ادھیڑپن ہی میں صبح سے شام اور شام سے صبح ہوجاتی ہے، افسوس ہے کہ ان دیوانوں نے سامانِ راحت کا نام ''راحت'' سمجھ لیا ہے اور درحقیقت ''راحت'' سے کوسوں دور ہوگئے، اگر یہ مسکین ''راحت'' کی حقیقت پر غور کرتے تو یہ اپنے آپ کو سب سے زیادہ مفلس محسوس کرتے، ہمارے محترم مجذوب صاحب نے خوب فرمایا ہے۔

کچھ بھی مجنوں جو بصیرت تجھے حاصل ہوجائے ۔۔۔ تو نے لیلیٰ جسے سمجھا ہے وہ محمل ہوجائے

یہ حال تو ان کی ''راحت'' کا ہے، اب ''عزت'' کو دیکھ لیجئے۔ یہ لوگ چونکہ سخت دل، بے رحم ہوجاتے ہیں ان کا پیشہ ہی یہ ہوتا ہے کہ مفلسوں کی مفلسی سے یا کم مایہ لوگوں کی کم مائیگی سے فائدہ اٹھائیں، ان کا خون چوس کر اپنے بدن کو پالیں اس لئے ممکن نہیں کہ لوگوں کے دلوں میں ان کی کوئی عزت ووقار ہو۔اپنے ملک کے بنیوں اور یورپ وافریقہ مصروشام کے یہودیوں کی تاریخ پڑھ لیجئے، ان کے حالات کو دیکھ لیجئے، ان کی تجوریاں کتنے ہی سونے چاندی اور جواہرات سے بھری ہوں لیکن دنیا کے کسی گوشے میں انسانوں کے کسی طبقے میں ان کی کوئی عزت نہیں بلکہ ان کے اس عمل کا لازمی نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ عوام کے دلوں میں ان کی طرف سے بغض ونفرت پیدا ہوتی ہے، اور آج کل تو دنیا کی ساری جنگیں اسی بغض ونفرت کے مظاہرے ہیں، محنت وسرمایہ کی جنگ نے ہی دنیا میں اشتراکیت اور اشتمالیت کے نظریے پیدا کئے، کمیونزم کی تخریبی سرگرمیاں اسی بغض ونفرت کا نتیجہ ہیں، جن سے پوری دنیا قتل وقتال وجنگ وجدال کا جہنم بن کررہ گئی ہے۔یہ حال تو ان کی راحت وعزت کا ہے، اور تجربہ شاہد ہے کہ سود کا مال سودخور کی آنے والی نسلوں کی زندگی بھی خوشگوار نہیں بننے دیتا، یا ضائع ہوجاتا ہے یا اس کی نحوست سے وہ بھی مال ودولت کے حقیقی ثمرات سے محروم وذلیل رہتے ہیں۔

## یورپین اقوام کی سودخوری سے دھوکا نہ کھائیں

لوگ شاید یورپ کے سودخوروں کی مثال سے فریب میں آئیں کہ وہ لوگ تو سب کے سب خوش حال ہیں اوران کی نسلیں بھی پھولتی پھلتی ہیں، لیکن اول تو ان کی خوش حالی کی حقیقت اوراس میں جوسامان راحت کو''راحت'' سمجھ بیٹھنے کافریب ہے اس کا اجمالی خاکہ عرض کرچکاہوں، دوسرے اس کی مثال تو ایسی ہے کہ کوئی مردم خوردوسرے انسانوں کا خون چوس کراپنا بدن پالتا ہواورایسے کچھ انسانوں کی ایک جماعت ایک محلے میں آباد ہوجائے، آپ کسی کواس محلے میں لے جاکرخون چوسنے کی برکات کامشاہدہ کرائیں کہ یہ سب کے سب بڑے صحت منداورسرسبزوشاداب ہیں لیکن ایک عقلمند آدمی جو پوری انسانیت کی فلاح کا خواہش مند ہے صرف اس محلے کو دیکھتا نہیں بلکہ اس کے مقابل ان بستیوں کو بھی دیکھتا ہے جن کا خون چوس کران کو ادھ موا کردیا گیا ہے، اس محلے اوران بستیوں کے مجموعے پرنظرڈالنے والا کبھی اس محلہ والوں کے فربہ ہونے پرخوش نہیں ہوسکتا اور مجموعی حیثیت سے ان کے عمل کوانسانی ترقی کا ذریعہ نہیں بتاسکتا، کیونکہ اس کے سامنے جہاں یہ مردم خور درندے فربہ نظرآرہے ہیں، وہیں دوسری بستیوں میں ان کی ماری ہوئی زندہ لاشیں بھی نظرآرہی ہیں، پوری انسانیت پرنظررکھنے والا انسان اس کوانسان کی ہلاکت وبربادی ہی کہنے پرمجبور ہوگا۔

اس کے بالمقابل صدقہ خیرات کرنے والوں کو دیکھئے کہ ان کو کبھی اس طرح مال کے پیچھے حیران وسرگرداں نہ پائیں گے، ان کوراحت کے سامان اگرچہ کم حاصل ہوں مگراصل راحت سامان والوں سے بھی زیادہ حاصل ہے، اطمینان اورسکون قلب جو اصلی راحت ہے ان کو بہ نسبت دوسروں کے زیادہ حاصل ہوگا اوردنیا میں ہرانسان ان کو عزت کی نظر سے دیکھے گا۔

خلاصہ یہ ہے کہ اس آیت میں جو یہ ارشاد ہے کہ اللہ تعالیٰ سود کو مٹاتا اورصدقے کو بڑھاتا ہے، یہ مضمون آخرت کے اعتبار سے تو بالکل صاف ہے ہی، دنیا کے اعتبار سے بھی اگرحقیقت ذرا سمجھنے کی کوشش کی جائے تو بالکل کھلا ہوا ہے، یہی ہے مطلب اس حدیث کا جس میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے: ''**ان الربوا وان کثر فان عاقبته تصیر الی قل**'' یعنی سود اگرچہ کتنا ہی زیادہ ہوجائے مگرانجام کاراس کا نتیجہ قلت ہے، یہ روایت مسنداحمد اورابن ماجہ میں مذکور ہے۔

آیت کے اخیر میں ارشاد ہے: ''**ان اللہ لایحب کل کفار اثیم**'' یعنی اللہ تعالیٰ پسند نہیں کرتے کسی کفر کرنے والے کو، کسی گناہ کا کام کرنے والے کو۔ اس میں اشارہ فرمادیا کہ جولوگ سود کو حرام ہی نہ سمجھیں وہ کفر میں مبتلا ہیں اور جوحرام سمجھنے کے باوجود عملاً اس میں مبتلا ہیں وہ گناہ گار فاسق ہیں۔

## سود کے اخلاقی نقصانات

سود کے حرام ہونے کی ایک حکمت تو یہ ہے کہ وہ تمام اخلاقی قدروں کو پامال کرکے خودغرضی، بے رحمی، سنگ دلی، زرپرستی اورکنجوسی کی صفات پیدا کرتا ہے، اس کے برعکس اسلام ایک ایسے صحت مند معاشرے کی تعمیر کرنا چاہتا ہے، جورحم وکرم، محبت ومودت، ایثار، تعاون اوربھائی چارے کی بنیاد پرقائم ہو، اس میں تمام انسان مل جل کرزندگی گزاریں، ایک دوسرے کی مصیبت میں کام آئیں، غریبوں اورناداروں کی امداد کریں، دوسرے کے نفع کواپنا نفع اوردوسرے کے نقصان کواپنا نقصان سمجھیں، رحم دلی

اور سخاوت کو اپنا شعار بنائیں اور اجتماعی مفاد کے آگے کچھ نہ سمجھیں۔ انسانوں میں یہ تمام صفات پیدا کر کے اسلام انہیں انسانیت اور شرافت کے اس اوج کمال تک پہنچانا چاہتا ہے جہاں سے انہیں ''اشرف المخلوقات'' کا خطاب عطا ہوتا ہے۔

اس کے برخلاف سود (خواہ وہ تجارتی ہو یا مہاجنی) جس ذہنیت کو جنم دیتا ہے اس میں ان اخلاقی اوصاف کی کوئی جگہ نہیں، قرض دینے والے ساہوکار کو بس اپنے سود کی تو پرواہ ہوتی ہے، آگے اسے اس سے کچھ سروکار نہیں کہ مقروض کو نفع ہوا یا نقصان؟ نفع ہوا تو کتنا؟ کتنی مدت میں؟ اور کتنے پاپڑ بیلنے کے بعد؟ وہ مسلسل اپنے دیئے ہوئے مال پر منافع وصول کرتا رہتا ہے، اس کی دلی خواہش ہوتی ہے کہ مقروض کو جتنا ہو سکے دیر میں نفع ہوتا کہ وقت کی رفتار کے ساتھ ساتھ اس کا سود بڑھتا اور چڑھتا رہے، اسے مدیون کے نقصان کا بھی کوئی غم نہیں ہوتا کیونکہ نفع نقصان کی ہر شکل میں اس کا نفع کھرا رہتا ہے۔ یہ چیز خود غرضی کو اس قدر بڑھا دیتی ہے کہ ایک سرمایہ دار کسی حاجت مندانہ قرضے میں بھی اپنی رقم کو بلا سود لگانے پر راضی نہیں ہوتا، وہ یہ سوچتا ہے کہ میں یہ فاضل رقم کسی تاجر کو کیوں نہ دوں تا کہ گھر بیٹھے ایک معین نفع مجھے حاصل ہوتا رہے، اس خیال کے پیش نظر اگر ایک شخص کے گھر میں بے گور و کفن لاش پڑی ہے یا اس کا کوئی عزیز دم توڑ رہا ہے وہ بھی اس کے پاس آ کر اس سے قرض مانگے گا تو وہ یا تو انکار کر دے گا یا تمام اخلاقی قدروں کو بالائے طاق رکھ کر اس سے بھی سود کا مطالبہ کرے گا، ایسے مواقع پر بالعموم حرام کھاتے کھاتے قساوت قلب کی یہ صفت اس درجہ رنگ جمالیتی ہے کہ اس وقت آپ کے مدلل لکچر اور پر اثر مواعظ کچھ کام نہیں آتے، سود خور دولت مند کو اپنے چاروں طرف پیسہ ہی ناچتا نظر آتا ہے، اس لئے اس وقت آپ کو اس سے یہ شکایت ہونی بھی نہ چاہئے کہ وہ ہماری بات کیوں نہیں سنتا؟ اور ہمارے مواعظ کا کیوں اثر نہیں لیتا؟ اس کے پاس بزبان حال یہ جواب ہے کہ۔

اندرون قعر دریا تختہ بندم کردہ ‌ ‌ ‌ ‌ بازی گوئی کہ دامن تر مکن ہشیار باش

پھر جب لوگ دیکھتے ہیں کہ فاضل سرمایہ اس قدر منافع بخش ہے کہ اس سے ہاتھ پاؤں ہلائے بغیر بھی ایک یقینی نفع حاصل ہو سکتا ہے تو ان میں زراندوزی کا جذبہ جنگل کی آگ کی طرح پھیلتا ہے اور وہ پیسہ بچانے کے لئے ہر ممکن کوشش کرتے ہیں، اور بسا اوقات وہ اسی حرص کے نشے میں ناجائز ذرائع سے روپیہ کمانے کی فکر کرتے ہیں اور کچھ نہیں تو یہ چیز ان میں کنجوسی تو ضرور ہی پیدا کر دیتی ہے، اور اس مرحلے پر زراندوزی کے میدان میں ریس شروع ہوتی ہے، ہر شخص یہ چاہتا ہے کہ میں دوسرے سے زیادہ روپیہ جمع کر لوں، اور پھر یہ ریس حسد، بغض اور عداوت کو جنم دیتی ہے، بھائی سے بھائی کی لڑائی ہوتی ہے، دوست سے دوست جلنے لگتا ہے، باپ کو بیٹے کے اور بیٹے کو باپ کے نقصان کی کوئی پرواہ نہیں رہتی، یہاں تک کہ نفسی نفسی کے اس محشر میں انسانیت سسک سسک کر دم توڑ دیتی ہے۔

یہ محض خیالی باتیں نہیں ہیں، آپ اپنے گرد و پیش پر نظر ڈال کر دیکھئے کہ کیا آج یہ سب کچھ نہیں ہو رہا ہے؟ آپ کو جواب اثبات میں ملے گا اور اگر آپ نے انصاف سے کام لیا تو آپ پر یہ بھی واضح ہو جائے گا کہ یہ سب کچھ ''سود'' ہی کے شجرۂ خبیثہ کے پھل پھول ہیں، اور اگر ہمیں ان تمام ناہمواریوں کو دور کرنا ہے تو ہمیں ہمت کر کے اسی شجرۂ خبیثہ پر کلہاڑا چلانا پڑے گا، اور اگر ہم اصلاح و تبلیغ کے صرف لفظی طریقے اختیار کرتے رہے تو ہماری مثال اس احمق سے مختلف نہ ہوگی

جو بدن پر جا بجا نکلی ہوئی پھنسیوں کا علاج صرف پاؤڈر چھڑک کر کرنا چاہتا ہے، جس طرح اس شخص کو کبھی شفا حاصل نہیں ہوسکتی تاوقتیکہ وہ بیماری کی اصل جڑ کو پکڑ کر اسے ختم نہ کرڈالے اسی طرح ہم بھی اپنے معاشرے کو اس وقت تک صحت مند نہیں بنا سکتے جب تک کہ سود کی لعنت سے چھٹکارا نہ پالیں۔ (از کتاب مسئلہ سود)

# سود کے حرام ہونے کا عقلی تجزیہ

حکیم الامت حضرت تھانوی رحمہ اللہ اپنی کتاب المصالح العقلیہ میں تحریر فرماتے ہیں۔

سود کی ایک کثیر الوقوع صورت یہ ہے کہ مقروض نے جتنا قرض لیا ہے اس سے زیادہ یا بہتر کو ادا کرے یہ حرام اور باطل ہے کیونکہ تمام مقروضوں کا یہ قاعدہ ہے کہ اس قسم کا قرض اپنی حاجت اور پریشانی کی وجہ سے لے تو لیتے ہیں لیکن حسب وعدہ اس کا ایفانہ کرنے سے دو چند سہ چند ہوتا چلا جاتا ہے کہ اس سے خلاصی کبھی ممکن ہی نہیں اور اس میں عام جھگڑوں کا گمان غالب ہے اور جب کہ مال کے بڑھانے کا اس طرح طریقہ ہو جائے گا تو اس کی وجہ سے کھیتیاں اور تمام صنعتیں متروک ہو جائیں گی۔ اس لئے اس پیشہ کو حرام ٹھہرایا گیا۔

عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بیاج لینے والے اور دینے والے اور سود کا معاہدہ لکھنے والے اور سود کے گواہوں سب پر لعنت فرمائی ہے (مسلم وترمذی) اور خدا تعالیٰ قرآن کریم میں فرماتا ہے۔

''اے ایمان والو ڈرو اللہ سے اور چھوڑ دو جو سود رہ گیا ہے اگر تم مومن ہو پھر اگر تم ایسا نہیں کرتے اور سود لینے اور دینے سے باز نہیں آتے ہو تو تم کو خدا اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی طرف سے اعلان جنگ ہے۔ (سورہ بقرہ)

سود دینے کی ممانعت اس لئے ہے کہ اگر سود دینے والے ہی نہ ہوں یعنی سود پر قرض کوئی نہ لے تو پھر سود خور بھی کوئی نہ رہے بلکہ اس قبیح رسم کی بیخ کنی ہو جائے۔ پس اس اعتبار خاص سے یہ زیادہ تر گناہ ان لوگوں کا ہے جو سود کے دینے کے معاہدہ پر قرض لیتے اور پھر سود کھانے والے لوگوں سے قرض لیتے ہیں جن قوموں کا پیشہ سود خواری کا تھا اور بالآخر ذلیل و مطرود ہوگئیں۔ منجملہ ان کے قوم یہود ہے کہ چپہ بھر ان کی کہیں سلطنت نہیں ہے جس ملک میں جاتے ہیں ایسے اسباب مہیا ہو جاتے ہیں کہ ذلیل ہو کر ان کو نکلنا پڑتا ہے۔ اس کی جڑ یہی ہے کہ یہ سود خوار قوم ہے جب لوگ سمجھتے ہیں کہ ان کے نیچے سے چھٹکارا نہیں ہوسکتا تو اپنے بادشاہوں کے پاس چغلیاں کھاتے ہیں اور پھر انہیں حکم ہوتا ہے کہ اس ملک سے نکل جاؤ۔

نیز سود خواروں کے اخلاق بہت بُرے ہوتے ہیں۔ ایک شخص حکایت کرتے تھے کہ میں نے ایک فقیر کیلئے ایک سود خوار سے سفارش کی تو وہ کہنے لگا کہ پانچ روپے میں دیدوں گا مگر میرے پاس رہتے تو سو برس میں سود در سود 1/4 لاکھ ہو جاتا۔

لکھنو میں ایک سلطنت تھی وہ بھی محض سود سے تباہ ہوئی۔ پہلے ان کے مبلغات پرامیسری نوٹوں کے بدلہ میں گئے پھر وہ جنگ کرنے کے قابل نہ رہے اور آخر وہ وقت آیا کہ یہ سلطنت برباد ہوگئی۔ بعض نابکار لوگ کہتے ہیں کہ سود کے بغیر کام نہیں چل سکتا۔ حالانکہ بارہ سو برس کا (بارہ سو برس میں نے اس لئے کہا کہ تیرھویں صدی میں مسلمانوں نے سود لینا دینا شروع کر دیا) تجربہ بتاتا ہے کہ بغیر سود کے سب کام چل سکتے ہیں اور بعض صورتیں سود کی اور بھی ہیں جو فقہ میں مذکور ہیں۔ ان کی تحریم کی علت ذرا گہری ہے جو فقہ کی کتابوں میں مذکور ہے۔ (احکام اسلام عقل کی نظر میں)

# سود کی قباحت

دنیا کی زندگی کا نظام امراء وغرباء مل کر ہی چلا سکتے ہیں نہ غربت کسی کے لئے دوامی ہے اور نہ کوئی امیری کا ہمیشہ ہمیشہ کے لئے اجارہ دار ہے۔ بعض لوگوں کے پاس ضرورت سے زیادہ دولت ہے اور بعض کو ضروری حاجات کے لئے بھی میسر نہیں۔ امیر وغریب اللہ ہی کی مخلوق ہیں۔ اس لئے اللہ پسند نہیں کرتا کہ امیر غریبوں کا گلا گھونٹ دیں اور ان کی زندگی وبال جان بن جائے کوئی سلیم الفطرت انسان ایسی بے رحمی روا نہیں رکھتا کہ ایک غریب اور مجبور انسان کسی دولت مند کے پاس اپنی حاجت روائی کے لئے جائے اور وہ زکوٰۃ دینا تو درکنار مگر یہ ارادہ کرلے کہ اس کو کچھ رقم قرض دے کر اور اس پر سود کا اضافہ کر کے اس غریب کی ساری جائیداد ہی چھین لے۔ اس لئے سود کا عام رواج پا جانا بنی نوع انسان کی بھلائی اور بہبودی کے منافی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ تورات میں بھی سود کی ممانعت موجود ہے اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے بھی سود لینے کا حکم نہیں دیا۔ اجتماعی حیثیت سے کسی قوم یا ملک میں سود کا رواج پا جانا بیحد ضرررساں ہے۔ اس کا لازمی نتیجہ ہے کہ سرمایہ دار فروغ پائے اور غرباء کی جماعت بڑھے اور اس کی خودداری مفقود ہو کر اخلاق رذیلہ پیدا ہوں۔ جب قوم میں اس قسم کے آدمیوں کی کثرت ہو جائے گی تو اس کا مطلب یہ ہوگا کہ سود خوار سرمایہ دار قوم بحیثیت اجتماعی کمزور ہو کر بالآخر کسی بلند اخلاق قوم سے مغلوب ہو گی۔ قومیں اخلاق کی بلندی و پستی سے فاتح و مفتوح ہوا کرتی ہیں۔ سود قوم کو گھن کی طرح کھا جاتا ہے۔ وہ سرمایہ دار جو چند یوم پہلے نشہ دولت میں سرشار تھے دوسری قوموں کے ہاتھوں ذلیل ہو جاتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ جو اس دنیا کا حقیقی مالک ہے وہ کب پسند کرتا ہے کہ انسان ہی انسانوں کا قافیہ تنگ کر دیں اس لئے اس نے اپنی مخلوق کو حکم دیا ہے کہ سود کا رواج دنیا سے مٹا دیں۔ سود لینے والے نے مالدار ہو کر اتنا بھی نہ کیا کہ محتاج کو قرض ہی بلا سود دے دیتا۔ چاہئے تو یہ تھا کہ خیرات کے طور پر حاجت مند کو دیتا تو اب اس سے زیادہ اللہ کی نعمت کی ناشکری کیا ہوگی؟ چاہئے تو یہ تھا کہ امیر غریب لوگوں سے اچھا سلوک کریں ان کو قرض بلا سود دیں۔ اور وقت پر ان کی امداد کریں۔ مسلمانوں کا شیوہ یہی ہے کہ قرض حسنہ دیں اور پھر اپنا اصل روپیہ واپس لے لیں۔ اگر نفع کمانا مقصود ہو تو تجارت اور سوداگری کریں مال و دولت سے اتنی محبت نہ رکھیں کہ یاد الٰہی سے غافل ہو جائیں مگر سود خور رات دن ننانوے کے پھیر میں رہتا ہے اس کو دنیا کی محبت بہت سخت ہے۔ سود خور کاہل اور سست ہو جاتے ہیں۔ محنت اور مشقت کی عادت ڈالیں سوداگری کر کے مال کمائیں شرک کے بعد کسی دوسرے گناہ کی اتنی مذمت نہیں ہے جتنی کہ سود کی۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ اے ایمان والو! خدا کا خوف کرو بقایا سود چھوڑ دو۔ اگر ایسا نہیں کرتے تو اللہ اور اس کے رسول سے جنگ کرنے کے لئے تیار ہو جاؤ۔ اگر اب بھی توبہ کرلو اور سود سے باز آ جاؤ تو اصل رقم لینے کے تم حقدار ہو نہ تم ظلم کرو اور نہ تم پر ظلم کیا جائے۔ سود کے متعلق پہلا قانونی حکم غزوۂ احد کے موقعہ پر ۳ھ میں نازل ہوا۔ اور سود کی ممانعت کا آخری قطعی حکم جو اوپر ذکر کیا گیا فتح مکہ کے بعد ہوا جبکہ پورے عرب پر اسلام کی دھاک بیٹھ چکی تھی اور اسلامی مملکت اتنی مستحکم ہو چکی تھی کہ اپنے احکام کو پورے عرب پر نافذ کر سکے۔ اس آخری حکم

کے بعد اسلامی مملکت کے دائرہ نفوذ میں سودی کاروبار ایک فوجداری جرم بن گیا۔ چنانچہ سودی کاروبار کرنے والے قبیلوں کو دھمکی دے دی گئی کہ اس کاروبار کو نہ چھوڑو گے تو تمہارے خلاف فوجی کارروائی کی جائے گی۔ اسی طرح نجران کے عیسائیوں سے جب معاہدۂ صلح ہوا تو اس میں یہ تصریح کر دی گئی کہ اگر وہ سودی کاروبار کریں گے تو معاہدہ فسخ ہو جائے گا اور حالت جنگ تصور کی جائے گی۔ اسی آخری حکم کی بناء پر حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما اور بعض دوسرے اہل علم سے منقول ہے کہ دارالاسلام میں سود کھانے والے کو توبہ پر مجبور کیا جائے اور اگر نہ مانے تو قتل کر دیا جائے جیسا کہ جصاص جلد اصفحہ ۵۵۹ میں تصریح ہے۔ غور فرمایئے کہ قرآن حکیم میں کفر وشرک یعنی کھلم کھلا بغاوت کے علاوہ کسی بڑے سے بڑے گناہ کو بھی اللہ اور رسول سے جنگ کے ہم معنی قرار نہیں دیا گیا۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ سود کے ستر حصے ہیں (یعنی سود کے ستر گناہ ہیں) حضرت ابو ہریرہؓ کہتے ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ شب معراج میں میں نے کچھ لوگوں کو دیکھا کہ ان کے پیٹ بہت بڑے بڑے تھے اور ان میں سانپ بھرے ہوئے تھے جو باہر سے صاف نظر آتے تھے۔ میں نے جبرائیل علیہ السلام سے پوچھا کہ یہ کون لوگ ہیں؟ انہوں نے جواب دیا یہ سودخور ہیں۔

سودخوار کو جن جن عذابوں کی قرآن نے دھمکی دی ہے جن کی آنکھیں ہیں وہ دیکھیں اور جن کے کان ہیں وہ سنیں اور جن کے دل ہیں وہ سوچیں ان کو علی الاعلان کہا گیا ہے کہ نہ دوسروں پر ظلم کرے اور نہ اپنے اوپر ظلم کرو۔ لیکن انہوں نے دوسروں پر بھی ظلم کیا اور اپنے اوپر بھی ظلم کیا۔ آج سود کی بدولت امن وامان غارت ہو گیا ہے۔ غرباء بھوکے بھیڑیوں کی طرح دولت مندوں کو چیرنے پھاڑنے کے لئے اٹھ کھڑے ہوئے ہیں۔ آج یورپ اشتراکی حیوانوں کے تھپیڑوں سے مخبوط ہو رہا ہے۔ سودی کاروبار کو اختیار کر کے اس نے قدرت کو جنگ کا اعلان دیا۔ کفر کی وجہ سے باغی تو پہلے ہی تھا اوپر سے اس لعنتی کاروبار کو دنیا میں فروغ دیا۔ چنانچہ چیلنج قبول کیا گیا اسی سود کے بل بوتے پر وہ جنگ لڑی جا رہی ہے جس کی نظیر نہ دنیا کی آنکھوں نے پہلے دیکھی اور نہ سنی۔ آج سود ہی ہولناک جنگ کا ذریعہ بنا ہوا ہے۔ اور اسی جنگ کے ذریعے سے انسانوں کی کمائی ہوئی آمدنی دھواں بن بن کر کچھ فضائی ہواؤں میں اور کچھ جہاز تارپیڈو اور خدا جانے کیا کیا بن کر سمندر کے پانیوں میں محق وفرسودہ ہو کر برباد ہو رہی ہے۔ لوگوں کو نہ گھر کے اندر چین ہے اور نہ گھر کے باہر جائے پناہ۔ خدا سے جنگ کرنے کے بعد لوگ کہاں پناہ ڈھونڈ رہے ہیں۔ سود لینے والے۔ سود دینے والے۔ کاغذات سود لکھنے والے اور گواہیاں ثبت کرنے والے سب لعنتی ہیں۔ اور قیامت کے روز یہ سب لوگ قطعی طور پر حضور کی سفارش سے محروم رہیں گے۔ اللھم احفظنا

# سود.... اللہ کی طرف سے اعلان جنگ

علما کرام کی جدو جہد کی بدولت اس وقت سود کی حرمت کا مسئلہ تقریباً قانون کی حد تک عیاں ہو چکا ہے۔ لیکن اس کے زہریلے اثرات اس وقت قوم میں بری طرح اپنے پنجے گاڑ چکے ہیں۔ لوگ اس کے نقصانات کا اپنی آنکھوں سے مشاہدہ کرر ہے ہیں۔ کتنے ہی سرمایہ دار اس کی لپیٹ میں آ کر تباہ و برباد ہو چکے ہیں۔ کتنے ہی لوگوں کو ہوس مال نے سود کی طرف دھکیلا اور ایسا پھنسایا کہ کنگال کر کے چھوڑا' کتنے ہی بڑے بڑے بزنس مین اس سود کی نحوست سے نادہندگان ہو چکے ہیں۔ کروڑوں کی جائیداد' لاکھوں روپے کا مکان موجود' ہر طرح کی سہولیات و آرائش زندگی میسر لیکن جناب مکین فرار۔ وجہ۔ سودی کاروبار۔

سود کے یہ وہ چند دنیاوی نقصانات ہیں جس سے اس وقت قوم دوچار ہے جن قوموں کی تقلید میں ہم اس لعنت کی لپیٹ میں آئے ہیں وہ قومیں خود اس وقت سود کو چھوڑ کر اسلامی نظام مالیت کی طرف رجوع کر رہی ہیں۔ خود امریکا کے تمام بینک اس وقت سودی لین دین کی وجہ سے تباہی کے دہانے پر ہیں۔ تو ان کو بھی اپنی بقا کیلئے اسلامی نظام مالیت کے در پر دستک دینا پڑی ہے ملاحظہ فرمایئے۔

اسلامی اخبار ''ضرب مومن'' کی رپورٹ کے مطابق امریکا کے تمام بڑے بینک سود کے ہاتھوں تباہ ہونے کی وجہ سے اب اس بارہ میں فکر مند ہیں کہ کسی طرح اسلامی نظام میں موجود سود کا متبادل نظام رائج کیا جائے تا کہ معیشت کی ڈوبتی ہوئی اس ناؤ کو ساحل پر لایا جا سکے۔ سچ یہی ہے اس سود نے عالمی معیشت کو بری طرح تباہ و برباد کر کے رکھ دیا ہے۔ سادہ لوح مسلمان بھی جو اس کے شکار ہوتے ہیں۔ ان میں مشترکہ مرض ہوس زر ہے۔ جو سود کی راہ دکھاتا ہے۔ اگر انسان قناعت و شکر کو نہ اپنائے تو زندگی پر سکون نہیں بن سکتی۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا **حبک الشئی یعمی ویصم**۔ کسی چیز کی محبت انسان کو اندھا اور بہرہ بنادیتی ہے۔ تو اسی زیادہ سے زیادہ مال بٹورنے کی ہوس اور لالچ میں کتنے مسلمان ہیں جو اس زبردست گناہ یعنی سود میں بالواسطہ یا بلاواسطہ خوشی سے یا بادل نخواستہ گھسے ہوئے ہیں۔

سود کی قباحت کے متعلق حضرت مولانا تقی عثمانی صاحب مدظلہ اپنے ایک وعظ میں فرماتے ہیں۔ ''سود کو قرآن کریم نے اتنا بڑا گناہ قرار دیا کہ شاید کسی اور گناہ کو اتنا بڑا گناہ قرار نہیں دیا۔ چنانچہ فرمایا کہ اگر تم سود نہیں چھوڑو گے تو اللہ اور اس کے رسول کی طرف سے اعلان جنگ سن لو۔ یہ اعلان جنگ اللہ تعالیٰ کی طرف سے کسی اور گناہ پر نہیں کیا گیا چنانچہ جو لوگ شراب پیتے ہیں ان کے بارہ میں یہ نہیں فرمایا کہ ان کے خلاف اعلان جنگ ہے یا جو لوگ خنزیر کھاتے ہیں یا جو لوگ زنا کاری کرتے ہیں یا جو چوری کرتے ان کے بارہ میں نہیں فرمایا کہ ان کے خلاف اعلان جنگ ہے لیکن سود کے بارے میں یہ فرمایا کہ جو لوگ سودی معاملات

نہیں چھوڑتے ان کیلئے اللہ اور اس کے رسول کی طرف سے اعلان جنگ ہے۔ اس پر اتنی سخت اور سنگین وعید نازل ہوئی ہے۔ اتنی زبردست اور واضح وعید کے بعد بھی اگر کوئی مسلمان سود کے حق میں کوئی کلمہ کہے تو اسے اپنے ایمان کی خیر منانی چاہئے''۔

اللہ کے فضل سے دنیا میں اس وقت سود سے پاک بینکاری شروع ہو چکی ہے۔ اللہ پاک مسلمانوں کو اس خوش نما سانپ (سود) جس نے پوری قوم کو ڈس رکھا ہے سے جلد از جلد نجات عطا فرمائیں۔ آمین۔

## دور حاضر میں غیر سودی بینکاری

غیر سودی بینکاری کے بارہ میں ہمارے اکابر نے کس طرح جدوجہد فرمائی اس کے بارہ میں شیخ الاسلام مولانا مفتی محمد تقی عثمانی صاحب مدظلہ اپنی جدید کتاب ''غیر سودی بینکاری'' کے پیش لفظ میں لکھتے ہیں۔

اپنے اکابر میں سے حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب' حضرت مولانا ظفر احمد عثمانی صاحب' حضرت مولانا محمد یوسف بنوری صاحب' حضرت مولانا مفتی رشید احمد صاحب' حضرت مولانا مفتی عبدالشکور ترمذی صاحب' حضرت مولانا شمس الحق افغانی صاحب' حضرت مولانا مفتی ولی حسن صاحب رحمہم اللہ تعالیٰ کے بارے میں بندے کو یاد ہے کہ یہ سب حضرات اس فکر میں رہے کہ موجودہ نظام بینکاری کو سود سے پاک کر کے ایسا متبادل نظام قائم ہو جس کے ذریعے اس حرام معاملے سے نجات مل سکے۔ ان حضرات میں سے بعض نے اس موضوع پر تحریریں بھی لکھیں۔ بعض نے اس کیلئے عملی کوششیں بھی کیں۔ حضرت والد صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں مجھے یاد ہے کہ انہوں نے میرے بچپن کے زمانے میں چوہدری محمد علی صاحب مرحوم سے' جو اس وقت وزیر خزانہ تھے اور بعد میں وزیر اعظم بھی بنے۔ اس موضوع پر طویل نشستیں کیں اور غیر سودی بینکاری کا ایک خاکہ بھی تیار کیا تھا۔ پھر صدر محمد ایوب خان صاحب مرحوم کے زمانے میں شیخ احمد ارشاد صاحب نے کراچی میں ایک کوآپریٹو بینک شرعی اصولوں پر قائم کرنے کا ارادہ کیا تو وہ کثرت سے حضرت والد صاحب اور حضرت بنوری صاحب رحمہما اللہ تعالیٰ سے ملتے رہے۔

بہر حال! اپنے بزرگوں کی یہ خواہش اور کوشش تقریباً تواتر سے سامنے آتی رہی ہے کہ سودی بینکاری کا کوئی متبادل نظام پیش کیا جائے لیکن اس کی مفصل عملی شکل ہمارے ملک میں پہلی بار اس وقت سامنے آئی جب صدر ضیاء الحق صاحب مرحوم کے زمانے میں اسلامی نظریاتی کونسل کی تشکیل نو ہوئی اور اس وقت حضرت علامہ سید محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ بھی اس کے رکن نامزد کئے گئے اور بندے کو بھی حضرت قدس سرہ کے ساتھ اس میں خدمت کا موقع ملا۔ اس کے بالکل ابتدائی اجلاسات میں ہی کونسل کے کام کا جو نقشہ تیار کیا گیا۔ اس میں غیر سودی بینکاری کی مفصل تجویز دینا شامل تھا۔ لیکن افسوس ہے کہ حضرت بنوری قدس سرہ کی اس کے فوراً بعد وفات ہوگئی اور ان کی جگہ حضرت مولانا شمس الحق افغانی قدس سرہ کو رکن بنایا گیا اور بالآخر کونسل نے ایک رپورٹ تیار کی جس پر حضرت رحمہ اللہ کے علاوہ حضرت مولانا مفتی سیاح الدین صاحب رحمۃ اللہ علیہ اور بندے کے بھی دستخط تھے۔

اس کے بعد سن ۱۴۱۲ھ میں غیر سودی بینکاری کے مجوزہ طریقوں پر غور کرنے کیلئے کراچی میں مجلس تحقیق مسائل حاضرہ کا اجلاس ہوا جس میں حضرت مولانا مفتی رشید احمد صاحب حضرت مفتی عبدالشکور ترمذی صاحب' حضرت مولانا مفتی محمد

وجیہ صاحب، حضرت مولانا مفتی سحبان محمود صاحب رحمہم اللہ تعالیٰ اور حضرت مولانا مفتی محمد رفیع صاحب عثمانی، حضرت مفتی عبدالواحد صاحب، خیر المدارس ملتان سے حضرت مفتی محمد انور صاحب مدظلہم شریک تھے اور یہ ناکارہ بھی حاضر تھا۔ اس مجلس کی قراردادیں احسن الفتاویٰ ج ۷ ص ۱۱۱ پر شائع ہو چکی ہیں۔

بلا شبہ اس دور میں آپ کی کاوشوں سے ملک بھر میں متعدد بینک کامیابی کے ساتھ غیر سودی بینکاری میں مصروف عمل ہیں۔ شریعت کے مطابق غیر سودی بینکاری کے ذریعے ان لوگوں کو بھی سود جیسی حرام چیز سے بچنے کا موقع مل گیا ہے اور آپ کی کوششوں کی برکت سے کھلی آنکھوں دنیا نے دیکھ لیا کہ سود کے بغیر بھی معیشت چل سکتی ہے اور آدمی سود سے بچنا چاہے تو ہر دور میں شریعت کے اصول ہمارے لئے راہنما ہیں۔

وہ حضرات جنہیں اس سلسلہ میں کوئی علمی اشکال ہو وہ حضرت کی جدید تصنیف ''غیر سودی بینکاری'' کا مطالعہ کر کے اپنی تسکین کا سامان کر سکتے ہیں۔

## خرید و فروخت کے متعلق احکامات

عَنْ عَبْدِاللهِ بْنِ عُمَرَ قَالَ نَهٰى رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم عَنْ بَيْعِ الثِّمَارِ حَتّٰى يَبْدُوَ صَلَاحُهَا نَهَى الْبَائِعَ وَالْمُشْتَرِيْ. (رواه البخارى ومسلم)

وَفِيْ رِوَايَةٍ لِمُسْلِمٍ نَهٰى عَنْ بَيْعِ النَّخْلِ حَتّٰى تَزْهُوَ وَعَنِ السُّنْبُلِ حَتّٰى يَبْيَضَّ وَيَاْمَنَ الْعَاهَةَ.

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے منع فرمایا پھلوں کی بیع سے اس وقت تک کہ ان میں پختگی آ جائے۔'' آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بیچنے والے کو بھی منع فرمایا اور خریدنے والے کو بھی۔ (صحیح بخاری، صحیح مسلم)

اور اسی حدیث کی صحیح مسلم کی ایک روایت میں ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے منع فرمایا کھجوروں کی فصل کی بیع سے جب تک ان پر سرخی نہ آ جائے اور کھیت کی بالوں کی بیع سے جب تک ان پر سفیدی نہ آ جائے اور تباہی کا خطرہ نہ رہے۔

تشریح...... جس طرح ہمارے ملک اور ہمارے علاقوں میں آم کے باغوں کی فصل آم تیار ہونے سے پہلے، بہت پہلے بھی فروخت کر دی جاتی ہے اسی طرح مدینہ منورہ وغیرہ عرب کے پیداواری علاقوں میں کھجور یا انگور کے باغات اور درختوں کے پھل تیاری سے پہلے فروخت کر دیئے جاتے تھے اور کھیتوں میں پیدا ہونے والا غلہ بھی تیاری سے پہلے فروخت کر دیا جاتا تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کی ممانعت فرمائی۔ کیونکہ اس میں خطرہ اور امکان ہے کہ فصل پر کوئی آفت آ جائے مثلاً تیز آندھیاں یا آسمان سے گرنے والے اولے غلہ کو یا پھلوں کو ضائع کر دیں یا ان میں کوئی خرابی اور بیماری پیدا ہو جائے تو بے چارے خریدنے والے کو بہت نقصان پہنچ جائے گا، پھر اس کا بھی خطرہ ہے کہ قیمت کی ادائیگی کے بارے میں فریقین میں نزاع اور جھگڑا پیدا ہو۔ بہر حال اس بیع فروخت میں یہ کھلے ہوئے مفاسد اور خطرات ہیں۔ اس لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کی ممانعت فرمائی۔

عَنْ جَابِرٍ قَالَ نَهٰى رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم عَنْ بَيْعِ السِّنِيْنَ وَاَمَرَ بِوَضْعِ الْجَوَائِحِ. (رواه مسلم)

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے منع فرمایا (باغ کو) چند سالوں کے واسطے

فروخت کرنے سے اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حکم دیا ناگہانی آفات (کے نقصان) کو وضع کردینے کا۔ (صحیح مسلم)

تشریح..... باغ کی فصل کئی سال کے لئے فروخت کرنے سے اسی لئے منع فرمایا گیا ہے کہ معلوم نہیں کہ پھل آئے گا بھی یا نہیں، اور باقی رہے گا یا خدانخواستہ کسی ناگہانی حادثہ کا شکار ہوجائے گا۔ ایسی صورت میں بے چارے خریدار کو سخت نقصان پہنچے گا اور وہ قیمت ادا کرنا نہ چاہے گا جس سے نزاع اور جھگڑا پیدا ہوگا جو سو خرابیوں کی جڑ ہے۔ دوسرا حکم اس حدیث میں یہ دیا گیا کہ اگر باغ کی فصل فروخت کی گئی اور پھلوں پر کوئی آفت آگئی تو باغ کے مالک کو چاہئے کہ نقصان کا لحاظ کر کے قیمت میں کمی اور تخفیف کردے۔

ظاہر ہے کہ ان سب احکام کا مقصد اہل معاملہ کی خیر خواہی اور ان کو باہمی اختلاف و نزاع سے بچانا اور ایک دوسرے کی ہمدردی اور غم خواری اور ایثار و قربانی کا عادی بنانا ہے۔

## جو چیز فی الحال اپنے پاس نہ ہو اس کی بیع نہ کی جائے

کاروباری دنیا میں حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زمانہ میں بھی ہوتا تھا اور ہمارے زمانہ میں بھی ہوتا ہے کہ تاجر کے پاس ایک چیز موجود نہیں ہے لیکن اسکے طالب خریدار سے وہ اس کا سودا اس امید پر کرلیتا ہے کہ میں کہیں سے خرید کر اس کو دے دوں گا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس طرح کی بیع سے بھی منع فرمایا ہے کیونکہ اس کا امکان ہے کہ وہ چیز فراہم نہ ہوسکے یا فراہم ہوجائے مگر خریدار اس کو پسند نہ کرے، اس صورت میں فریقین میں نزاع اور جھگڑا ہوسکتا ہے۔

عَنْ حَكِيْمِ بْنِ حِزَامٍ قَالَ نَهَانِىْ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم اَنْ اَبِيْعَ مَالَيْسَ عِنْدِىْ. (رواه الترمذى)

حضرت حکیم بن حزام رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھے اس سے منع فرمایا کہ جو چیز میرے پاس موجود نہیں ہے میں اس کی بیع فروخت کا کسی سے معاملہ کروں۔ (جامع ترمذی)

تشریح..... یہ حکیم بن حزام ایک دولت مند تاجر تھے، سنن نسائی اور سنن ابی داؤد کی روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ انہوں نے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے دریافت کیا تھا کہ بعض اوقات کسی چیز کا خریدار میرے پاس آتا ہے اور وہ چیز میرے پاس موجود نہیں ہوتی تو میں اس سے معاملہ کرلیتا ہوں اور بازار سے وہی چیز خرید کے اس کو دے دیتا ہوں۔ تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو چیز تمہارے پاس موجود نہیں ہے اس کی بیع فروخت نہ کرو۔

بعض اوقات آدمی فقر و فاقہ یا کسی حادثہ کی وجہ سے یا کسی ناگہانی پریشانی میں گھر جانے کی وجہ سے اپنی کوئی چیز بیچنے کے لئے یا کھانا وغیرہ کی کوئی چیز خریدنے کے لئے سخت مجبور اور "مضطر" ہوتا ہے۔ ایسے وقت بے درد تاجر اس شخص کی مجبوری اور اضطراری حالت سے ناجائز فائدہ اٹھا سکتا ہے۔ مندرجہ ذیل حدیث میں اسی کو "بیع مضطر" کہا گیا ہے اور اس کی ممانعت فرمائی گئی ہے۔

عَنْ عَلِىٍّ قَالَ نَهٰى رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم عَنْ بَيْعِ الْمُضْطَرِّ وَعَنْ بَيْعِ الْغَرَرِ وَعَنْ بَيْعِ الثَّمْرَةِ قَبْلَ اَنْ تُدْرِكَ. (رواه ابوداؤد)

حضرت علی مرتضٰی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے منع فرمایا "مضطر" کی خرید و فروخت سے، اور ایسی چیز کی بیع سے جس کا ملنا یقینی نہ ہو اور پھلوں کی تیاری سے پہلے ان کی بیع فروخت سے۔" (سنن ابی داؤد)

تشریح...... ''مضطر کی بیع'' کی تشریح اوپر کی جا چکی ہے، اس کی ممانعت کا مقصد یہ ہے کہ ایسے مجبور و مضطر آدمی سے خرید و فروخت کا تاجرانہ معاملہ نہ کیا جائے بلکہ اس بھائی کی خدمت اور اعانت کی جائے۔ دوسری چیز جس سے اس حدیث میں ممانعت فرمائی گئی ہے ''بیع غرر'' ہے یعنی ایسی چیز کی بیع جو فروخت کرنے والے کے ہاتھ میں نہیں ہے اور اس کا ملنا یقینی نہیں ہے، جیسے کہ کوئی جنگل کے ہرن کی یا کسی پرند کی یا دریا کی مچھلی کی اس امید پر بیع کرے کہ شکار کر کے فراہم کر دوں گا۔ یہ ''بیع غرر'' ہے اور اس کی ممانعت فرمائی گئی ہے، کیونکہ بیچی جانے والی چیز نہ بائع کے پاس موجود ہے اور نہ اس کا ملنا یقینی ہے اور مل بھی جائے تو نوعیت کے بارے میں نزع و اختلاف کا خطرہ ہے۔ تیسری چیز جس کی اس حدیث میں ممانعت فرمائی گئی ہے تیار ہونے سے پہلے پھلوں کی فصل کی فروخت ہے۔ اس کی تشریح اوپر کی جا چکی ہے۔

## دھوکے فریب کی ممانعت

عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه و آله وسلم لَاتَلَقُّوْ الْجَلَبَ فَمَنْ تَلَقَّاهُ فَاشْتَرَىٰ منه فَاِذَا اَتَى سَيِّدُهُ السُّوْقَ فَهُوَ بِالْخِيَارِ. (رواه مسلم)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ غلہ وغیرہ لانے والے قافلہ سے مال خریدنے کے لئے آگے جا کے نہ ملو، جس تاجر نے آگے جا کر راستہ میں سودا کیا اور خرید لیا تو مال کا مالک جب بازار پہنچے تو اس کو اختیار ہوگا (کہ چاہے تو معاملہ فسخ کردے) (صحیح مسلم)

تشریح...... رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زمانہ میں ایسا بھی ہوتا تھا کہ لوگ غلہ وغیرہ ضروریات کی چیزیں باہر سے لا کر شہروں کے بازاروں میں فروخت کرتے تھے اور یہ چھوٹے چھوٹے قافلوں کی شکل میں آتے تھے، (ان تجارتی قافلوں کو ''جلب'' کہا جاتا تھا) چالاک تاجر ایسا کرتے تھے کہ بازار اور منڈی پہنچنے سے بہت پہلے راستہ ہی میں ان کے پاس پہنچ کر مال کا سودا کر لیتے تھے اس میں اس کا بہت امکان ہوتا تھا کہ بازار کے بھاؤ سے ناواقف ہونے کی وجہ سے باہر سے مال لانے والے اپنا مال ان تاجروں کے ہاتھ سستے داموں بیچ دیں اور اس سے ان کو نقصان پہنچے۔ اور اس سے بڑی دوسری خرابی اس طریقہ میں یہ تھی کہ باہر سے آنے والا سارا غلہ اور دیگر سامان ان چالاک سرمایہ دار تاجروں کے ہاتھ میں چلا جاتا تھا پھر یہ اس کو عام صارفین کے ہاتھ من مانے داموں پر بیچتے اور زیادہ سے زیادہ نفع کماتے۔ اگر مال بازار میں آ کر بکتا تو لانے والوں کو بھی مناسب قیمت ملتی اور عام ضرورت مند بھی مناسب داموں پر خرید سکتے۔ اس لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس حدیث میں ہدایت فرمائی کہ غلہ وغیرہ لانے والوں سے بازار پہنچنے سے پہلے راستے میں جا کر خریداری نہ کی جائے اور اگر اس طرح کسی نے کوئی سودا کیا تو مال لانے والا اگر بازار پہنچ کر محسوس کرے کہ بازار کے بھاؤ سے بے خبری کی وجہ سے اس کو دھوکا اور نقصان ہو گیا تو اس کو معاملہ فسخ کر دینے کا اختیار ہے۔

عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلى الله عليه و آله وسلم قَالَ لَا تَلَقُّوا الرُّكْبَانَ لِبَيْعٍ وَلَا يَبِعْ بَعْضُكُمْ عَلٰى بَيْعِ بَعْضٍ وَلَا تَنَاجَشُوْا وَلَا يَبِعْ حَاضِرٌ لِبَادٍ وَلَا تُصَرُّوْا الْاِبِلَ وَالْغَنَمَ فَمَنِ ابْتَاعَهَا بَعْدَ ذَالِكَ فَهُوَ بِخَيْرِ النَّظَرَيْنِ بَعْدَ اَنْ يَّحْلِبَهَا اَنْ رَضِيَهَا اَمْسَكَهَا وَاِنْ سَخِطَهَا رَدَّهَا وَصَاعًا مِنْ تَمْرٍ. (رواه البخاري ومسلم)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ غلہ وغیرہ لانے والے قافلہ والوں سے مال خریدنے کے لئے آگے جا کے نہ ملو، اور تم میں سے کوئی اپنے دوسرے بھائی کے بیع کے معاملے میں اپنے معاملہ بیع سے مداخلت نہ کرے اور (کسی سودے کے نمائشی خریدار بن کر اس کی قیمت بڑھانے کا کام نہ کرو، اور شہری تاجر بدویوں کا مال اپنے پاس رکھ کر بیچنے کا کام نہ کریں۔ اور (بیچنے کے لئے) اونٹنی یا بکری کے تھنوں میں دودھ جمع نہ کرو۔ اگر کسی نے ایسی اونٹنی یا بکری خریدی تو اس کا دودھ دوہنے کے بعد اس کو اختیار ہے اگر پسند نہ ہو تو اسے اپنے رکھے اور اگر ناپسند ہو تو واپس کر دے اور (جانور کے مالک کو) ایک صاع (قریباً ۴ سیر) کھجوریں بھی دے دے۔ (صحیح بخاری وصحیح مسلم)

تشریح...... اس حدیث میں تجارت اور خرید وفروخت سے متعلق چند ہدایتیں دی گئی ہیں پہلی ہدایت تو وہی ہے جو اس سے اوپر والی حدیث میں دی گئی تھی کہ غلہ وغیرہ ضروریات باہر سے لانے والے تجارتی قافلوں سے بازار اور منڈی میں ان کے پہنچنے سے پہلے ہی راستہ میں جا کر ان سے مال نہ خریدا جائے بلکہ جب وہ بازار اور منڈی میں مال لے آئیں تو ان سے خرید وفروخت کا معاملہ کیا جائے۔ اس ہدایت کی حکمت اور مصلحت بھی لکھی جا چکی ہے۔

دوسری ہدایت کے الفاظ یہ ہیں "وَلَا يَبِعْ بَعْضُكُمْ عَلٰى بَيْعِ بَعْضٍ" اس کا مطلب یہ ہے کہ اگر کوئی خریدار ایک دکاندار سے کوئی چیز خرید رہا ہے تو دوسرے دکاندار کو نہ چاہئے کہ وہ معاملہ میں مداخلت کرے اور خریدار سے کہے کہ یہی چیز تم مجھ سے خرید لو، ظاہر ہے کہ اس سے دکانداروں میں باہم عداوت اور ایک دوسرے کی بدخواہی پیدا ہوگی جو شر وفساد کی جڑ ہے۔

تیسری ہدایت کے الفاظ ہیں "وَلَا تَنَاجَشُوْا" بازار کی دنیا میں یہ بھی ہوتا ہے کہ کوئی شخص کسی دکاندار سے کوئی چیز خریدنے کی بات چیت کر رہا ہے تو کوئی صاحب اسی چیز کے صرف نمائشی خریدار بن کے کھڑے ہو گئے اور زیادہ قیمت لگا دی تا کہ جو اصلی اور واقعی خریدار ہے وہ زیادہ قیمت دینے پر آمادہ ہو جائے، ظاہر ہے کہ بے چارے خریدار کے ساتھ یہ ایک طرح کا فریب ہے "لَا تَنَاجَشُوْا" میں اسی کی ممانعت فرمائی گئی ہے۔

چوتھی ہدایت کے الفاظ ہیں "لَا يَبِعْ حَاضِرٌ لِبَادٍ" اس کا مطلب یہ ہے کہ شہر کے تاجروں کو چاہئے کہ دیہات کے لوگ جو سامان غلہ وغیرہ فروخت کرنے کے لئے لائیں تو ان کا وہ مال اپنے پاس اس غرض سے نہ رکھیں کہ جب دام زیادہ اٹھیں گے اس وقت فروخت کریں گے، بلکہ دیہات کے لوگ جب مال لائیں تو اس کو فروخت ہو جانا چاہئے۔ اس صورت میں ان اشیاء کی قلت نہیں ہوگی، عوام کے لئے قیمتیں نہیں چڑھیں گی اور گرانی نہیں بڑھے گی۔ اور دیہات سے مال لانے والوں کو جبکہ دن کے دن اور ہاتھ کے ہاتھ اپنے مال کی قیمت مل جائے گی تو جلد ہی وہ بازار میں دوسرا مال لا سکیں گے اس طرح ان کی تجارت بڑھ جائے گی اور نفع بھی بڑھے گا۔

پانچویں اور آخری ہدایت ہے "لَا تُصَرُّوْا الْاِبِلَ وَالْغَنَمَ الخ" اس کا مطلب یہ ہے کہ کوئی ایسا نہ کرے کہ جب اس کو اپنا دودھ دینے والا جانور (اونٹنی، بکری وغیرہ بیچنا ہو تو ایک دو وقت پہلے سے اس کا دودھ دوہنا چھوڑ دے تا کہ خریدار اس کے بھرے ہوئے تھن دیکھ کر سمجھے کہ جانور بہت دودھ دینے والا ہے اور زیادہ قیمت میں خرید لے۔ ظاہر ہے کہ یہ ایک طرح کا دھوکا فریب ہے۔ آگے اس کے بارے میں فرمایا گیا ہے کہ اگر کسی نے ایسا جانور خریدا تو اس کو اختیار ہے کہ اپنے گھر پر دوہنے کے بعد اگر

جانور کو ناپسند کرے تو واپس کر دے اور پسند کرے تو اپنے پاس رکھ لے۔ اور واپس کرنے کی صورت میں ایک صاع (قریباً ۴ سیر) کھجوریں بھی جانور کے مالک کو پیش کر دے۔ صحیح مسلم کی اس حدیث کی روایت میں الفاظ ہیں "فَهُوَ بِالْخِيَارِ ثَلٰثَةَ اَيَّامٍ" جس کا مطلب یہ ہے کہ ایسا جانور خریدنے والے کو تین دن تک واپسی کا اختیار رہے گا۔ (اس کے بعد واپسی کا حق نہ ہوگا۔) نیز "مسلم" کی اس روایت میں "صَاعًا مِنْ تَمْرٍ" کے بجائے "صَاعًا مِنْ طَعَامٍ لَا سَمْرَا" کے الفاظ ہیں، ان کی بناء پر ایک صاع کھجوروں کی جگہ گیہوں کے علاوہ ایک صاع کوئی غلہ (جو وغیرہ) دینا بھی صحیح ہوگا۔ جانور کی واپسی کی صورت میں اس کے مالک کو ایک صاع کھجور وغیرہ پیش کرنے کی ہدایت کی حکمت و مصلحت شاید یہ ہو کہ خریدنے والے نے ایک دن یا دو دن یا تین دن (جب تک جانور کو اپنے پاس رکھا) اس کا دودھ دوہا اور استعمال کیا، ساتھ ہی اس کے کھلانے پلانے پر خرچ بھی کیا، اس طرح حساب گویا برابر ہو گیا۔ پھر بھی جو کسر رہی ہو اور واپسی سے جانور کے مالک کی جو دل شکنی ہوئی ہو اس کی مکافات اور واپسی کے معاملہ کی ناخوشگواری ختم کرنے یا کم کرنے کے لئے یہ ہدایت دی گئی ہو۔ واللہ اعلم۔

## نیلام کے طریقہ پر خرید و فروخت

عَنْ اَنَسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم بَاعَ حِلْسًا وَقَدَحًا فَقَالَ مَنْ يَّشْتَرِىْ هٰذَا الْحِلْسَ وَالْقَدَحَ فَقَالَ رَجُلٌ اٰخُذُهُمَا بِدِرْهَمٍ فَقَالَ النَّبِىُّ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم مَنْ يَّزِيْدُ عَلٰى دِرْهَمٍ فَاَعْطَاهُ رَجُلٌ دِرْهَمَيْنِ فَبَاعَهُمَا مِنْهُ۔ (رواہ الترمذی وابوداؤد وابن ماجہ)

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے (بچھانے کا) ایک ٹاٹ اور ایک پیالہ اس طرح فروخت کیا کہ آپ نے (مجلس کے حاضرین کو مخاطب کر کے) فرمایا کہ یہ ٹاٹ اور پیالہ کون خریدنا چاہتا ہے (وہ بولی بولے) ایک شخص نے عرض کیا کہ میں یہ دونوں چیزیں ایک درہم میں لے سکتا ہوں، آپ نے فرمایا کون ایک درہم سے زیادہ دینے کو تیار ہے؟ تو ایک دوسرے صاحب نے آپ کو دو درہم پیش کر دیئے تو آپ نے وہ دونوں چیزیں ان کے ہاتھ بیچ دیں۔ (جامع ترمذی، سنن ابی داؤد، سنن ابن ماجہ)

تشریح...... اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نیلام کے طریقہ پر خرید و فروخت جائز ہے اور خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایسا کیا ہے۔ نیلام کے جس واقعہ کا حضرت انس رضی اللہ عنہ کی اس حدیث میں ذکر ہے وہ پوری تفصیل کے ساتھ سنن ابی داؤد اور سنن ابن ماجہ کی روایت میں اس طرح بیان کیا گیا ہے...... کہ ایک نہایت مفلس اور مفلوک الحال انصاری صحابی نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر اپنی حاجت مندی کا حال بیان کیا اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے امداد و اعانت کی درخواست کی۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے (یہ دیکھ کر کہ وہ محنت کر کے کمانے کے قابل ہیں) ان سے پوچھا کہ تمہارے گھر میں کچھ سامان ہے؟ انہوں نے عرض کیا کہ کچھ بھی نہیں ہے بس ایک ٹاٹ ہے جس کا کچھ حصہ ہم (بطور فرش کے) بچھا لیتے ہیں اور کچھ حصہ اوڑھ لیتے ہیں اور اس کے علاوہ بس ایک پیالہ ہے جو پانی پینے کے کام آتا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ یہ دونوں چیزیں لے آؤ، وہ لے آئے، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

نے حاضرین کو مخاطب کر کے فرمایا کہ یہ دونوں چیزیں بکتی ہیں، آپ لوگوں میں سے کون ان کا خریدار ہے۔'' ایک صاحب نے عرض کیا کہ حضرت میں ایک درہم میں دونوں چیزیں لے سکتا ہوں؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''من یزید'' (یعنی جو کوئی اس سے زیادہ قیمت میں خریدنے والا ہو، وہ بولے!) ابوداؤد کی روایت میں ہے کہ یہ بات آپ نے ۲۔۳ دفعہ فرمائی تو ایک صاحب نے دو درہم نکال کر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو پیش کر دیئے تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دونوں چیزیں ان کو دے دیں اور جو دو درہم انہوں نے دیئے تھے وہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان انصاری صحابی کو دیئے اور فرمایا کہ ان میں سے ایک درہم کا تو کھانے پینے کا کچھ سامان خرید کے اپنے گھر والوں کو دے دو اور دوسرے درہم سے ایک کلہاڑی خرید کے میرے پاس لے آؤ، انہوں نے ایسا ہی کیا اور کلہاڑی خرید کے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں لے آئے، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے دست مبارک سے اس میں لکڑی کا دستہ لگایا اور ان سے کہا کہ یہ کلہاڑی لے کے جنگل نکل جاؤ، لکڑیاں لاؤ اور بیچو! حدیث میں ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کو یہ بھی تاکید فرمائی کہ اب ۱۵ دن تک ہرگز میرے پاس نہ آؤ (یعنی زیادہ سے زیادہ وقت محنت اور کمائی ہی میں صرف کرو) انہوں نے ایسا ہی کیا یہاں تک کہ اس محنت اور کمائی کے نتیجہ میں ان کے پاس دس درہم جمع ہو گئے اس سے انہوں نے گھر والوں کے لئے غذائی سامان اور کچھ کپڑا وغیرہ خریدا اس کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان سے فرمایا کہ یہ محنت کر کے گزارا کرنا تمہارے لئے اس سے بہتر ہے کہ سائل بن کر لوگوں کے سامنے ہاتھ پھیلاؤ اور قیامت میں تمہارے چہرے پر اس کا داغ اور نشان ہو۔

## ذخیرہ اندوزی کی ممانعت

جس طرح ہمارے زمانہ میں بہت سے تاجر غلہ وغیرہ ضروریات زندگی کی ذخیرہ اندوزی کر کے مصنوعی قلت پیدا کر دیتے ہیں جس کے نتیجہ میں مہنگائی اور گرانی بڑھ جاتی ہے اور عام صارفین پر بوجھ پڑتا ہے اور ان کے لئے گزارہ دشوار ہو جاتا ہے، اسی طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زمانہ میں بھی کچھ تاجر ایسا کرتے تھے (اور غالباً اس کو کوئی مضائقہ نہیں سمجھتے تھے) لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کو سختی سے منع فرمایا اور گناہ قرار دیا۔ عربی زبان میں اس کو ''احتکار'' کہا جاتا ہے۔

عَنْ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قَالَ الْجَالِبُ مَرْزُوْقٌ وَالْمُحْتَكِرُ مَلْعُوْنٌ. (رواہ ابن ماجہ والدارمی)

حضرت عمر رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جالب (یعنی غلہ وغیرہ باہر سے لاکر بازار میں بیچنے والا تاجر) مرزوق ہے (یعنی اللہ تعالیٰ اسکے رزق کا کفیل ہے) اور محتکر (یعنی مہنگائی کیلئے ذخیرہ اندوزی کرنیوالا) ملعون ہے (یعنی اللہ کی طرف سے پھٹکارا ہوا اور اسکی رحمت وبرکت سے محروم ہے) (سنن ابن ماجہ، مسند دارمی)

تشریح...... رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تعلیم اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی لائی ہوئی شریعت کا رُخ یہ ہے کہ معاشی نظام ایسا ہو جس میں عوام خاص کر غربا یعنی کم آمدنی والوں کو زندگی گزارنا دشوار نہ ہو، تجارت پیشہ اور دولت مند طبقہ زیادہ نفع

اندوزی اور اپنی دولت میں اضافہ کے بجائے عوام کی سہولت کو پیش نظر رکھے اور اس مقصد کے لئے کم نفع پر قناعت کر کے اللہ کی رضا و رحمت اور آخرت کا اجر حاصل کرے۔ اگر ایمان یقین نصیب ہو تو بلاشبہ یہ تجارت بڑی نفع بخش ہے۔

## قیمتوں پر کنٹرول کا مسئلہ

کبھی حالات کا تقاضا ہوتا ہے کہ غذا جیسی ضروری اشیاء کی قیمتوں پر حکومت کی طرف سے یا کسی بااختیار ادارہ کی طرف سے کنٹرول کیا جائے اور تاجروں کو من مانے طریقہ پر زیادہ نفع خوری کی اجازت نہ دی جائے، تاکہ عوام خاص کر غرباء کو زیادہ تکلیف نہ پہنچے۔ اسی کو عربی زبان میں تسعیر کہا جاتا ہے۔ یہاں اسی سے متعلق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ایک ارشاد درج کیا جا رہا ہے۔

عَنْ اَنَسٍ قَالَ غَلَا السِّعْرُ عَلٰى عَهْدِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم فَقَالُوْا يَارَسُوْلَ اللهِ سَعِّرْ لَنَا فَقَالَ النَّبِيُّ صلى الله عليه وآله وسلم اِنَّ اللهَ هُوَ الْمُسَعِّرُ الْقَابِضُ الْبَاسِطُ الرَّازِقُ وَاِنِّىْ لَاَرْجُوْ اَنْ اَلْقٰى رَبِّىْ وَلَيْسَ اَحَدٌ مِنْكُمْ يَطْلُبُنِىْ بِمَظْلَمَةٍ بِدَمٍ وَلَا مَالٍ. (رواه الترمذى وابوداؤد وابن ماجه والدارمى)

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زمانہ میں ایک دفعہ) مہنگائی بڑھ گئی، تو لوگوں نے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عرض کیا کہ حضرت (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) آپ نرخ مقرر فرما دیں (اور تاجروں کو اس کا پابند کر دیں) تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: کہ نرخ کم و بیش کرنے والا اللہ تعالیٰ ہی ہے، وہی تنگی یا فراخی کرنے والا ہے، وہی سب کا روزی رساں ہے اور میں امید کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ سے اس حال میں ملوں کہ کوئی مجھ سے جان و مال کے ظلم اور حق تلفی کا مطالبہ کرنے والا نہ ہو۔ (جامع ترمذی، سنن ابی داؤد، سنن ابن ماجہ، مسند دارمی)

تشریح...... اس حدیث سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بعض صحابہ کی طرف سے مہنگائی کی شکایت اور تسعیر (یعنی قیمتوں پر کنٹرول) کی درخواست کرنے کے باوجود اپنے لئے اس کو مناسب نہیں سمجھا اور اندیشہ ظاہر فرمایا کہ اس طرح کے حکم سے کسی پر زیادتی اور کسی کی حق تلفی نہ ہو جائے۔

یہاں یہ بات قابل لحاظ ہے کہ غلہ وغیرہ کی گرانی اور مہنگائی کبھی قحط اور پیداوار کی کمی جیسے قدرتی اسباب کی وجہ سے ہوتی ہے اور کبھی تاجر اور کاروباری لوگ زیادہ نفع کمانے کے لئے مصنوعی قلت کی صورت پیدا کر کے قیمتیں بڑھا دیتے ہیں۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ کی اس حدیث میں حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا جو جواب ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اس وقت کی گرانی قدرتی اسباب کی پیدا کی ہوئی تھی، تاجروں کی نفع اندوزی کا اس میں دخل نہیں تھا اس لئے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کنٹرول نافذ کرنا مناسب نہیں سمجھا اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خطرہ ہوا کہ تاجروں پر زیادتی نہ ہو جائے۔ اس سے یہ بھی سمجھا جا سکتا ہے کہ اگر حاکم وقت یقین کے ساتھ محسوس کرے کہ تاجروں کی طرف سے عام صارفوں پر زیادتی ہو رہی ہے اور افہام و تفہیم اور نصیحت سے تاجر اپنے رویہ کی اصلاح نہیں کرتے تو وہ قیمتیں مقرر کر کے کنٹرول نافذ کر سکتا ہے۔ بقول حضرت شاہ ولی اللہؒ تاجروں کو ظالمانہ نفع اندوزی کی چھوٹ دینا تو فساد فی الارض اور اللہ کی مخلوق پر تباہی لانا ہے (حجۃ اللہ البالغہ میں حضرت انس رضی اللہ عنہ کی اسی

حدیث کی شرح کرتے ہوئے آخر میں تحریر فرماتے ہیں: "فان روی منهم جور ظاهر لا یشک فیه الناس جاز تغییره فانه من الافساد فی الارض" حجة الله البالغه ص ۱۱۳ ج ۲)......لیکن بہرحال حضرت انس رضی اللہ عنہ کی اس حدیث کا مقتضیٰ یہی ہے کہ حتی الوسع اس سے بچا جائے اور یہ قدم اسی وقت اٹھایا جائے جب تاجروں کی طرف سے نفع اندوزی کے جذبہ کے تحت عوام کے ساتھ کھلی زیادتی ہو رہی ہو اور تسعیر کی کارروائی ناگزیر ہو جائے۔

امام مالک نے مؤطا میں حضرت سعید بن المسیب تابعی کی روایت سے نقل کیا ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے مدینہ کے بازار میں حاطب بن ابی بلعہ صحابی رضی اللہ عنہ کو دیکھا کہ وہ خشک انگور (یعنی منقیٰ) ایسے نرخ پر فروخت کر رہے ہیں جو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے نزدیک نامناسب حد تک گراں ہے، تو آپ نے ان سے فرمایا:

**اما ان تزید فی السعر و اما ان ترفع من سوقنا.** (جمع الفوائد ص ۲۶۲ ج ۱)

یا تو تم بھاؤ بڑھاؤ (یعنی قیمت مناسب حد تک کم کرو) اور یا پھر اپنا مال ہمارے بازار سے اٹھالو۔

شریعت کے عام قواعد اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے اس اثر ہی کی روشنی میں علماء محققین نے یہ رائے قائم کی ہے کہ اگر حالات کا تقاضا ہو تو عوام کو تاجروں کے استحصال سے بچانے کے لئے حکومت کی طرف سے ضروری اشیاء کی قیمتیں مقرر کر دینی چاہئیں اور کنٹرول نافذ کر دینا چاہئے۔ شیخ الاسلام ابن تیمیہؒ نے بھی اپنے بعض رسائل میں یہی رائے ظاہر کی ہے۔

## معاملہ فسخ کرنے کا اختیار

خرید و فروخت کے معاملہ میں اگر دونوں فریق (بیچنے والا اور خریدنے والا) یا دونوں میں سے کوئی ایک یہ شرط کر لے کہ ایک دن یا دو تین دن تک مجھے اختیار ہوگا کہ میں چاہوں تو اس معاملہ کو فسخ کر دوں، تو شرعاً جائز ہے۔ اور شرط کرنے والے فریق کو فسخ کر دینے کا اختیار ہوگا۔ فقہ کی اور شریعت کی اصطلاح میں اس کو "خیار شرط" کہا جاتا ہے، اس کا حدیث میں صراحۃً ذکر ہے اور اس پر فقہاء کا اتفاق ہے۔ امام شافعیؒ اور بعض دوسرے آئمہ کے نزدیک اس طرح کی شرط اور قرارداد کے بغیر بھی فریقین کو معاملہ فسخ کرنے کا اس وقت تک اختیار رہتا ہے جب تک وہ دونوں اسی جگہ رہیں جہاں سودا طے ہوا ہے۔ لیکن اگر کوئی ایک بھی اس جگہ سے ہٹ جائے اور علیحدہ ہو جائے تو یہ اختیار ختم ہو جائے گا۔ اس کو فقہ کی زبان میں "خیار مجلس" کہا جاتا ہے، امام ابوحنیفہؒ اور بعض دوسرے آئمہ اس "خیار مجلس" کے قائل نہیں ہیں۔ اس بارے میں اس کا مسلک یہ ہے کہ خرید و فروخت کی بات جب فریقین کی طرف سے بالکل طے ہوگئی اور سودا پکا ہو گیا اور لین دین بھی ہو گیا تو اگر پہلے سے کسی فریق نے بھی فسخ کے اختیار کی شرط نہیں لگائی ہے تو اب کوئی فریق بھی یک طرفہ طور پر معاملہ فسخ نہیں کر سکتا ہاں باہمی رضامندی سے معاملہ فسخ کیا جا سکتا ہے جس کو شریعت کی اور فقہ کی زبان میں "اِقَالَہ" کہا جاتا ہے۔

**عَنْ عَبْدِاللهِ بْنِ عَمرِو بْنِ الْعَاصِ اَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم قَالَ الْبَيِّعَانِ بِالْخِيَارِ مَالَمْ يَتَفَرَّقَا اِلَّا اَنْ يَّكُوْنَ صَفْقَةَ خِيَارٍ وَلَا يَحِلُّ لَهُ اَنْ يُّفَارِقَ صَاحِبَهُ خَشْيَةَ اَنْ يَّسْتَقِيْلَهُ.** (رواه الترمذى وابوداؤد والنسائى)

حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا خریدار اور

فروخت کرنے والے دونوں فریقوں کو اس وقت تک اختیار ہے جب تک باہم جدا نہ ہوں (اس کے بعد اختیار نہیں) سوائے اس صورت کے کہ (شرط لگا کے) اختیار کر لیا گیا ہو۔ دونوں میں سے کسی کے لئے جائز نہیں ہے کہ اقالہ اور واپسی کے خطرہ کی وجہ سے دوسرے سے جدا ہو۔ (جامع ترمذی، سنن ابی داؤد، سنن نسائی)

تشریح...... اس حدیث کا مدعا بھی وہی ہے جو حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کی مندرجہ بالا حدیث کا ہے کہ معاملہ بیع کے دونوں فریقوں (بائع و مشتری) کو اس وقت تک معاملہ فسخ کرنے کا اختیار ہے جب تک وہ متفرق اور جدا نہ ہوں۔ جدا ہونے کے بعد صرف اسی صورت میں فسخ کا اختیار ہوگا جب شرط کے طور پر یہ طے کر لیا گیا ہو۔ اس کے آگے اس حدیث میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی یہ ہدایت بھی ہے کہ "فریقین میں سے کوئی بھی اس خطرہ کی وجہ سے الگ اور جدا نہ ہو کہ وہ اپنی بات واپس لے کر معاملہ فسخ نہ کر دے۔"

## خیارِ عیب

خرید و فروخت کا معاملہ فسخ کرنے کی اختیار کی دو صورتوں کا ذکر مندرجہ بالا حدیثوں میں آ چکا ہے (ایک "خیار شرط" دوسرے "خیار مجلس" ایک تیسری شکل یہ ہے کہ خریدی ہوئی چیز میں کوئی عیب معلوم ہو جائے جو پہلے معلوم نہیں تھا، اس صورت میں بھی خریدار کو معاملہ فسخ کرنے کا اختیار ہوگا، اس کی ایک مثال وہ ہے جو حضرت عائشہؓ کی مندرجہ ذیل حدیث میں ذکر کی گئی ہے۔

**عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ رَجُلًا اِبْتَاعَ غُلَامًا فَاَقَامَ عِنْدَهُ مَاشَاءَ اللهُ ثُمَّ وَجَدَ بِهٖ عَيْبًا فَخَاصَمَهُ اِلَى النَّبِيِّ صلى الله عليه و آله وسلم فَرَدَّهُ عَلَيْهِ فَقَالَ الرَّجُلُ يَارَسُوْلَ اللهِ قَدْ اِسْتَغَلَّ غُلَامِيْ فَقَالَ صلى الله عليه و آله وسلم اَلْخَرَاجُ بِالضَّمَانِ.** (ابوداؤد والترمذی والنسائی وابن ماجة)

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ ایک شخص نے کسی دوسرے سے ایک غلام خریدا، اور وہ (کچھ دن) جتنے اللہ نے چاہا اس کے پاس رہا، پھر اسے معلوم ہوا کہ غلام میں ایک عیب ہے، تو وہ شخص اس معاملہ کو لے کر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں پہنچا اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے فیصلہ چاہا، تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے (اس عیب کی بنیاد پر) غلام واپس کر دینے کا فیصلہ فرما دیا۔ مدعا علیہ نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ اس بھائی نے (اتنے دن تک) میرے غلام سے کام لیا ہے اور فائدہ اٹھایا ہے (لہٰذا مجھے اس کا معاوضہ بھی ملنا چاہئے) آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا "الخراج بالضمان" (یعنی نفع کا مستحق وہی ہے جو نقصان کا ضامن ہے) (سنن ابی داؤد، جامع ترمذی، سنن نسائی، سنن ابن ماجہ)

تشریح...... حدیث کے آخر میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد "الخراج بالضمان" شریعت کے ان اصولی قواعد میں سے ہے جن سے فقہاء نے سینکڑوں مسئلوں کا حکم نکالا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ منفعت کا مستحق وہی ہوتا ہے جو نقصان کا ذمہ دار ہوتا ہے۔ اگر بالفرض غلام خریدنے والے کے پاس یہ غلام مر جاتا یا کسی حادثہ سے اس کا کوئی عضو ٹوٹ پھوٹ جاتا تو یہ نقصان خریدنے والے ہی کا ہوتا۔ اس لئے ان دونوں میں جو فائدہ خریدنے والے نے غلام سے اٹھایا وہ اس کا حق تھا لہٰذا اس کے معاوضے کا کوئی سوال نہیں۔

یہاں حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کا ایک واقعہ بھی قابل ذکر ہے جس کو امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے موطا میں نقل کیا ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ حضرت عبداللہ بن عمرؓ نے اپنا ایک غلام آٹھ سو درہم میں کسی شخص کے ہاتھ بیچا اور یہ وضاحت کر دی کہ اس غلام میں

کوئی عیب نہیں ہے۔ بعد میں غلام خریدنے والے نے کہا کہ اس کو فلاں بیماری ہے جس کے بارے میں آپ نے بتلایا نہیں تھا (حضرت عبداللہ بن عمرؓ نے غالباً کہا کہ یہ بیماری اس کو میرے ہاں نہیں تھی) بہرحال یہ مقدمہ خلیفہ وقت حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی عدالت میں پیش ہوا۔ آپؓ نے معاملہ سن کے (اور یہ دیکھ کے خریدار اس بات کے گواہ پیش نہیں کرسکتا کہ غلام کو یہ بیماری پہلے سے تھی) قانون شریعت کے مطابق حضرت ابن عمر سے کہا کہ آپ قسم کے ساتھ یہ بیان دے دیں کہ غلام کو یہ مرض آپ کے ہاں نہیں تھا۔ حضرت ابن عمر نے قسم کے ساتھ یہ بیان دینے سے معذرت کر دی اور اپنا غلام واپس لے لیا۔ پھر اللہ نے کیا کہ بیماری کا اثر ختم ہو کے غلام بالکل صحیح تندرست ہو گیا اور اس کے بعد وہی غلام حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ نے پندرہ سو درہم میں فروخت کیا۔

ائمہ فقہاء کا اس مسئلہ پر اتفاق ہے کہ اگر خریدی ہوئی چیز میں کوئی عیب نکل آئے (جس کی وجہ سے اس کی قیمت اور حیثیت کم ہو جائے) تو یہ ثابت ہو جانے پر کہ یہ عیب خرید و فروخت کے معاملے سے پہلے کا ہے، خریدار کو معاملہ فسخ کر دینے اور خریدی ہوئی چیز واپس کر کے اپنی ادا کی ہوئی قیمت واپس لینے کا اختیار ہے۔ اسی کو "خیارِ عیب" کہا جاتا ہے۔

## بیع کا معاملہ ہو جانے کے بعد واپسی

کبھی ایسا ہوتا ہے کہ دو شخصوں کے درمیان کسی چیز کی بیع کا معاملہ ہوا اور فریقین کی طرف سے بات بالکل ختم ہو گئی لین دین بھی ہو گیا، اس کے بعد کسی ایک نے اپنی مصلحت سے معاملہ فسخ کرنا چاہا، مثلاً خریدار نے جو چیز خریدی تھی اس کو واپس کرنا چاہا یا بیچنے والے نے اپنی چیز واپس لینی چاہی تو اگرچہ قانون شریعت کی رو سے دوسرا فریق مجبور نہیں ہے کہ وہ اس کے لئے راضی ہو لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اخلاقی انداز میں اس کی اپیل کی ہے اور اس کو بہت بڑی نیکی قرار دیا ہے۔ شریعت کی زبان میں اسی کو "اِقالہ" کہا جاتا ہے۔

عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم مَنْ اَقَالَ مُسْلِمًا اَقَالَهُ عَثْرَتَهُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ. (رواه ابوداؤد وابن ماجه)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو بندہ اپنے کسی مسلمان بھائی کے ساتھ اقالہ کا معاملہ کرے (یعنی اس کی بیچی یا خریدی ہوئی چیز کی واپسی پر راضی ہو جائے) تو اللہ تعالیٰ قیامت کے دن اس کی غلطیاں (یعنی اس کے گناہ) بخش دے گا۔ (سنن ابوداؤد، سنن ابن ماجہ)

تشریح ...... کسی چیز کو خرید کر یا بیچ کر آدمی واپس کرنا یا واپس لینا جب ہی چاہتا ہے جب محسوس کرتا ہے کہ مجھ سے غلطی ہو گئی، میں اس معاملہ میں نقصان اور خسارہ میں رہا اور دوسرا فریق نفع میں رہا۔ اس صورت میں دوسرے فریق کا معاملہ فسخ کر کے واپسی پر راضی ہو جانا بلاشبہ ایثار ہو گا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس ارشاد میں اس ایثار ہی کی ترغیب دی ہے اور ایسا کرنے والے کو بشارت سنائی ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کے بدلے قیامت میں اس کے قصوروں اور گناہوں سے درگزر فرمائے گا۔ بلاشبہ بڑا نفع بخش ہے یہ سودا۔

## تجارت میں قسمیں کھانے کی ممانعت

بعض سوداگر اور دکاندار اپنا سودا بیچنے کے لئے بہت قسمیں کھاتے ہیں اور قسموں کے ذریعے گاہک کو خریداری پر آمادہ کرنا

حضرت ذوالنورین کی خلافت کی مدت چند دن کم بارہ (۱۲) سال ہیں، اس کے بعد حضرت علی المرتضیٰؓ کی خلافت کی مدت چار (۴) سال نو (۹) مہینے ہے، ان کی میزان انتیس (۲۹) سال سات مہینے ہوتی ہے، ان کے ساتھ سیدنا حضرت حسنؓ کی خلافت کی مدت تقریباً پانچ (۵) ماہ جوڑ لی جائے تو پورے تیس (۳۰) سال ہو جاتے ہیں..... یہی تیس (۳۰) سال خلافت راشدہ کے ہیں، اس کے بعد جیسا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تھا، نظام حکومت بادشاہت میں تبدیل ہو گیا، اس طرح کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی پیشین گوئیاں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت کی کھلی دلیلیں بھی ہیں، اور ان میں امت کو آگاہی بھی ہے۔

عَنْ حُذَيْفَةَ قَالَ قَامَ فِينَا رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَقَامًا مَا تَرَكَ شَيْئًا يَكُوْنُ فِيْ مَقَامِهِ ذَالِكَ اِلٰى قِيَامِ السَّاعَةِ اِلَّا حَدَّثَ بِهِ حَفِظَهُ مَنْ حَفِظَهُ وَنَسِيَهُ مَنْ نَسِيَهُ قَدْ عَلِمَهُ اَصْحَابِيْ هٰؤُلَاءِ وَاِنَّهُ لَيَكُوْنُ مِنْهُ الشَّيْئُ قَدْ نَسِيْتُهُ فَاَرَاهُ فَاَذْكُرُهُ كَمَا يَذْكُرُ الرَّجُلُ وَجْهَ الرَّجُلِ اِذَا غَابَ عَنْهُ ثُمَّ اِذَا رَاٰهُ عَرَفَهُ. (رواه البخارى ومسلم)

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم (ایک دن وعظ و بیان کے لئے) کھڑے ہوئے اس بیان میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں چھوڑی کوئی چیز جو ہو گی قیامت تک، مگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو بیان فرمایا، اس کو یاد رکھا جس نے یاد رکھا اور اس کو بھول گیا جو بھول گیا، میرے ان ساتھیوں کو بھی اس کا علم ہے، اور واقعہ یہ ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے اس بیان کی کوئی چیز میں بھولے ہوئے ہوتا ہوں پھر اس کو (ہوتا ہوا) دیکھتا ہوں تو وہ مجھے یاد آ جاتی ہے، جس طرح ایک آدمی دوسرے کسی آدمی کے چہرے کو بھول جاتا ہے جب وہ اس سے غائب ہو جائے، پھر جب اس کو دیکھتا ہے تو پہچان لیتا ہے (اور بھولا ہوا چہرہ یاد آ جاتا ہے)۔ (صحیح بخاری وصحیح مسلم)

تشریح..... حضرت حذیفہ کے علاوہ دوسرے متعدد صحابہ کرامؓ سے بھی یہ مضمون روایت کیا گیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک دن بہت طویل بیان فرمایا جس میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے قیامت تک ہونے والے واقعات و حوادث کا ذکر فرمایا ظاہر ہے کہ اسکا مطلب یہی ہے کہ ایسے غیر معمولی حوادث و واقعات اور ایسے اہم فتنوں کا ذکر فرمایا جن کے بارے میں امت کو آگاہی دینا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ضروری سمجھا، یہی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے منصب نبوت کا تقاضا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے شایان شان تھا، لیکن وہ لوگ جن کا عقیدہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ابتدائے آفرینش عالم سے قیامت تک زمین و آسمان کی ساری کائنات اور تمام مخلوقات کا، ذرے ذرے اور پتے پتے کا علم کلی محیط حاصل تھا۔ وہ حضرت حذیفہ کی اس حدیث اور اس مضمون کی دوسری حدیثوں سے بھی استدلال کرتے ہیں۔ ان کے نزدیک ان حدیثوں کا مطلب یہ ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے اس بیان میں ان کی اصطلاح کے مطابق تمام "ماکان ومایکون" بیان فرمایا تھا یعنی روئے زمین کے سارے ملکوں، ہندوستان، ایران، افغانستان، چین، جاپان، امریکہ، افریقہ، انگلینڈ، فرانس، ترکی، روس وغیرہ وغیرہ دنیا کے تمام ملکوں میں قیامت تک پیدا ہونے والے تمام انسانوں، حیوانوں، چرندوں، پرندوں، چیونٹیوں، مکھیوں، مچھروں، کیڑے مکوڑوں

اور سمندر میں پیدا ہونے والی مخلوقات کے بھی تمام حالات آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بیان فرمائے تھے کہ یہ سب بھی "ما کان ومایکون" میں شامل ہے، اسی طرح مختلف ملکوں کے ریڈیو سے مختلف زبانوں میں جو خبریں اور جو گانا بجانا نشر ہوتا ہے، اور مختلف ملکوں کے ہزاروں اخبارات میں مختلف زبانوں میں جو کچھ چھپتا رہا ہے اور چھپتا ہے اور قیامت تک چھپے گا وہ سب بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مسجد نبوی کے اس خطبہ میں صحابہ کرامؓ کو بتلایا تھا، کیونکہ یہ سب بھی "ماکان ومایکون" میں داخل ہیں۔

جس آدمی کو اللہ نے ذرہ برابر بھی عقل دی ہو وہ سمجھ سکتا ہے کہ حدیث کا یہ مطلب بیان کرنا اور ایسا دعویٰ کرنا کس قدر جاہلانہ اور احمقانہ بات ہے۔

اس کے علاوہ اس سلسلہ میں یہ بات بھی سوچنے کی ہے کہ اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے خطبہ میں ان لوگوں کے دعوے کے مطابق تمام "ماکان ومایکون" اور ہر طرح کے جزئی حوادث و واقعات بیان فرمائے تھے، تو اس کا تو ضرور ہی ذکر فرمایا ہوگا کہ میرے بعد پہلے خلیفہ ابوبکرؓ ہوں گے اور ان کے زمانہ خلافت میں یہ یہ ہوگا۔ ان کے بعد دوسرے خلیفہ عمر بن الخطابؓ اور ان کے بعد تیسرے خلیفہ عثمان بن عفانؓ ہوں گے اور ان کے دور میں اور اس کے بعد یہ یہ واقعات پیش آئیں گے تو اگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس خطبہ میں "جمیع ماکان ومایکون" یہ سب بھی بیان فرما دیا تھا، تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد انتخاب خلیفہ کے سلسلہ میں کسی غور و فکر اور کسی مشاورت کی ضرورت نہ ہوتی اور سقیفہ بنی ساعدہ میں جو کچھ ہوا کچھ بھی نہ ہوتا۔ ہر شخص کو یاد ہوتا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے چند ہی روز پہلے تو فرمایا تھا کہ میرے بعد خلیفہ ابوبکرؓ ہوں گے۔ اسی طرح حضرت عمرؓ کی شہادت کے بعد انتخاب خلیفہ کے سلسلہ میں کسی غور و فکر اور کسی مشاورت کی ضرورت نہ ہوتی، خود حضرت عمرؓ کو اور ان چھ حضرات کو جن کے سپرد آپؓ نے انتخاب خلیفہ کا مسئلہ فرمایا تھا، ضرور یاد ہوتا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے بتلا دیا تھا کہ عمرؓ بن الخطاب کے بعد میرے تیسرے خلیفہ عثمانؓ بن عفان ہوں گے۔ یہ سب حضرات اس وقت امت میں سب سے افضل سابقین اولین اور عشرہ مبشرہ میں سے تھے۔

اگر یہ کہا جائے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس خطبہ میں بیان تو یہ سب کچھ فرما دیا تھا، لیکن یہ سب اس کو بھول گئے تو دین کی کوئی بات بھی قابل اعتبار نہیں رہتی۔ امت کو سارا دین صحابہ کرامؓ ہی کے ذریعہ اور انہی کی نقل و روایت سے ملا ہے، جب ان کے درجہ اول کے حضرات، سابقین اولین اور عشرۂ مبشرہ کے بارے میں یہ مان لیا جائے کہ خود ان ہی سے متعلق حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی فرمائی ہوئی اتنی اہم باتوں کو بھول گئے اور کسی ایک کو بھی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا وہ بیان یاد نہیں رہا، تو ان کی نقل و روایت پر قطعاً اعتبار نہیں کیا جا سکتا۔ حدیث کے کسی راوی کے متعلق بھی ثابت ہو جائے کہ وہ ایسا بھولنے والا تھا تو محدثین اس کی کسی بھی روایت کا اعتبار نہیں کرتے وہ روایت میں ساقط الاعتبار اور نا قابل اعتماد قرار دے دیا جاتا ہے۔

## قتال کا مقصد

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اُمِرْتُ اَنْ اُقَاتِلَ النَّاسَ حَتّٰى يَشْهَدُوْا اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَيُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَيُؤْتُوا الزَّكٰوةَ (بخاری ومسلم) وَقَوْلُهٗ لَيْسَ فِيْمَا دُوْنَ خَمْسِ اَوَاقٍ

صَدَقَةٌ وَقَوْلُهُ لَيْسَ مَادُوْنَ خَمْسِ ذَوْدٍ مِنَ الْإِبِلِ صَدَقَةٌ (بخاری ومسلم) وَقَوْلُهُ وَفِي الرِّكَازِ الْخُمُسُ (بخاری و مسلم) وَقَوْلُهُ فِيْمَا سَقَتِ السَّمَاءُ وَالْعُيُوْنُ اَوْ كَانَ عُشْرِيًّا الْعُشْرُ وَفِيْمَا سُقِيَ بِالنَّضْحِ نِصْفُ الْعُشْرِ (بخاری)

بخاری کی روایت میں ہے آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مجھے حکم دیا گیا ہے کہ لوگوں سے جہاد وقتال کرتا رہوں یہاں تک کہ وہ بھی شہادت دیدیں کہ اللہ کے سوا کوئی بھی عبادت و بندگی کے لائق نہیں ہے اور اس کی کہ حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اللہ کے رسول ہیں (اور دین اسلام کے سارے احکام پر عمل کرنے لگیں کہ) نماز قائم کریں، زکوٰۃ ادا کریں (بخاری و مسلم) اور آپ ہی کا ارشاد ہے کہ پانچ اوقیہ سے کم میں زکوٰۃ نہیں ہے۔ (بخاری ومسلم) اور آپ ہی کا قول یہ بھی ہے کہ پانچ اونٹ سے کم میں زکوٰۃ واجب نہیں ہوتی اور آپ ہی نے یہ بھی فرمایا ہے کہ قدرتی کانوں سے نکلنے والی چیزوں پر پانچواں حصہ زکوٰۃ نکلے گی۔ (بخاری) اور آپ ہی کا ارشاد ہے کہ آسمان کی بارش یا چشمے سے سینچے ہوئے غلہ اور پھل پر اور عشری زمین کی پیداوار پر عشر واجب ہوگا اور جو کنویں وغیرہ سے سینچا جائے اس کی پیداوار میں بیسواں حصہ دیا جائے گا۔ (بخاری)

تشریح: حدیث زیر درس کا پہلا فقرہ " اُمِرْتُ اَنْ اُقَاتِلَ النَّاسَ " ہے مطلب یہ ہے کہ مجھے میرے رب نے یہ حکم دیا ہے کہ میں غیر مسلم لوگوں سے اس وقت تک قتال و جہاد کرتا رہوں جب تک کہ وہ اللہ تعالیٰ کے معبود برحق ہونے اور حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے رسول برحق ہونے کا اقرار نہ کریں۔ اگر وہ یہ اقرار نہیں کرتے تو میں ان سے قتال کرتا رہوں گا۔ یہاں تک کہ وہ اللہ تعالیٰ کو معبود برحق مان کر اس کی عبادت کرنے لگیں اور حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو اللہ کا رسول مان لیں اور ان سے محبت کرنے لگیں، ان کی اطاعت کرنے لگیں، نماز قائم کرنے لگیں یعنی پنج وقتہ نمازیں ان کے شرائط وآداب کے ساتھ مسجد میں پڑھنے لگیں۔ پھر فرمایا کہ وہ لوگ زکوٰۃ بھی ادا کرنے لگیں یعنی جس قسم کا مال ہو اس کی جو مقدار زکوٰۃ میں واجب ہو وہ ادا کرنے لگیں۔ حدیث میں "خمس اواق" کا ایک فقرہ آیا ہے۔ اواق اوقیہ کی جمع ہے۔ اوقیہ کا وزن چالیس درہم کے برابر ہوتا ہے۔ چاندی سونا وغیرہ کی کان کو "رکاز" کہتے ہیں، اس میں سے پانچواں حصہ زکوٰۃ میں نکالا جائے گا اور مصرف زکوٰۃ میں خرچ کیا جائے گا۔

## کامیاب جماعت

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِفْتَرَقَتِ الْيَهُوْدُ اِلٰى اِحْدٰى وَسَبْعِيْنَ فِرْقَةً وَافْتَرَقَتِ النَّصَارٰى اِلَى اثْنَتَيْنِ وَسَبْعِيْنَ فِرْقَةً وَسَتَفْتَرِقُ هٰذِهِ الْاُمَّةُ اِلٰى ثَلٰثٍ وَسَبْعِيْنَ فِرْقَةً كُلُّهَا فِي النَّارِ اِلَّا وَاحِدَةً فِي الْجَنَّةِ، وَقِيْلَ مَنْ هُمْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ هُمُ الَّذِيْنَ يَكُوْنُوْنَ عَلٰى مَا اَنَا عَلَيْهِ الْيَوْمَ وَاَصْحَابِيْ.

یہود اکہتر (۷۱) فرقوں میں بٹ گئے اور نصاریٰ بہتر (72) فرقوں میں بٹ گئے اور عنقریب ہی (میرے بعد) میری یہ امت تہتر (۷۳) فرقوں میں بٹ جائے گی اور سارے ہی فرقے دوزخ میں جائیں گے، صرف ایک فرقہ جنت میں جائے گا۔ آپ سے پوچھا گیا کہ یا رسول اللہ! وہ ایک جنتی فرقہ کون سا ہوگا؟ آپ نے فرمایا، وہ لوگ ہوں گے جو اس راستہ پر چلتے ہوں گے جس راستہ پر آج میں اور میرے صحابہ چل رہے ہیں۔ (رواہ الترمذی وصححہ)

تشریح: یہ حدیث جو ایک پیشگوئی پر بھی مشتمل ہے حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی علامات نبوت میں سے ایک علامت

قرار دی گئی ہے۔ کیونکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے امّی ہونے کے باوجود ماضی میں گزرے ہوئے یہود و نصاریٰ کے فرقوں کی تعداد بھی صحیح صحیح بتادی (ورنہ دونوں فرقے اس اطلاع واخبار اور اس پیشگوئی کے وقت موجود تھے مگر اس کی تردید کسی نے نہیں کی) اور آپ نے اپنی امت میں بھی اختلاف وافتراق کی بابت پیشگوئی فرمادی کہ عنقریب یہ امت بھی تہتر فرقوں میں بٹ جائے گی۔

اور ان تہتر فرقوں میں سے صرف ایک فرقہ کے علاوہ بقیہ بہتر دوزخ میں جائیں گے۔ جس کی وجہ یہی ہے کہ یہ فرقے اللہ تعالیٰ کی بندگی وعبادت صحیح طریقہ پر (جو اللہ تعالیٰ کی طرف سے متعین ہے) ادا نہیں کریں گے۔ جس کی وجہ سے ان کے نفوس کا تزکیہ نہ ہوسکے گا اور داخلۂ جنت کے لئے یہ تزکیہ نفس ضروری شرط ہے۔

ان فرقوں کی عبادتوں میں خدا اور رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تعلیمات کے خلاف کمی، زیادتی، ردو بدل، نئی بدعات بھی شامل کرلی گئی ہوں گی، جس کی وجہ سے ان عبادات کے ثمرات ایسے مرتب ہوں گے جن سے روح کی پاکیزگی اور نفوس کی صفائی وجلا حاصل ہوئی ہے اور قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ اپنے اسی فیصلہ کا اعلان پہلے ہی فرما چکے ہیں۔ "قَدْ اَفْلَحَ مَنْ زَكّٰهَا" (بیشک وہی کامیاب ہوا جس نے نفس کا تزکیہ کرلیا) اور اس کامیابی سے مراد "داخلۂ جنت" ہے اس کے بغیر کامیابی کہاں؟ کامیابی تو جب ہی ہوگی جب دوزخ سے نجات اور جنت میں داخلہ ہوجائے۔

حدیث شریف کے آخر میں نجات پانے والے فرقہ کی تعیین فرمادی گئی ہے کہ یہ نجات وکامیابی والے وہی لوگ ہوں گے جو میرے اور میرے اصحاب کے طریقہ پر چلیں گے۔ اس بات میں یہ اشارہ بھی فرمادیا گیا ہے کہ یہ داخلۂ جنت اور کامیابی متابعتِ رسول اور اتباعِ سنت کے نتیجہ ہی میں حاصل ہوگی اور اس متابعت سے کامل متابعت مراد ہے۔ یعنی رسولِ خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور آپ کے صحابہ کرامؓ کی متابعت عقیدوں میں بھی ہو، اعمال وعبادات میں بھی ہو، اخلاق وعادات میں بھی ہو۔ ایسی متابعت سے نفس وروح کا تزکیہ ہوتا ہے۔ اور "دخول جنت" کا حق ہوتا ہے۔ اگر کسی معاملہ میں بھی متابعت ترک کی گئی اور خلاف سنت طریقہ اختیار کیا گیا تو تزکیۂ نفس نہ ہوسکے گا، جس کا انجام ہلاکت وخسران ہی ہوگا۔

الحمدللہ "معارف السنۃ" کی پہلی جلد ختم ہوئی۔ دوسری جلد "معاشرتی احکام وآداب" سے شروع ہے۔

والسلام مرتبین

ذیقعدہ ۱۴۳۱ھ اکتوبر 2010ء

الحمد للہ

مدینہ منورہ کی مبارک فضاؤں میں
ترتیب دی جانیوالی عظیم تفسیر
دورِ حاضر کے تقاضوں کے عین مطابق

# گلدستہ تفاسیر جدید

کامل 5 جلد

[illegible]

اول مکمل تفسیر عثمانی

تفسیر ابن کثیر

تفسیر مظہری

تفسیر عزیزی

معارف القرآن
حضرت مولانا مفتی اعظم

معارف القرآن
حضرت مولانا کاندھلوی

تفسیر میرٹھی
مولانا عاشق الٰہی میرٹھی رحمہ اللہ

مرتب
حضرت مولانا عبدالقیوم

پیش لفظ
حضرت مولانا قاری محمد حنیف جالندھری مدظلہ
حضرت علامہ ڈاکٹر خالد محمود صاحب مدظلہ
حضرت مولانا مفتی عبدالستار صاحب مدظلہ

ادارۂ تالیفاتِ اشرفیہ
(061) 4540513
4519240
Email: [illegible] hotmail.com